النکاح من سنتی

نکاح پر قرآن و حدیث کی روشنی میں
مستند اور لاجواب کتاب

# شادی کے احکام

المعروف بہ قرینۂ زندگی


تصنیف لطیف
حضرت علامہ محمد فاروق خان رضوی

ترتیب نو واضافہ
محمد عبدالاحد قادری



مکتبہ حنفیہ گنج بخش روڈ لاہور

النکاح من سنتی (الحدیث)

نکاح پر قرآن و حدیث کی روشنی میں
مستند اور لاجواب کتاب

# شادی کے احکام

المعروف بہ

## قرینۂ زندگی


تصنیف لطیف
حضرت علامہ محمد فاروق خان رضوی

ترتیب نو و اضافہ
محمد عبد الاحد قادری



مکتبہ حنفیہ گنج بخش روڈ لاہور
Phone
0333-4383766
042-7213575



نام کتاب -------- شادی کے احکام (قرینۂ زندگی)

مصنف -------- علامہ محمد فاروق خان رضوی

پیش کش -------- محمد نعیم اللہ خان قادری

ترتیب واضافہ -------- محمد عبدالاحد قادری

کمپوزنگ -------- عزیز کمپوزنگ سنٹر لاہور 0344-4996495

باراوّل -------- 2009ء 1430ھ

صفحات -------- 392

زیرنگرانی -------- چوہدری محمد خلیل قادری

تحریک -------- چوہدری محمد ممتاز احمد قادری

ناشر -------- چوہدری عبدالمجید قادری

قیمت -------- =/[illegible] روپے

## ملنے کے پتے

مکتبہ حنفیہ گنج بخش روڈ لاہور

قادری رضوی کتب خانہ گنج بخش روڈ لاہور

Hello: 042-7213575, 0333-4383766

# حسن ترتیب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِنَ النِّسَآءِ۔ (سورۃ نساء)

ترجمہ تو نکاح میں لاؤ جو تمہیں خوش آئیں۔ (کنز الایمان)

## نکاح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے

نور مجسم، فخر دو عالم، رسول اکرم، فخری آدم، مالک دو جہان، حبیب کبریاء، خاتم الانبیاء، تاجدار مدینہ، نبی رحمت، شافع محشر، احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اَلنِّكَاحُ مِنْ سُنَّتِيْ

ترجمہ نکاح میری سنت ہے۔ (ابن ماجہ ج ا باب ۵۸۹، حدیث ۱۹۱۳)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

من احب فطرتی فلیستن بسنتی وان من سنتی النکاح

(بیہقی کتاب النکاح ج ۷)

ترجمہ جو شخص میری فطرت سے محبت کرتا ہے اس کو چاہیے کہ میری سنت کو اپنائے اور نکاح میری سنت ہے۔

حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**من کان علی دینی و دین داود و سلیمان و ابراھیم فلیتزوج ان وجد الی النکاح سبیلا والا فلیجاھد فی سبیل اللہ ان یستشھد یروجہ اللہ من الحورالعین۔** (الافصاح فی احادیث النکاح' ابن حجر)

ترجمہ جو شخص میرے دین پر اور حضرت داؤد و حضرت سلیمان و حضرت ابراہیم (علیہ السلام) کے دین پر ہے وہ شادی کرے اگر نکاح کی کوئی سبیل حاصل ہو ورنہ جہاد کرے اللہ کے راستے میں اگر وہ شہید ہوگیا تو اللہ تعالیٰ اس کی شادی حورعین سے کرے گا۔

## شادی انبیاء علیہم السلام کی سنت ہے

حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اربع من سنن المرسلین الحیاء والعطر والنکاح والسواک۔**

(احمد' ترمذی' طبرانی' الترغیب کتاب النکاح)

ترجمہ چار کام انبیاء کرام علیہم السلام کی سنت ہیں۔ (۱) حیاء کرنا (۲) خوشبو لگانا۔ (۳) نکاح کرنا (۴) اور مسواک کرنا۔

## نکاح آدھا دین ہے

ہمارے پیارے مدنی آقا مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اذا تزوج العبد فقد استکمل نصف الدین فلیتق اللہ فی النصف الباقی۔**

ترجمہ بندے نے جب نکاح کرلیا تو آدھا دین مکمل ہو جاتا ہے۔ اب باقی آدھے کیلئے اللہ تعالیٰ سے ڈرے۔ (مشکوۃ ج ۲' حدیث ۲۹۶۲)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا جس شخص کو اللہ تعالیٰ نے نیک بیوی عطا کی تو اس کے آدھے دین پر مدد کی پس اس کو چاہیے کہ باقی آدھے میں اللہ سے ڈرے۔

(بخاری، مسلم)

اور امام طبرانی نے اس حدیث کو ان الفاظ کے ساتھ نقل کیا ہے۔

**من تزوج فقد استکمل نصف الایمان فلیتق الله فی النصف الثانی**

ترجمہ جس شخص نے شادی کی اس نے نصف ایمان مکمل کرلیا۔ پس اسے چاہیے کہ دوسرے نصف میں اللہ سے ڈرے۔



# نکاح کے فوائد

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

یا معشر الشباب من استطاع الباءۃ فلیتزوج فانہ اغض للبصر و احصن للفرج ومن لم یستطع فعلیہ بالصوم فانہ لہ وجاء

ترجمہ اے جوانوں! جو تم میں سے عورتوں کے حقوق ادا کرنے کی طاقت رکھتا ہے تو وہ ضرور نکاح کریں کیونکہ یہ نگاہ کو جھکاتا ہے اور شرم گاہ کی حفاظت کرتا ہے اور جو اس کی طاقت نہ رکھے وہ روزہ رکھے کیونکہ یہ شہوت کو کم کرتا ہے۔

(بخاری ج ۳' حدیث ۵۹' ترمذی ج ۱۰۶۸۱۲)

**مسئلہ** اعتدال کی حالت میں یعنی نہ شہوت کا بہت زیادہ غلبہ ہو نہ عنین (نامردنہ) ہو اور مہر و نان نفقہ پر قدرت بھی ہو تو نکاح کرنا سنت موکدہ ہے کہ نکاح نہ کرنے پر اڑا رہنا گناہ ہے۔

**مسئلہ** شہوت کا غلبہ زیادہ ہے اور معاذ اللہ اندیشہ ہے کہ زنا ہو جائے گا اور بیوی کا مہر اور نان نفقہ دینے کی قدرت رکھتا ہے تو نکاح کرنا واجب ہے۔ یو ہیں جبکہ اجنبی عورت کی طرف نگاہ کو اٹھنے سے روک نہیں سکتا یا معاذ اللہ! ہاتھ سے کام لینا پڑے گا تو

نکاح کرنا واجب ہے۔

**مسئلہ** یہ یقین ہو کہ نکاح نہ کرنے سے زنا واقع ہو جائے گا تو ایسی حالت میں نکاح کرنا فرض ہے۔

**مسئلہ** اگر یہ اندیشہ ہے کہ نکاح کرے گا تو نان نفقہ نہ دے سکے گا یا جو ضروری باتیں ان کو پورا نہ کر سکے گا تو نکاح کرنا مکروہ ہے۔

**مسئلہ** یقین ہے کہ نان نفقہ نہیں دے سکے گا تو ایسی حالت میں نکاح کرنا حرام ہے۔ (مگر بہر حال نکاح کیا تو ہو جائے گا)

(بہار شریعت ج ا ح ۷، قانون شریعت ج ۲)

## نکاح کرنے سے رزق میں اضافہ

اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے۔

وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَالصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَاِمَائِكُمْ اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ۔ (سورۃ نور ۳۱)

ترجمہ اور نکاح کردو اپنوں میں ان کا جو بے نکاح ہوں اور اپنے لائق بندوں اور کنیزوں کا اگر وہ فقیر ہوں تو اللہ تعالیٰ انہیں غنی کر دے گا اپنے فضل کے سبب اور اللہ تعالیٰ وسعت والا علم والا ہے۔ (کنز الایمان)

ابن مردویہ رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نیک مردوں اور نیک عورتوں کا نکاح کرو اور جوان کے بعد ہوگا اچھا ہوگا۔

امام ابن ابی حاتم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تمہیں نکاح کا جو حکم دیا ہے اس کی اطاعت کرو اللہ تعالیٰ نے تمہارے ساتھ جو غنا کا وعدہ کیا ہے اللہ تعالیٰ اسے پورا کر دے گا۔

امام عبدالرزاق نے المصنف میں اور عبد بن حمید نے حضرت قتادہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت نقل کی ہے کہ ہمارے سامنے یہ ذکر کیا گیا کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے کوئی ایسا آدمی نہیں دیکھا جس نے شادی کی صورت میں غنا نہ دیکھی ہو اللہ تعالیٰ نے اس میں وعدہ فرمایا۔

امام دیلمی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اور وہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت نقل کی ہے نکاح کے ذریعہ رزق تلاش کرو۔

امام ابن خطیب رحمۃ اللہ علیہ تاریخ میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں فاقہ (تنگدستی) کی شکایت لے کر حاضر ہوا تو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے شادی کرنے کا حکم دیا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جو آدمی استطاعت نہیں رکھتا وہ شادی کرلے اللہ اسے غنی کردے گا۔ (تفسیر در منثور مترجم ج ۵ سورۃ نور ۳۱ ص ۱۲۸)

## شادی قیامت کے دن فخر کا باعث ہوگی

حضرت سعید بن ابی ہلال رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

تناكحو تكثرو فان اباهي بكم الامم يوم القيامة.

(الافصاح فی احادیث النکاح ابن حجر)

ترجمہ باہمی نکاح کرکے کثرت حاصل کرو۔ میں قیامت کے دن امتوں پر تمہاری وجہ سے فخر کروں گا۔

## شادی کے طالب کی اللہ مدد کرتا ہے

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

حق على الله عون من نكح التماس العفاف عما حرم الله.

(فیض القدیر المناوی برقم ۸۳۵۱)

ترجمہ اللہ تعالیٰ اس شخص کی مدد کرتا ہے جو اللہ کی حرام کردہ چیزوں سے پاکدامنی کی طلب کرتے ہوئے نکاح کرے۔

اسی طرح ایک اور حدیث میں ہے۔

حضرت ابو امامہ اور حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ تین قسم کے لوگ ایسے ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کی مدد کرتا ہے ان میں شادی کرنے والے کا بھی ذکر کیا جو پاک دامنی حاصل کرنے کیلئے شادی کرنا چاہتا ہو۔

(الافصاح فی احادیث النکاح' ابن حجر)

## شادی دین کی عصمت ہے

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ایما شاب تزوج فی حداثۃ سنہ عج الشیطانہ یاویلہ عصم منی دینہ'

(مسند ابو یعلیٰ برقم ۲۰۴۱)

ترجمہ کہ جس نوجوان نے اپنی نوعمری میں شادی کی تو شیطان اس پر چیخ و پکار کرتا ہے اور کہتا ہے ہائے ہلاکت' اس شخص نے مجھ سے اپنے دین کو محفوظ کر لیا۔

## حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا غلاموں کو خطاب

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حکایت ہے کہ آپ نے اپنے غلاموں کو جمع کیا اور فرمایا تم لوگ اپنی عورتوں کے معاملہ میں آزاد مردوں کے برابر پہنچ چکے ہو۔ پس جو شخص تم میں شادی کرنا چاہتا ہے تو میں اس کی شادی کر دیتا ہوں۔ کوئی شخص زنا نہیں کرتا مگر اللہ تعالیٰ اس سے اسلام کا نور چھین لیتا ہے پھر اگر وہ لوٹانا چاہے تو لوٹا دیتا ہے اگر روکنا چاہے تو روک دیتا ہے۔ (کنز العمال' ابن ماجہ کتاب الفتن)

اور یہ بات نبی کریم ﷺ کی حدیث کی تفسیر ہے کہ جس میں آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ کوئی زانی زنا نہیں کرتا کہ وہ زنا کے وقت مومن رہے اور کوئی چور چوری نہیں کرتا کہ وہ چوری کے وقت مسلمان رہے اور کوئی (شخص) شراب نہیں پیتا کہ وہ شراب پیتے وقت مومن رہے۔

## شادی شدہ کے نوافل کی فضیلت

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

رکعتان من المتاهل خير من اثنين و ثمانين ركعة من العزب۔

ترجمہ شادی شدہ کی دو رکعت بے نکاح کی بیاسی رکعت سے بہتر ہے۔

اور عقیلی نے کتاب الضعفاء میں یہ حدیث اس لفظ کے ساتھ روایت کی ہے کہ

رکعتان من المتزوج خير من سبعين ركعة من العزب۔

ترجمہ شادی شدہ کی دو رکعت غیر شادی شدہ کی ستر (۷۰) رکعت سے بہتر ہیں۔

(الافصاح فی احادیث النکاح' ابن حجر)

## امت کے بہترین افراد شادی شدہ ہیں

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

خيار امتي المتزوجون۔ (دیلمی مسند الفردوس برقم ۲۸۶۷)

ترجمہ میری امت کے بہترین لوگ شادی شدہ ہیں۔

## فائدہ

''المتزوجون'' کا معنی شادی شدہ بھی ہوسکتا ہے اور شادی کرنے والا بھی ہوسکتا ہے جو حدود شریعت میں رہ کر ایک سے چار شادی کرے کیونکہ یہ لوگ شادی کے ذریعہ اپنی فطری خواہش کو جائز طریقہ سے پورا کرتے ہیں اس کے برعکس وہ لوگ

جو شادی کے بغیر پاک دامنی اختیار کرتے ہیں وہ بھی کئی طرح سے مشکلات میں پھنسے ہوتے ہیں اور شیطان گمراہ کرنے میں لگا رہتا ہے۔

## شادی سے پاکدامنی میں اضافہ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

یازید تزوج تزدد عفة الی عفتك (ابن ماجہ کتاب النکاح)

ترجمہ اے زید شادی کر لے تیری پاک دامنی میں اضافہ ہوگا۔

### فائدہ

کیونکہ جس کی شادی ہو جاتی ہے وہ عموماً دوسری طرف توجہ کرنے سے بچا رہتا ہے۔ ایک حدیث پاک میں ہے کہ جب تجھے کوئی پسند آ جائے تو اپنی بیوی کے پاس چلا جا کیونکہ اس کے پاس بھی وہی ہے جو اس کے پاس ہے۔

## شادی حج اکبر کے برابر ہے

حضرت علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

التزوج الحج الاکبر ومن انفق دراھم الحج فی تزوجه کتب الله ثواب حجة والتزوج حصن المؤمن۔ رواہ الدیلمی بحوالہ الافصاح فی احادیث النکاح، ابن حجر)

ترجمہ شادی حج اکبر ہے جس شخص نے حج کے پیسے شادی میں خرچ کئے اللہ تعالیٰ اس کیلئے حج کا ثواب لکھتا ہے اور شادی مومن کی حفاظت کا قلعہ ہے۔

### فائدہ

اگر کوئی شخص شادی کرے گا تو اس کو حج اکبر کا ثواب ملے گا لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ جس شخص پر حج فرض ہو شادی کرنے سے اس کا حج ساقط ہو جائے گا۔ یہ

حدیث میں جتنے بھی ثواب مذکور ہیں ان کا تعلق فضائل سے ہے اور فضائل میں ضعیف حدیث کا بھی اعتبار ہوتا ہے اور یہ حدیث ضعیف ہے لیکن اس حدیث کا پہلا جملہ بخاری اور مسلم میں مروی ہے لیکن اس کا مطلب وہی ہے جو ہم فائدہ کے شروع میں لکھ چکے ہیں اور حدیث کے دوسرے جملہ میں جو شادی میں حج کے دراہم خرچ کرنے کا مذکور ہے اس پر حج کا ثواب لکھا جاتا ہے اس سے مراد نفلی حج ہے۔

## حکایت

مروی ہے کہ ایک عابد اپنی بیوی سے اچھا سلوک کرتا تھا یہاں تک کہ وہ فوت ہوگئی اسے کہا گیا کہ دوسری عورت سے نکاح کرلے اس نے انکار کردیا۔ ایک عورت نے کہا آپ میرے ساتھ نکاح کرلیں تا کہ میرا دل خوش ہو (قرب کی سعادت نصیب ہو) لیکن وہ عابد نہ مانا۔ اس بزرگ نے کہا کہ ایک شب جمعہ کو میں نے اپنی بیوی کو خواب میں دیکھا کہ آسمان کے دروازے کھلے ہوئے ہیں اور لوگ ہوا میں اڑ رہے ہیں اوپر نیچے آ رہے ہیں جب ان میں ایک کی نگاہ میرے اوپر پڑی تو وہ اپنے پیچھے والے دیکھ کر کہتا ہے یہی ہے بدبخت دوسرا پیچھے والا کہتا ہے ہاں تیسرا کہتا ہے یہی ہے یہی ہے مجھے ان سے ماجرا پوچھنے کی ہمت نہ ہوئی جب آخری آدمی میرے قریب سے گزرا تو میں نے پوچھا کون ہے بدبخت جسے یہ لوگ بار بار کہہ رہے ہیں اور ایک دوسرے کی تصدیق کررہے ہیں اس نے کہا تم ہی تو ہو۔ میں نے کہا وہ کیوں۔ اس نے کہا وہ اس لئے کہ اس سے قبل ہم تیرا عمل مجاہدین فی سبیل اللہ کے ساتھ لے جاتے لیکن ایک ہفتہ سے ہمیں حکم ملا ہے ہم تیرا عمل مخالفین کے ساتھ لے جائیں اس کی وجہ ہمیں معلوم نہیں اسے یہ احساس ہوا کہ یہ نحوست نکاح نہ کرنے کی وجہ سے ہے۔ چنانچہ اٹھتے ہی کہا کہ میرا نکاح کردو۔ چنانچہ دیکھا گیا اس کے بعد اس کے پاس دو دو عورتیں نکاح میں بیک وقت ہوتی تھیں۔ (تفسیر روح البیان سورۃ بقرہ ۲۲۹)

# نکاح (شادی) نہ کرنے کی ممانعت

اللہ رب العزت قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے۔

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحَرِّمُوْا طَیِّبٰتِ مَآ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا اِنَّ اللّٰهَ لَا یُحِبُّ الْمُعْتَدِیْنَ۔ (سورۃ المائدہ ۸۷)

ترجمہ اے ایمان والو حرام نہ ٹھہراؤ وہ ستھری چیزیں کہ اللہ نے تمہارے لئے حلال کیں اور حد سے نہ بڑھو بیشک حد سے بڑھنے والے اللہ کو ناپسند ہیں۔ (کنز الایمان)

## شان نزول

امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ نے ازواج مطہرات سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تنہائی کے معمولات کے بارے میں پوچھا (بعد میں) یہ صحابہ کہنے لگے میں عورتوں سے شادی نہیں کروں گا۔ بعض نے کہا میں بستر پر نہیں سوؤں گا۔ یہ بات نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچ گئی۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان لوگوں کا کیا حال ہے جو یہ کہتے ہیں۔ لیکن میں روزہ رکھتا ہوں اور افطار بھی کرتا ہوں۔ میں سوتا ہوں اور رات کو عبادت بھی کرتا ہوں میں گوشت کھاتا ہوں اور عورتوں سے نکاح بھی کرتا ہوں جس نے میری سنت (نکاح) سے اعراض وہ میری امت میں سے نہیں۔

(مسلم کتاب النکاح، تفسیر در منثور مترجم سورۃ مائدہ ۸۷، ص ۸۴۲)

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ یہ آیت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کے بارے میں نازل ہوئی۔ جنہوں نے ارادہ کر لیا تھا تاکہ دنیا سے کنارہ کش ہو جائیں اور عورتوں سے دور رہیں اور زہد اختیار کریں ان صحابہ میں حضرت علی اور حضرت عثمان (رضی اللہ عنہم اجمعین) بھی تھے۔ (تفسیر طبری زیر آیت ہذا ج ۷ بیروت)

## شادی نہ کرنے والا بے وقوف ہے

امام عبدالرزاق نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے انہوں نے ایک آدمی سے کہا تو نے شادی کی ہے؟ اس نے عرض کی نہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تو بے وقوف یا فاجر ہے۔ (المصنف عبدالرزاق کتاب النکاح ج ۶ بیروت)

## جنگلی درخت کی طرح

امام عبدالرزاق المصنف کتاب النکاح میں حضرت وہب بن منبہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ جس شخص کی بیوی نہ ہو اس کی مثال اس درخت کی مانند ہے جو جنگل میں ہو جسے ہوائیں کبھی اس طرف اور کبھی اس طرف گھماتی ہیں۔

## مسکین شخص

امام سعید بن منصور اور بیہقی نے ابو نجیح رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہ آدمی مسکین ہے، مسکین ہے، مسکین ہے جس کی بیوی نہ ہو۔ عرض کی گئی اگرچہ اس کے پاس مال ہو؟ فرمایا اگرچہ کہ وہ مال کی وجہ سے غنی ہو۔ فرمایا وہ عورت جس کا خاوند نہ ہو وہ مسکین ہے (تین مرتبہ فرمایا) عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اگرچہ وہ غنی ہو اور کثیر مال رکھتی ہو۔ فرمایا اگرچہ وہ ایسی ہی ہو۔

(شعب الایمان باب تحریم الفروج ج ۴)

## گھٹیا اور شریر بے نکاحے ہیں

حضرت ابوذر اور حضرت عطیہ بن بشر رضی اللہ عنہم اجمعین سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

من سنتنا النکاح شرارکم عزابکم واراذل موتاکم غرابکم۔

(مجمع الزوائد' ابویعلی' طبرانی بحوالہ الافصاح' ابن حجر)

ترجمہ نکاح ہماری سنت میں سے ہے تم میں شریر وہ ہیں جو تم میں سے غیر شادی شدہ ہیں اور تم میں گھٹیا درجے کے مردے وہ ہیں جو تم میں سے غیر شادی شدہ ہیں۔

## شادی کرلے ورنہ متذبذب لوگوں میں سے ہوگا

امام بیہقی شعب الایمان میں حضرت عطیہ بن بسر مازنی رحمۃ اللہ علیہ سے روایت نقل کی ہے کہ عکاف بن وداعہ ہلالی' رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عکاف کیا تیری بیوی ہے اس نے عرض کی نہیں فرمایا لونڈی بھی نہیں عرض کی نہیں۔ فرمایا تو تندرست اور خوشحال ہے؟ عرض کی ہاں الحمد للہ' تو فرمایا تو شیطان ہے یا تو نصرانیوں کے راہبوں میں سے ہو جا یا ہم میں سے ہو جا تو اسی طرح کر جس طرح ہم کرتے ہیں کیونکہ ہماری سنت نکاح ہے جو تم میں سب سے ذلت والی موت اس کی ہوگی جو تنہائی کی زندگی بسر کرتا ہے۔ کیا تم شیطان کے ساتھ دل لگی کرتے ہو؟ شیطان کا صالحین کے بارے میں سب سے زیادہ موثر اسلحہ عورتیں ہیں مگر وہ صالح جو شادی شدہ ہوتے ہیں پاکیزہ ہوتے ہیں۔ فحش گوئی سے مبرا ہوتے ہیں۔ اے عکاف تجھ پر افسوس شادی کرو۔ کیونکہ یہ عورتیں حضرت داؤد علیہ السلام حضرت ایوب علیہ السلام حضرت یوسف علیہ السلام اور کرسف والیاں ہیں۔ عطیہ نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کرسف کون تھا؟ فرمایا یہ بنی اسرائیل کا ایک آدمی تھا۔ سمندر کے ساحلوں

میں سے ایک ساحل پر رہتا تھا۔ وہ دن کو روزہ رکھتا' رات کو عبادت کرتا' روزے اور نماز نہ چھوڑتا پھر ایک عورت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کا انکار کیا جس عورت سے اس نے عشق کیا تھا اور اپنے رب کی عبادت کو ترک کر دیا۔ اللہ نے اس کے سابقہ عمل کی وجہ سے دامن رحمت میں لے لیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس پر نظر رحمت فرمائی۔ تو افسوس شادی کر لے ورنہ تو متذبذب لوگوں میں سے ہو جائے گا۔ (تفسیر درمنثور مترجم ج ۲ سورۃ مائدہ ۸۷' ص ۱۵۸)

## لعنتی شخص

دیلمی نے مسند الفردوس میں حضرت عطیہ بن بشر سے روایت کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ' فرشتے اور تمام لوگ اس پر لعنت کرتے ہیں جو شادی نہ کرے اور حضرت یحییٰ بن زکریا علیہ السلام کے بعد کوئی بھی شخص عورتوں سے الگ رہنے والا نہیں ہوا۔

(الافصاح فی احادیث النکاح' ابن حجر)



# کن لوگوں سے نکاح جائز نہیں

دنیا میں انسان کے وجود کو باقی رکھنے کیلئے قانون خدا کے مطابق دو مخالف جنس کا آپس میں ملنا ضروری ہے۔ لیکن اسی قانون کے مطابق کچھ ایسے بھی انسان ہوتے ہیں جن کا جنسی طور پر آپس میں ملنا قانون خدا کے خلاف ہے۔

چنانچہ اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ اُمَّهٰتُكُمْ وَبَنٰتُكُمْ وَاَخَوٰتُكُمْ وَعَمّٰتُكُمْ وَخٰلٰتُكُمْ وَبَنٰتُ الْاَخِ وَبَنٰتُ الْاُخْتِ وَاُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِیْٓ اَرْضَعْنَكُمْ وَاَخَوٰتُكُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ وَاُمَّهٰتُ نِسَآئِكُمْ۔ (سورۃ نساء۴ آیت ۲۳)

ترجمہ حرام ہوئی تم پر تمہاری مائیں اور بیٹیاں اور بہنیں اور پھوپھیاں اور خالائیں اور بھتیجیاں اور بھانجیاں اور تمہاری مائیں جنہوں نے دودھ پلایا اور دودھ کی بہنیں اور (تمہاری) عورتوں کی مائیں۔ (کنزالایمان)

## فائدہ

قرآن کریم کی اس آیت کریمہ سے معلوم ہوا کہ ماں، بیٹی، بہن، پھوپھی، خالہ، بھتیجی، بھانجی، دادی، نانی، پوتی، نواسی، سگی ساس، وغیرہ سے نکاح کرنا حرام ہے۔

**مسئلہ** ماں سگی ہو یا سوتیلی، بیٹی سگی ہو یا سوتیلی، بہن سگی ہو یا سوتیلی، ان تمام سے

نکاح حرام ہے۔ اسی طرح دادی' پردادی' نانی' پرنانی' پوتی' پرپوتی' نواسی' پرنواسی' بیچ میں چاہے کتنی ہی پشتوں کا فاصلہ ہو ان سب سے نکاح کرنا حرام ہے۔

**مسئلہ** پھوپھی' پھوپھی کی پھوپھی۔ خالا' خالا کی خالا۔ بھتیجی' بھانجی' اور بھانجی کی لڑکی یا اس کی نواسی یا پوتی ان تمام سے بھی نکاح حرام ہے۔

**مسئلہ** زنا سے پیدا ہوئی بیٹی اس کی نواسی' اس کی پوتی ان تمام سے بھی نکاح کرنا حرام ہے۔

(بہار شریعت ج۱ح۷ قانون شریعت ج۲)

## دودھ کے رشتوں کی حرمت

حضرت عمرہ بنت عبدالرحمٰن و حضرت مولیٰ علی رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

الرضاعة تحرم ما تحرم الولادة

ترجمہ رضاعت (دودھ کے رشتوں) سے بھی وہی رشتے حرام ہو جاتے ہیں جو ولادت سے حرام ہوتے ہیں۔

(بخاری ج۳' حدیث ۹۰' ترمذی شریف ج۱ حدیث ۱۱۴۴)

## فائدہ

یعنی کسی عورت کا دودھ بچپن میں پیا تو اس عورت سے ماں کا رشتہ قائم ہو جاتا ہے۔ اب اس کی بیٹی بہن ہے' اس سے نکاح حرام ہے۔ حاصل کلام یہ کہ جس طرح سگی ماں کے جن رشتے داروں سے شریعت میں نکاح حرام ہے اسی طرح اس دودھ پلانے والی عورت کے ان رشتے داروں سے بھی نکاح کرنا حرام ہے۔

**مسئلہ** نکاح حرام ہونے کیلئے ڈھائی برس کا زمانہ ہے۔ کوئی عورت کسی بچے کو ڈھائی برس کے اندر اگر دودھ پلائے گی تو حرمت (یعنی نکاح حرام ہونا) ثابت ہو

جائے گا اور اگر ڈھائی برس کی عمر کے بعد پیا تو حرمت ثابت نہیں ہوگی۔ (یعنی نکاح حرام نہیں ہوگا) (بہار شریعت ج اح ۷ قانون شریعت ج ۲)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سید عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لایجمع بین المراۃ وعمتھا ولابین المراۃ وخالتھا

(بخاری ج ۳ باب ۵۷ حدیث ۹۸ مسلم ج ۱)

ترجمہ کوئی شخص اپنی بیوی کے ساتھ اس کی بھتیجی یا بھانجی سے نکاح نہ کرے۔

**مسئلہ** عورت (بیوی) کی بہن چاہے سگی ہو یا رضاعی (یعنی دودھ شریک) ہو۔ بیوی کی خالہ یا پھوپھی چاہے سگی ہو یا رضاعی ان سب سے بھی بیوی کی موجودگی میں نکاح حرام ہے۔ اگر بیوی کو طلاق دے دی ہو تو جب تک عورت کی عدت ختم نہ ہو اس کی بہن پھوپھی خالہ وغیرہ سے نکاح نہیں کر سکتا۔ (قانون شریعت ج ۲)

## چار سے زیادہ ازاوج حرام ہیں

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے امام بخاری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ

ماذاد علی اربع فھو حرام کامہ وابنته واخته۔

ترجمہ چار سے زیادہ بیویاں اسی طرح حرام ہے جیسے آدمی کی اپنی بیٹی اور بہن۔

(بخاری ج ۳ باب ۵۴)

**مسئلہ** جس میں مرد اور عورت دونوں کی علامتیں پائی جائے اور یہ ثابت نہ ہو کہ مرد ہے یا عورت تو اس سے نہ مرد کا نکاح ہو سکتا ہے نہ ہی عورت کا۔ اگر کیا گیا تو محض باطل ہے۔ (یعنی نکاح ہی نہ ہوگا) (بہار شریعت ج اح ۷)

ایسا شخص جو شرابی ہو یا اور کسی طرح کا نشہ کرتا ہو اس سے بھی رشتہ نہیں کرنا چاہیے۔

## شرابی سے بیٹی کا نکاح نہ کرو

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**من زوج ابنته او احد من اهله ممن يشرب الخمر فكانما قادها الى الزنا۔**

(دیلمی مسند الفردوس حدیث برقم ۴۶۴۵)

ترجمہ جس شخص نے اپنی بیٹی یا اپنے گھر میں سے کسی فرد کی شادی شراب پینے والے شخص سے کردی تو گویا اس نے اس لڑکی کو گناہ کے راستے کی رہنمائی کردی۔

## فائدہ

اس لئے والدین کو چاہیے کہ وہ ایسے لڑکے کو منتخب کریں جو شراب نہ پیتا ہو اور فواحش سے بچتا ہو ورنہ اس کی نحوست یہ ہوگی کہ یہ لڑکی بھی محفوظ نہیں رہے گی کیونکہ شراب پینے والا بے غیرت ہو جاتا ہے اور اپنی بیوی سے زنا پر دوسرے کو اکساتا ہے یا بیوی کے گناہ پر اس کے سامنے حائل نہیں ہوتا۔

حضور اکرم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ

''شرابی کے نکاح میں اپنی لڑکی نہ دو۔ شرابی بیمار پڑے تو اسے دیکھنے نہ جاؤ۔ اس ذات کی قسم جس نے مجھے نبی برحق بنا کر بھیجا شراب پینے والے پر تمام آسمانی کتابوں میں لعنت آئی ہے۔ (تنبیہ الغافلین)

حضرت امام ابواللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ اپنی سند کے ساتھ اپنی تصنیف لطیف ''تنبیہ الغافلین'' میں روایت کرتے ہیں کہ

''بعض صحابہ کرام سے روایت ہے کہ جس نے اپنی بیٹی کا نکاح شرابی مرد سے کیا تو اس نے اسے زنا کیلئے رخصت کیا (مطلب یہ کہ شرابی آدمی نشے میں بکثرت طلاق کا ذکر کرتا ہے جس سے اس کی بیوی اس پر حرام ہو جاتی ہے'') (تنبیہ الغافلین)

## فاسق فاجر سے بیٹی کا نکاح نہ کرو

من زوجه ابنته من فاسق قطع رحمها (الافصاح فی احادیث النکاح ابن حجر)

ترجمہ جس نے اپنی بیٹی فاسق سے بیاہی اس نے اس لڑکی سے قطع رحمی کی (کیونکہ فاسق شخص سے لڑکی کی شادی کرنا ایسے ہے جیسے اپنی لڑکی سے قطع تعلق کیا کیونکہ لڑکی دینے والا نیک شخص ہے اور بیٹی کی فاسق شخص سے شادی کرنے سے فسق میں مبتلا ہو کر اس نیک شخص سے کٹ جائے گی یہی اس کی قطع رحمی ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

من زوج کریمة من فاسق فقد قطع رحمها (ابن حبان، فعمی)

ترجمہ جو شخص بیٹی کی شادی فاسق سے کرتا ہے پس وہ قطع رحمی کرتا ہے۔

### فائدہ

معاشرہ میں دنیاداری کی محبت کی وجہ سے لڑکی والے ایسے لڑکے کی تلاش میں ہوتے ہیں جو دنیاوی تعلیم یافتہ، کاروباری، ملازمت پیشہ، دولت مند ہو چاہے وہ تارک نماز، فاسق، فاجر، شرابی اور داڑھی منڈا کیوں نہ ہو بلکہ داڑھی والے حافظ، عالم کے رشتہ کو پسند نہیں کرتے۔ لڑکے والوں میں ایسی ہی بیماریاں ہیں حالانکہ رشتہ میں طرفین میں عالم دیندار کا انتخاب ہونا چاہیے تاکہ آخرت بھی اچھی ہو اور دینداری کی ترویج بھی ہو۔

## کافر مشرک سے نکاح حرام ہے

کافر و مشرک مرد یا عورت سے مسلمان مرد یا عورت کا نکاح کرنا حرام ہے۔

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكِينَ حَتّٰى يُؤْمِنُوا (سورۃ البقرہ آیت ۲۲۱)

ترجمہ اور مشرکوں کے نکاح میں نہ دو جب تک وہ ایمان نہ لائیں۔ (کنز الایمان)

**مسئلہ** مسلمان عورت کا نکاح مسلمان مرد کے سوا کسی بھی مذہب والے سے نہیں ہوسکتا۔

(قانون شریعت ج ۲)

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكٰتِ حَتّٰى يُؤْمِنَّ (سورۃ البقرہ)

ترجمہ اور شرک والی عورتوں سے نکاح نہ کرو جب تک مسلمان نہ ہو جائیں۔

(کنز الایمان)

**مسئلہ** مسلمان مرد کا مجوسی (آگ کی پوجا کرنیوالی)' بت پرست' سورج پوجنے والی' ستاروں کو پوجنے والی' ان تمام میں سے کسی بھی عورت سے نکاح نہیں ہوگا۔

(بہار شریعت ج ۱ ح ۷)

## فائدہ

آج کے اس دور میں اکثر ہمارے مسلم نوجوان کافرہ و مشرکہ عورتوں سے نکاح کرتے ہیں اور نکاح کے بعد انہیں مسلمان بناتے ہیں۔ یہ نہایت ہی غلط طریقہ ہے اور شریعت میں حرام ہے۔ اول تو نکاح ہی نہیں ہوتا کیونکہ نکاح کے وقت تک لڑکی کفر پر قائم تھی لہٰذا سرے سے نکاح ہی نہ ہوا۔ پہلے اسے مسلمان کیا جائے پھر نکاح کیا جائے۔

یاد رکھئے! کافرو مشرک عورت سے مسلمان کر کے نکاح کرنا جائز تو ہے لیکن یہ کوئی فرض یا واجب نہیں۔ بلکہ بعض روایتوں کے مطابق حضور اکرم ﷺ نے اسے پسند بھی نہیں فرمایا۔ اس کی بہت سی وجوہات علماء کرام نے بیان فرمائی ہیں۔ جن میں سے چند یہ ہیں۔

1) جس نومسلم عورت سے آپ نے شادی کی اگرچہ وہ مسلمان ہوگئی لیکن اس کے سارے میکے والے کافر ہیں اور اب چونکہ وہ آپ کے رشتے دار بن چکے ہیں۔

اس لئے آپ کی عورت اور خود آپ کو ان سے تعلقات رکھنے پڑتے ہیں اور پھر آگے چل کر مختلف بُرائیاں جنم لیتی ہے اور نئے نئے اختلافات پیدا ہوتے ہیں۔

2) عورت کے نومسلم ہونے کی وجہ سے اولادوں کی تربیت خالص اسلامی ڈھنگ سے نہیں ہو پاتی ہے۔

3) اگر مسلمان مرد کافر لڑکیوں سے نکاح کریں گے تو کنوری مسلم لڑکیوں کی تعداد میں اضافہ ہوگا۔ مسلم لڑکوں کی قلت ہونے لگے گی اور مسلم لڑکیوں کو بڑی عمر تک کنوارہ رہنا پڑے گا اور زیادہ عمر تک کنواری زندگی نئی نئی برائیوں کے جنم کا سبب بنے گی۔

4) دین اسلام میں مشرکانہ رسموں کا رواج پڑے گا۔

اس طرح کی سینکڑوں باتیں ہیں جنہیں بیان کرنا ممکن نہیں۔ حاصل یہ کہ کافرہ ومشرکہ لڑکی یا عورت سے نکاح نہ کرے یہی بہتر ہے اس سے دین ودنیا کا بڑا نقصان ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے جہاں مشرک عورتوں کو مسلمان کر کے نکاح کی اجازت دی وہیں مومن لونڈی سے نکاح کو زیادہ بہتر بتایا بہ نسبت اس کے کہ مشرکہ وکافرہ عورت سے نکاح کیا جائے۔

اکثر مسلمان لڑکے غیر مسلم لڑکی سے محبت کرتے ہیں۔ مسلمان لڑکے سے پہلے محبت اور پھر شادی کرنے والی لڑکیاں اکثر ساتھ نہیں نبھاتی ہیں اور ذرا سی ان بن ہو جانے پر ''ہندو عیسائی ومسلم'' تفریق کا بکھیڑا کھڑا کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔ لیکن جو عورت یا لڑکی پہلے اسلام سے متاثر ہوئی اسے پیار ومحبت یا شادی کی لالچ نہیں تھی اور اسے دین اسلام پر قائم ہوئے ایک عرصہ گزر گیا۔ ایسی لڑکی یا عورت سے ضرور نکاح کر لینا چاہیے تاکہ اسلام قبول کرنے پر کنوارگی کی سزا کا طعنہ اسے غیر مسلم نہ دیں۔



# بدمذہبوں سے نکاح جائز نہیں

بدمذہب اوراس طرح کے فرقوں سے نکاح کرنے کے متعلق امام عشق ومحبت، عظیم البرکت، بالا منزلت، مجدد دین وملت، اعلیٰ حضرت الشاہ امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ اپنی ملفوظات میں ارشادفرماتے ہیں۔

''سنی مرد یا عورت کا رافضی، وہابی، دیوبندی، نیچری، قادیانی، چکڑالوی، جتنے جملہ مرتدین ہیں ان کے مرد یا عورت سے نکاح نہیں ہوگا۔ اگر نکاح کیا تو نکاح نہ ہوگر زنا خالص ہوگا۔ اوراولاد ولدالزنا (زنا سے پیدا شدہ کہلائے گی)

فتاویٰ عالمگیری میں ہے۔

لایجوز نکاح المرتد مع مسلمۃ ولا کافرۃ اصلیۃ ولا مرتدہ وکذا لایجوز نکاح المرتدۃ مع احد (الملفوظ۔ج۲ص۱۰۵)

اکثر ہمارے کچھ کم عقل ناسمجھ سنی مسلمان جنہیں دین کی معلومات وایمان کی اہمیت معلوم نہیں ہوتی وہ وہابیوں سے آپس میں رشتے جوڑتے ہیں۔ کچھ بدنصیب سب کچھ جاننے کے باوجود بھی وہابیوں سے آپس میں رشتے قائم کرتے ہیں، کچھ سنی حضرات خیال کرتے ہیں کہ وہابی عقیدے کی لڑکی اپنے گھر بیاہ کرلے آؤ پھر وہ ہمارے ماحول میں رہ کرخود بخودسنی ہوجائے گی۔

اوّل تو یہ نکاح ہی نہیں ہوتا کیونکہ جس وقت نکاح ہوا اس وقت لڑکا سنی اور لڑکی وہابی عقیدے پر قائم تھی۔ لہٰذا سرے سے نکاح ہی نہیں ہوا۔ سینکڑوں جگہ تو یہ دیکھا گیا ہے کہ کسی سنی نے وہابی گھرانے میں یہ سوچ کر رشتہ کیا کہ ہم کسی طرح سمجھا بجھا کر اور اپنے ماحول میں رکھ کر انہیں وہابی سے سنی صحیح العقیدہ بنا دیں گے۔ لیکن وہ سمجھا کر سنی بنا پاتے اس سے پہلے ہی ان وہابی رشتے داروں نے انہیں ہی کچھ زیادہ سمجھا دیا اور اپنا ہم خیال بنا کر معاذ اللہ!

سنی سے وہابی بنا ڈالا۔ ساری ہوشیاری دھری کی دھری رہ گئی اور دین و دنیا دونوں ہی برباد ہوگئے۔ یہ بات ہمیشہ یاد رکھئے کہ ایسے شخص کو سمجھایا جاسکتا ہے جو وہابیوں کے بارے میں حقیقت سے واقفیت نہیں رکھتا۔ لیکن ایسے شخص کو سمجھا پانا ممکن نہیں جو سب کچھ جانتا اور سمجھتا ہے۔

علماء دیوبند (وہابیوں) کی حضور اکرم ﷺ' انبیاء کرام' بزرگان دین کی شان اقدس میں گستاخیوں کو سمجھتا ہے ان کی کتابوں میں وہ سب گستاخانہ عبارتوں کو پڑھتا ہے لیکن ان سب کے باوجود یہی کہتا ہے کہ یہ (وہابی) تو بڑے اچھے لوگ ہیں انہیں برا نہیں کہنا چاہیے۔ ایسے لوگوں کو سمجھا پانا ہمارے بس میں نہیں۔

اللہ تعالیٰ ایسے ہی لوگوں کے متعلق ارشاد فرماتا ہے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ۔ (سورۃ البقرۃ ۷)

ترجمہ اللہ نے ان کے دلوں پر اور کانوں پر مہر کردی اور ان کی آنکھوں پر گھٹا ٹوپ ہے اور ان کیلئے بڑا عذاب۔ (کنزالایمان)

لہٰذا ضروری ہے کہ ایسے لوگوں سے کہ جن کے دلوں پر اللہ نے مہر لگادی ہو ان سے رشتے قائم نہ کئے جائیں۔ ورنہ شادی' شادی نہ ہوکر محض زنا کاری رہ جائے گی۔

الحمدللہ! آج دنیا میں سنی لڑکوں اور لڑکیوں کی کوئی کمی نہیں' اور انشاء اللہ قیامت تک اہلسنت بڑی تعداد میں شان وشوکت کے ساتھ قائم رہیں گے۔

## جنتی فرقہ

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ غیب داں نبی سید عالم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم نے غیب کی خبر دیتے ہوئے ارشاد فرمایا:

**وان بنی اسرائیل تفرقت علی ثنتین وسبعین ملة وتفترق امتی علی ثلاث وسبعین ملة کلھم فی النار الاملة واحدة۔ قالوا من ھی یارسول اللہ؟ قال ما انا علیه واصحابی۔**

ترجمہ بیشک قوم بنی اسرائیل بہتر فرقوں میں بٹ گئی اور میری امت تہتر فرقوں میں بٹ جائے گی سب کے سب جہنمی ہوں گے صرف ایک فرقہ جنتی ہوگا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! وہ جنتی فرقہ کون سا ہوگا؟ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو میرے اور میرے صحابہ کے عقیدے پر ہوگا۔

(ترمذی ج ۲ باب ۲۱۶' ابواب الایمان' حدیث ۵۳۷)

الحمدللہ! بیشک وہ جنتی فرقہ اہلسنت و جماعت کے سوا کوئی نہیں۔ کیونکہ ہم سنی اللہ رب العزت و حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مراتب و عظمت کے اور صحابۂ کرام و بزرگان دین کی شان و عظمت کے دلوں سے ماننے والے ہیں اور الحمدللہ! ہم ان ہی کے عقیدوں پر قائم ہیں۔ ہم سنیوں کا عقیدہ ہے کہ یہ تمام فرقہ مثلاً روافض' وہابی' تبلیغی' دیوبندی' مودودی' نیچری' چکڑالوی' قادیانی۔ وغیرہ سب کے سب گمراہ بددین' کافر و مرتد' دین اسلام سے پھرے ہوئے منافقین ہیں۔

آج زیادہ تر لوگ سنی' وہابی کے اس اختلاف کو چند مولویوں کا جھگڑا سمجھتے ہیں یا پھر فاتحہ' عرس' میلاد و نیاز کا جھگڑا سمجھتے ہیں۔ یقیناً یہ ان کی بہت بڑی غلط فہمی ہے۔

خدا کی قسم! ہم سنیوں کا وہابیوں سے صرف انہیں باتوں پر اختلاف نہیں ہے۔ بلکہ ہم اہلسنت کا وہابیوں سے صرف اور صرف اس بات پر بنیادی اختلاف ہے کہ ان وہابیوں کے علماء و پیشواؤں نے اپنی کتابوں اور تحریروں میں اللہ رب العزت و حضورِ اکرم ﷺ اور انبیاء کرام، صحابۂ کرام و بزرگان دین کی شان اقدس میں گستاخیاں لکھیں اور ان کی شان و عظمت کا مذاق اڑایا اور موجودہ وہابی ایسے ہی جاہل علماء کو اپنا بزرگ و پیشوا مانتے ہیں اور انہیں کی تعلیمات و عقائد باطلہ کو دنیا بھر میں پھیلاتے پھرتے ہیں یا کم از کم انہیں مسلمان سمجھتے ہیں۔

ہمارا پروردگار عزوجل ارشاد فرماتا ہے۔

يَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍ بِاِمَامِهِمْ (سورۃ بنی اسرائیل ۷۱)

ترجمہ جس دن ہم ہر جماعت کو ان کے امام (پیشوا) کے ساتھ بلائیں گے۔

(کنز الایمان)

اب ہم آپ کے سامنے ان لوگوں کے عقائد انہیں کی کتابوں سے پیش کر رہے ہیں جسے پڑھ کر آپ خود ہی فیصلہ کیجئے کہ کیا ایسی باتیں کہنے والے یہ لوگ مسلمان کہلانے کا حق رکھتے ہیں؟ کیا یہ مسلمان کہلانے کے لائق ہیں یا نہیں؟ فیصلہ اب آپ کے ہاتھ میں ہے۔



# بدمذہبوں کے عقائد

ہندوستان میں وہابی جماعت کی بنیاد رکھنے والے مولوی اسمٰعیل دہلوی اپنی کتاب بنام ''تقویۃ الایمان'' جو بقول وہابیوں کے ہندوستان میں قرآن کے بعد سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب ہے۔
اس میں لکھتے ہیں کہ

1) جو کوئی (کسی بزرگ کی) نیاز کرے' کسی بزرگ کو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سفارش کرنے والا سمجھے تو یہ شرک ہے اور وہ شخص اور ابوجہل شرک میں برابر ہیں۔
(تقویۃ الایمان ص ۲۰ مطبوعہ الدار السلفیہ ۶۸' اے حضرت ٹیرلیس' حفیظ الدین روڈ بائیکلہ ممبئ ۸۰۰۰۰)

2) یقین جان لینا چاہیے کہ ہر مخلوق خواہ چھوٹی ہو یا بڑی اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہیں۔ (تقویۃ الایمان ص ۳۰)

3) دنیا میں سب گنہگاروں نے گناہ کئے ہیں۔ جیسے فرعون' ہامان' شیطان' جتنے گناہ ان سب گنہگاروں سے ہوئے ہیں اگر کوئی آدمی تمام دنیا کے گنہگاروں کے برابر گناہ کرے لیکن شرک سے پاک ہو تو جتنے اس کے گناہ ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس پر اتنی ہی بخشش کرے گا۔
(تقویۃ الایمان ص ۳۷)

4) اللہ کے مکر (مکاری) سے ڈرنا چاہیے کہ بعض وقت بندہ شرک میں پڑا ہوتا اور بتوں سے مرادیں مانگتا ہے اور اللہ اس کے بہلانے کیلئے اس کی مرادیں پوری کرتا ہے۔ (تقویۃ الایمان ص ۷۶)

5) تمام انبیاء اللہ کے بے بس بندے ہیں اور ہمارے بھائی ہیں۔ اللہ نے انہیں بڑائی دی اس لئے وہ ہمارے بڑے بھائی ہیں۔ (تقویۃ الایمان ص ۹۹)

6) حضور اکرم ﷺ مر کر مٹی میں مل گئے۔ (تقویۃ الایمان ص ۱۰۰)

اس کتاب تقویۃ الایمان کے متعلق وہابیوں کے شیخ العلماء و محدث مولوی رشید احمد گنگوہی اپنے ایک فتوے میں لکھتے ہیں کہ

''کتاب تقویۃ الایمان کو اپنے گھر میں رکھنا اور پڑھنا عین اسلام ہے''۔

(فتاوئ رشیدیہ ص ۸۰ مطبوعہ مکتبہ تھانوی شہر دیو بند ضلع سہارنپور یو۔ پی)

یعنی جس کے گھر میں یہ کتاب ہے وہی مسلمان ہے اور جس کے گھر میں یہ کتاب نہیں وہ اسلام سے خارج ہے۔ (معاذ اللہ) کیونکہ عین اسلام کا یہی مطلب ہوتا ہے۔

انہی مولوی اسمٰعیل دہلوی کی ایک اور کتاب ''صراط مستقیم'' ہے۔ اس میں لکھتے ہیں کہ

1 نماز میں حضور اکرم ﷺ کا خیال لانا اپنے گدھے اور بیل کے خیال میں ڈوب جانے سے بدتر ہے۔

(صراط مستقیم ص ۱۱۸ مطبوعہ ادارہ الرشید دیو بند ضلع سہارنپور یو۔ پی)

وہابیوں کے ایک دوسرے عالم جنہیں وہابی حضرات حجۃ الاسلام کہتے نہیں تھکتے۔ جناب مولوی قاسم نانوتوی ہیں جن کو مدرسہ دیو بند کا بانی بتایا جاتا ہے۔ اپنی کتاب ''تحذیر الناس'' میں لکھتے ہیں کہ

1) بلفرض حضور ﷺ کے بعد بھی کوئی نبی آجائے تو بھی حضور کی خاتمیت میں کوئی فرق نہ آئے گا۔ (تحذیر الناس ص ۱۴ مطبوعہ مکتبہ فیض جامع مسجد دیوبند یو۔پی)

2) امتی عمل میں انبیاء سے بظاہر مساوی ہو جاتے ہیں اور بسا اوقات بڑھ بھی جاتے ہیں۔
(تحذیر الناس ص ۵)

وہابیوں کے استاذ العلماء مولوی رشید احمد گنگوہی اپنی کتاب میں اپنا خبیث عقیدہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

1) جو صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کو کافر کہے وہ سنت جماعت سے خارج نہ ہوگا۔ (یعنی صحابہ کو کافر کہنے والا شخص مسلمان ہی رہے گا)

(فتاویٰ رشیدیہ ص ۱۴۴ مطبوعہ تھانوی دیوبند یو۔پی)

2) محرم میں امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کا بیان کرنا' سبیل لگانا' شربت پلانا ایسے کاموں میں چندہ دینا یہ سب حرام ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص ۱۳۹)

اسی کتاب میں آگے ایک جگہ اس کے برعکس لکھا کہ

3) ہندو جو سودی (بیاج) کے روپے سے پیاؤ لگاتے ہیں اس کا پانی مسلمان کو پینا جائز ہے۔
(فتاویٰ رشیدیہ ص ۵۷۶)

4) کوا کھانا ثواب ہے۔
(فتاویٰ رشیدیہ ص ۵۹۷)

انہیں رشید احمد گنگوہی کے شاگرد اور دیوبندی جماعت کے ایک بڑے عالم مولوی خلیل احمد انبیٹھوی نے اپنے استاد گنگوہی کی اجازت اور دیکھ ریکھ میں ''براہین قاطعہ'' نامی ایک کتاب لکھی۔ آیئے دیکھئے۔ اس میں انہوں نے کیا گل کھلایا ہے۔ لکھتے ہیں۔

1) حضور ﷺ سے زیادہ علم شیطان اور ملک الموت کو ہے۔ شیطان کو زیادہ علم ہونا قرآن سے ثابت ہے جبکہ حضور کا علم قرآن سے ثابت نہیں جو شیطان سے

زیادہ علم حضور کا ثابت کرے وہ مشرک ہے۔

(براہین قاطعہ ص ۵۵ مطبوعہ کتب خانہ امدادیہ دیوبند یو۔ پی)

2) اللہ تعالیٰ جھوٹ بولتا ہے۔ (براہین قاطعہ ص ۲۷۳)

3) حضورِ اکرم ﷺ کا میلاد منانا کنہیا (ہندوؤں کے دیو کرشن) کے جنم دن منانے کی طرح ہے، بلکہ اس سے بھی بدتر ہے۔ (براہین قاطعہ ص ۱۵۲)

4) مدرسہ دیوبند کی عظمت اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں بہت ہے۔ حضور ﷺ نے اُردو زبان مدرسہ دیوبند میں آ کر علماء دیوبند سے سیکھی ہے۔ (براہین قاطعہ ص ۳۰)

5) حضور ﷺ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں۔ (براہین قاطعہ ص ۵۵)

وہابیوں دیوبندیوں کے بزرگ و پیشوا مولوی محمود الحسن نے اپنی ایک کتاب میں لکھ مارا کہ

1) جھوٹ ظلم و ستم، تمام برائیاں (مثلاً زنا، چوری، غیبت، مکاری وغیرہ) کرنا اللہ تعالیٰ کیلئے کوئی عیب نہیں اور نہ ہی ان کاموں کی وجہ سے اس کی ذات میں کوئی نقصان آ سکتا ہے۔ (جہد المقل ج ۱ ص ۷۷)

اب آیئے! وہابی تبلیغی جماعت کے حکیم الامت و مجدد مولوی اشرف علی تھانوی کی تعلیمات کو ملاحظہ فرمایئے۔ مولوی اشرف علی تھانوی اپنی جماعت میں وہ مقام رکھتے ہیں کہ دیوبندیوں کے نزدیک ان کے پاؤں دھو کر پینے سے نجات مل جاتی ہے۔ چنانچہ مولوی تھانوی صاحب کے شاگرد اور دیوبندیوں کے بڑے و مستند عالم مولوی محمد عاشق الٰہی میرٹھی اپنی کتاب میں لکھتے ہیں۔

"واللہ العظیم مولانا تھانوی کے پاؤں دھو کر پینا نجات اخروی کا سبب ہے۔

(تذکرۃ الرشید ج ۱ ص ۱۱۳ مطبوعہ شیخ زکریا مفتی اسٹریٹ سہارنپور یو۔ پی)

بہرحال مولوی اشرف علی تھانوی اپنے ایک رسالے میں لکھتے ہیں۔

1) حضور اکرم ﷺ کو جو علم غیب ہے۔ اس میں حضور ہی کا کیا کمال ایسا علم غیب تو ہر کسی کو بچوں، پاگلوں بلکہ تمام جانوروں تک کو بھی حاصل ہے۔

(حفظ الایمان ص ۸ مطبوعہ دار الکتاب دیوبند، یو۔ پی)

2) انہی مولانا تھانوی کے ایک رسالے میں ہے کہ ان کے ایک مرید نے کلمہ پڑھا۔ "لا الہ الا اللہ اشرف علی رسول اللہ" (معاذ اللہ) اور اپنے پیر تھانوی سے خط کے ذریعے سوال پوچھا کہ میرا اس طرح کلمہ پڑھنا صحیح ہے یا نہیں؟

ظاہر ہے ہر ایک صاحب ایمان یہ ہی کہے گا کہ تھانوی جی کو ایسے مرید کو یہ ہی لکھنا چاہیے کہ ایسا کلمہ پڑھنا کفر ہے، توبہ کرو اور صحیح کلمہ پڑھو۔ لیکن تھانوی نے اس کے جواب میں اپنے مرید کو جو کچھ لکھا اسے پڑھ کر ایک عام انسان بھی حیرت و استعجاب کے دریا میں غوطہ زن ہو جاتا ہے۔ تھانوی کا جواب پڑھیے اور سر دھنیے، لکھتے ہیں۔

"اس واقعہ میں تسلی تھی کہ جس کی طرف تم رجوع کرتے ہو۔ وہ بعونہ تعالیٰ متبع سنت ہے"۔

(رسالہ الامداد ص ۳۵، مطبوعہ مطبع امداد المطابع، تھانہ بھون، یو۔ پی)

یہ تھانوی کا جواب ہے کہ تمہارا اس طرح کلمہ پڑھنا جائز ہے تسلی رکھو اس کیلئے پریشان نہ ہو ایسا کلمہ پڑھنا کوئی حرج نہیں رکھتا۔ مرید بیچارہ گھبرا رہا تھا، کچھ خوف کھا رہا تھا اسی لئے پیر تھانوی کو خط لکھا تھا، مگر پیر جی نے ایسا نسخہ تجویز کیا کہ پوری تسلی ہو گئی۔

تھانوی کی ایک فتاوے کی کتاب "بہشتی زیور" ہے جو انہوں نے خاص طور پر خواتین کیلئے لکھی ہے۔ قطع نظر کہ اس میں کیا کیا بکواس ہے۔ اس میں سے صرف ایک مسئلہ ہم یہاں بیان کر رہے ہیں جو تھانوی کی علمی صلاحیت کی جیتی جاگتی تصویر ہے اور ان کے ذہن و فکر کی عکاسی کرتی ہے۔

3) ہاتھ میں کوئی نجس لگی تھی اس کو کسی نے زبان سے تین دفعہ چاٹ لیا تو پاک ہو جائے گا مگر چاٹنا منع ہے۔ (بہشتی زیور ح ۲ نجاست پاک کرنے کا بیان ص ۱۸)

ان سے ملئے یہ ہیں۔ مولوی الیاس کاندھلوی' جو تبلیغی جماعت کے بانی وامیر تھے۔ ان کا کہنا ہے کہ

1) حق تعالیٰ (اللہ تعالیٰ) کسی کام کو لینا نہیں چاہتے ہیں تو چاہے انبیاء بھی کتنی کوشش کرلیں تب بھی ذرہ نہیں ہل سکتا اور اگر لینا چاہیے تو تم جیسے ضعیف سے بھی وہ کام لے لیں جو انبیاء سے بھی نہ ہو سکے۔

(مکاتیب الیاس ص ۱۰۷ مطبوعہ ادارہ اشاعت دینیات' جھاہاؤس' حضرت نظام الدین' نئی دہلی)

لیجئے صاحب! اب مولوی ابواعلیٰ مودودی کی بھی سنتے چلئے یہ مولوی ابواعلیٰ مودودی وہ ہیں۔ جنہوں نے بنام جماعت اسلامی ایک نئے فرقے کو جنم دیا۔ آج اس فرقے کی کئی جائز و ناجائز اولادیں وجود میں آچکی ہیں جو ایس' آئی' یم اور ایس' آئی' او کے نام سے جانی جاتی ہیں۔ مودودی کا اپنی ان اولادوں کے نام کیا فرمان ہے وہ ملاحظہ فرمائیے۔ لکھتے ہیں۔

1) تم کو خدا کا علم حاصل کرنے کی ضرورت ہے تم جاننا چاہتے ہو کہ خدا کی مرضی کے مطابق زندگی بسر کرنے کا طریقہ کیا ہے۔ تمہارے پاس خود ان چیزوں کے معلوم کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ اب تمہارا فرض ہے کہ خدا کے سچے پیغمبر کی تلاش کرو۔ اس تلاش میں تم کو نہایت ہی ہوشیاری اور سمجھ بوجھ سے کام لینا چاہیے۔ کیونکہ اگر کسی غلط آدمی کو تم نے پیغمبر سمجھ لیا تو وہ تمہیں غلط راستہ پر لگا دے گا۔ مگر جب تمہیں خوب جانچ پڑتال کرنے کے بعد یہ یقین ہو جائے کہ فلاں شخص خدا کا سچا پیغمبر ہے تو اس پر تم کو پورا اعتماد کرنا چاہیے اور اس کے ہر حکم کی اطاعت کرنی چاہیے۔

(رسالہ دینیات' ص ۷۴' مطبوعہ مرکزی مکتبہ اسلامی' نئی دہلی)

اس پورے مضمون میں مودودی نے جو عقیدہ دینے کی کوشش کی ہے۔اس پر تبصرہ کرنے کیلئے کافی صفحات درکار ہیں۔مختصر یہ کہ مودودی کے نزدیک اس دور میں بھی خدا کا سچا پیغمبر تلاش کرنے کی ضرورت ہے اور یہ تلاش فرض ہے۔

آیئے مودودی اور ان کی جماعت کی نخوت فکر کا اندازہ لگانے کیلئے یہ نظریہ بھی ملاحظہ فرمایئے۔

2) جو لوگ حاجتیں طلب کرنے کیلئے اجمیر (خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کی مزار پر) یا سالار مسعود (غازی رحمۃ اللہ علیہ) کی قبر یا ایسے ہی دوسرے مقامات پر جاتے ہیں وہ اتنا بڑا گناہ کرتے ہیں کہ قتل اور زنا بھی اس سے کمتر ہے۔

(تجدید و احیاء دین ص ۹۶ ' مطبوعہ مرکزی مکتبہ اسلامی ' نئی دہلی)

یہی مولوی ابوالاعلیٰ مودودی اپنی ایک اور کتاب میں اپنی اعلیٰ درجہ کی بکواس لکھتے ہیں۔ان کا یہ منفرد اسلوب بھی ملاحظہ فرمایئے لکھتے ہیں۔

3) سب جگہ اللہ کے رسول' اللہ کی کتابیں لے کر آئے ہیں اور بہت ممکن ہے کہ بدھ' کرشن' رام' کنفوشس' زردشت' مانی' سقراط' فیثاغورث وغیرہم انہی رسولوں میں سے ہوں۔

(تفہیمات ج ۱ ص ۱۲۴ ' مطبوعہ مرکزی مکتبہ اسلامی ' نئی دہلی)



# ہمارا اعلان

ہم نے یہاں جس قدر بھی وہابی جماعت، دیوبندی جماعت، تبلیغی جماعت و جماعت اسلامی وغیرہ سے متعلق حوالے پیش کئے ہیں وہ انہیں کے علماء کی کتابوں سے نقل کئے ہیں۔ یاد رہے یہ سب کتابیں آج بھی چھپ رہی ہیں اور ان کے مدرسوں و کتب خانوں پر آسانی سے مل جاتی ہیں۔

ہمارا عام اعلان ہے کہ اگر کوئی صاحب ان باتوں کو یا حوالوں میں سے کسی ایک حوالے کو بھی غلط ثابت کر دیں تو انہیں پچاس ہزار (۵۰۰۰۰) روپے انعام دیئے جائیں گے۔

## دعویٰ میں سچے ہو تو دلیل لاؤ

ہمارا رب جل جلالہ ارشاد فرماتا ہے۔

قُلْ هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔ (سورۃ نمل ۶۴)

ترجمہ تم فرماؤ کہ اپنی دلیل لاؤ اگر تم سچے ہو۔ (کنز الایمان)

اور ایک دوسری جگہ ارشاد ربانی ہے۔

فَاِذْ لَمْ يَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ۔ (سورۃ نور ۱۳)

ترجمہ جب ثبوت نہ لاسکے تو اللہ کے نزدیک وہی جھوٹے ہیں۔

(کنزالایمان)

وہابیوں کے ان عقائد کی بناء پر علماء حرمین شریفین (مکہ معظمہ و مدینہ منورہ کے جلیل القدر علماء دین) اور تمام علماء اہلسنت نے وہابیوں کو کافر' گمراہ' بددین' مرتد اور منافق قرار دیا۔ علماء کرام ان لوگوں کے بارے میں ارشاد فرماتے ہیں۔

من شك فی كفرهم وعذابهم فقد كفر

ترجمہ جو ان (وہابیوں) کے کفر میں اور ان کے عذاب میں شک کرے وہ خود کافر ہے۔

(بحوالہ حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین)

## بدمذہب سے کوئی تعلق نہ رکھو

حضرت ابوہریرہ' حضرت انس بن مالک' حضرت عبداللہ بن عمر اور حضرت جابر رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

ان مرضوا فلاتسودوهم وان ماتوا فلا تشهدوهم وان لقيتموهم فلا تسلموا عليهم ولا تجالسوهم ولاتشاربوهم ولاتؤاكلوهم ولاتناكحوهم ولا تصلوا عليهم ولا تصلوا معهم ۔ (مسلم' ابوداؤد' ابن ماجہ' مشکوۃ' عقیلی' ابن حبان وغیرہ)

ترجمہ اگر بدمذہب بددین منافق بیمار پڑے تو ان کو پوچھنے نہ جاؤ اور اگر وہ مر جائے تو ان کے جنازے پر نہ جاؤ۔ ان کو سلام نہ کرو۔ ان کے پاس نہ بیٹھو۔ ان کے ساتھ کھانا نہ کھاؤ نہ پیو نہ ہی ان کے ساتھ شادی کرو اور نہ ان کے ساتھ نماز پڑھو۔

## گمراہوں سے دور بھاگو

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔

ایاکم وایاهم لایضلونكم ولایفتنونكم (مسلم شریف)

ترجمہ گمراہوں سے دور بھاگو انہیں اپنے سے دور کرو کہیں وہ تمہیں بہکا نہ دیں

کہیں وہ تمہیں فتنے میں نہ ڈال دیں۔

## گستاخ کون؟

حضرت ابن عدی رضی اللہ عنہ حضرت مولیٰ علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**من لم يعرف عترتي والانصار والعرب فهو لاحدى ثلث اما منافق واما الزانية واما امرو حملته بغير طهر۔**

(بیہقی بحوالہ ارادۃ الادب لفاضل النسب ص ۴۶ از اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ)

ترجمہ جو میری اور میری آل کی عزت نہ کرے اور میرے انصاری صحابہ کا اور عرب کے مسلمانوں کا حق نہ پہچانے وہ تین حال سے خالی نہیں۔ یا تو وہ منافق ہے۔ یا حرام کی اولاد ہے۔ یا حیضی بچہ (ماہواری کی حالت میں جنا ہوا بچہ)

## بدمذہب کی تعظیم نہ کرو

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**من وقر صاحب بدعة فقد اعان على هدم الاسلام۔**

(ابن عساکر، ابونعیم، طبرانی، بحوالہ ازالۃ العار بحجر الکرائم عن کلاب النار۔ ص ۳۱)

ترجمہ جس نے کسی بدین کی توقیر (تعظیم) کی اس نے اسلام کے ڈھا دینے میں مدد کی۔

## بدمذہبوں کو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے زندہ جلا دیا

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضرت مولیٰ علی مشکل کشا رضی اللہ عنہ کی خدمت میں چند بددین گستاخ پیش کئے

گئے تو آپ نے انہیں زندہ ہی جلا دیا۔ جب یہ خبر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کو پہنچی تو انہوں نے فرمایا: ''اگر میں ہوتا تو انہیں نہ جلاتا کیونکہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی کو جلانے سے منع فرمایا ہے بلکہ انہیں قتل کرتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو اپنا دین تبدیل کرے اسے قتل کردو''۔

(بخاری ج ۳' باب ۱۰۲۹' حدیث ۱۸۱۴' ترمذی ج ا باب ۹۸۴' حدیث ۱۴۸۹)

## منافقوں اور کافروں پر سختی کا حکم

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

يٰاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ۔ (سورۃ توبہ ۷۳)

ترجمہ اے غیب کی خبر دینے والے (نبی) جہاد فرماؤ کافروں اور منافقوں پر اور ان پر سختی کرو۔ (کنزالایمان)

اور فرماتا ہے اللہ رب تبارک وتعالیٰ۔

وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ۔

(سورۃ مائدہ ۵۱)

ترجمہ اور تم میں جو کوئی ان سے دوستی رکھے گا تو وہ انہیں میں سے ہے۔ بیشک اللہ بے انصافوں کو راہ نہیں دیتا۔ (کنزالایمان)

اور فرماتا ہے رب العزت

وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا۔ (سورۃ الاعراف ۱۷۶)

ترجمہ اور (جو) اپنی خواہش کا تابع ہوا تو اس کا حال کتے کی طرح ہے تو اس پر حملہ کرے تو زبان نکالے اور چھوڑ دے تو زبان نکالے۔ یہ حال ہے ان کا جنہوں نے

ہماری آیتیں جھٹلائیں۔ (کنزالایمان)

## بدمذہب جہنمی کتے ہیں

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اصحاب البدع کلاب اهل النار

ترجمہ بدمذہب جہنمیوں کے کتے ہیں۔

(دارقطنی بحوالہ ازالة العار بحجر الکرائم عن کلاب النار ص ۳۴)

حدیث پاک میں ہے کہ

ان الله لایستحی من الحق۔ ایحب احد کم ان تکون کریمته فراش کلب فکرهتموه لیس لنا مثل السوء التی صارت فراش مبتدع کالتی کانت فراشا لکلب۔ (بحوالہ ازالة العار بحجر الکرائم عن کلاب النار ص ۳۳)

ترجمہ بیشک اللہ حق بات فرمانے میں نہیں شرماتا۔ کیا تم میں کسی کو پسند آتا ہے کہ اس کی بیٹی یا بہن کسی کتے کے نیچے بچھے تم اسے برا جانو گے۔ ہمارے لئے بری مثل نہیں جو عورت کسی بدمذہب کی جورو بنی وہ ایسی ہی ہے جیسے کسی کتے کے تصرف میں آئی۔

## لمحہ فکر

اب بھی کیا کوئی غیرت مند انسان اپنی بیٹی ایسے کافروں' منافقوں کے یہاں دینا پسند کرے گا؟

اب بھی کیا کوئی غلام رسول اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے ان گستاخوں سے رشتہ جوڑنا چاہے گا؟

ہمارا یہ سوال ان لوگوں سے ہے جن میں غیرت کا ذرا سا بھی حصہ باقی ہو۔ جنہیں دولت سے زیادہ اللہ و رسول کی خوشنودی چاہیے اور رہے وہ لوگ۔ جو کسی دنیاوی

لالچ یا حسن و جمال یا پھر مال و دولت سے متاثر ہو کر وہابیوں سے رشتے قائم کئے ہوئے ہیں یا رشتے داری کرنا چاہتے ہیں تو ان کے متعلق زیادہ کچھ کہنا فضول ہے۔ وہ اپنی اس ہوس و لالچ میں جتنی دور جانا چاہیں' چلے جائیں۔ اب اسلام کا کوئی قانون۔ شریعت کی کوئی دفع۔ کوئی زنجیر ان کے اس اٹھے ہوئے قدم کو نہیں روک سکتے۔ لیکن ہاں! ہاں! یہ ضرور یاد رہے یقیناً ایک دن اللہ اور اس کے رسول کو منہ دکھانا ہے۔



# نکاح کس سے کیا جائے؟

## اچھی برادری میں رشتہ کرو

ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا' حضرت انس بن مالک' حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تخیرو النطفکم وانکحوا لاکفاء وانکحوا الیھم فان النساء یلدن اشباہ اخوانھن واخوتھن۔ (بیہقی' حاکم' ابن ماجہ ج ا حدیث ۲۰۳۸' احیاء العلوم ج ۲)

ترجمہ اپنے نطفوں کیلئے (شادی کیلئے) اچھی جگہ تلاش کرو۔ کفو (یعنی برادری) میں بیاہ ہو اور کفو سے بیاہ کرلاؤ کہ عورتیں اپنے کنبے کے مشابہ بچے پیدا کرتی ہیں۔

## فائدہ

اس حدیث پاک سے دو باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک تو یہ کہ شادی کیلئے اچھی جگہ تلاش کی جائے اور دوسرا یہ کہ اپنے کنبے (برادری) میں نکاح کرنا بہتر ہے۔ اپنی برادری میں نکاح کرنے کے بہت سے فائدے ہیں۔ مثلاً اولاد اپنی برادری کے لوگوں کے مشابہ پیدا ہوگی جس کی وجہ سے دوسرے لوگ دیکھتے ہی پہچان جائیں گے کہ یہ سید ہے۔ یہ پٹھان ہے۔ یہ شیخ ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔ دوسرا فائدہ یہ ہے کہ برادری

کی غریب لڑکیوں کی جلد سے جلد شادی ہو جائے گی۔ تیسرا فائدہ یہ ہے کہ شادی میں اخراجات کم ہوں گے۔ چوتھا فائدہ یہ ہے کہ اپنی ہی برادری کی لڑکی ہو تو وہ برادری کے طور طریقے' گھر کے رہن سہن تہذیب وتمدن سے پہلے سے ہی واقف ہے۔ لہٰذا گھر میں جھگڑے و نا اتفاقی کا ماحول پیدا نہیں ہوگا۔

پانچواں فائدہ یہ ہے کہ برادری کی وہ لڑکیاں جو بہت زیادہ خوبصورت نہیں ہیں ان کی بھی شادی ہو جائے گی۔ اکثر دیکھا گیا ہے کہ لوگ دوسروں کی برادری سے خوبصورت لڑکی تلاش کر کے بیاہ کر لے آتے ہیں جبکہ ان کے کنبے میں لڑکیاں کنواری رہ جاتی ہیں اور جب بہت سی لڑکیوں کی طویل عرصے تک شادی نہیں ہو پاتی ہے تو بعض اوقات وہ کسی بدمعاش آوارہ مرد کے ساتھ گھر سے بھاگ جاتی ہے یا پھر کسی اور طرح کی مختلف برائیوں میں پھنس جاتی ہے۔ ان وجوہات کی بناء پر برادری میں ہی شادی کرنے کو بہتر بتایا گیا ہے' اپنی برادری میں کوئی نیک سیرت لڑکا یا لڑکی نہ ہو تو دوسری برادری میں بھی شادی کر سکتے ہیں۔

## بہتر عورت کا انتخاب کرو

حضرت امام محمد بن اسمٰعیل بخاری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں۔

ما یستحب ان یتخیر لنطفه من غیر ایجاب۔

ترجمہ مستحب ہے کہ اپنی نسل کیلئے بہتر عورت چنے' لیکن یہ واجب نہیں۔

(بخاری ج ۳' باب ۴۱)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

تخیروا لنطفکم فانکوا اکفاء وانکحوا الیھم۔ (ابن ماجہ' دار قطنی' حاکم' بیہقی)

ترجمہ اپنے تخم کیلئے (بیوی کا) انتخاب کرو کفو میں نکاح کرو اور کفو والوں کو نکاح دو۔

ایک اور حدیث میں ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا:

اطلبوا مواضع الاکفاء لنطفکم فانما الرجل ربما اشبه اخوالہ۔

(الافصاح فی احادیث النکاح ابن حجر)

ترجمہ کہ اپنے تخم کیلئے کفو کے مواقع دیکھو کیونکہ بسا اوقات آدمی اپنے ماموں کے مشابہ ہوتا ہے۔ (شکل میں بھی اور عمل میں بھی)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تخیروا لنطفکم فان انساء یلدان اشباہ اخوانھن واخواتھن۔

(المناوی فی فیض القدیر ج ۳)

ترجمہ اپنے تخم کیلئے انتخاب کرو کیونکہ عورتیں بھائی بہنوں کے مشابہ اولاد جنتی ہیں۔ (یعنی تمہارا بچہ ان کی شکل اور کردار پر ہوگا)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

روجو الاکفاء وترجوا جوالاکفا واختاروا لنطفکم وایاکم ولزنج فانہ خلق شوہ۔ (ابن حبان)

ترجمہ ہم پلہ سے شادی کرو اور ہم پلہ کو نکاح دو اور اپنے تخم کیلئے (عورتوں کا) انتخاب کرو اپنے آپ کو زنگیوں (کالوں) سے بچا کے رکھنا۔

## فائدہ

جب گورے کی کالی رنگ کی عورت سے شادی ہوگی تو اس سے طبعی طور پر نفرت ہوگی اور نباہ نہ ہو سکے گا اس لئے حدیث میں منع کیا گیا ہاں وہ کالے مرد یا کالی عورتیں جو بااخلاق اور دین دار ہو وہ بداخلاق بددین گوروں سے بہتر ہیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تزوجوا فی الحجر الصالح فان العرق وساس۔

ترجمہ اچھی نسل میں شادی کرو رگ خفیہ اپنا کام کرتی ہے۔

(دارقطنی بحوالہ: ارادۃ الادب لفاضل النسب ص ۲۶ از اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ)

اور فرماتے ہیں ہمارے پیارے آقا و مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم:

ایاکم وخضراء الدمن المراۃ الحسنا فی المنبت السوء۔

ترجمہ گھوڑے کی ہریالی سے بچو اور بری نسل میں خوبصورت عورت ہے۔

(دارقطنی بحوالہ: ارادۃ الادب لفاضل النسب ص ۲۶)

## فائدہ

لڑکی کا خوبصورت ہونا ہی کافی نہیں بلکہ خوبی تو یہ ہے کہ لڑکی پردہ دار، نماز روزے کی پابند ہو، اس کا خاندان تہذیب و تمدن میں، رہن سہن میں درست ہو اور بالخصوص سنی صحیح العقیدہ ہو۔ اگر آپ نے ان سب باتوں کا خیال رکھتے ہوئے نکاح کیا تو آپ کی دنیا و آخرت کامیاب ہے اور آگے ایسی لڑکی کے ذریعے فرماں برداری، مذہبی و دنیاوی خوبیوں سے بہرور ایک بہتر نسل جنم لیتی ہے۔ چنانچہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں انہیں باتوں کا حکم دیا ہے۔

## خاندانی عورت سے نکاح کرو

حضرت امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

''عورت اچھے نسب والی شریف النفس ہو۔ یعنی ایسے خاندان سے تعلق رکھتی ہو جس میں دیانتدار اور نیک بختی پائی جائے۔ کیونکہ ایسے خاندان کی عورت اپنی اولاد کی تعلیم و تربیت کا اہتمام کرتی ہے''۔ (احیاء العلوم ج ۲)

## رشتہ داروں میں شادی کرو

حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

الناکح فی قومہ کالمعشب فی دارہ۔ (الفتح الکبیر ج ۳، طبرانی کبیر)

ترجمہ اپنی قوم میں نکاح کرنے والا اپنے گھر گھاس اگانے والے کی طرح

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لاتقوم الساعة حتیٰ یتزوج الرجل النبطیة ویترك بنت عمه۔

(طبرانی، مجمع الزوائد ج ۴)

ترجمہ قیامت اس وقت قائم نہیں ہوگی جب تک کہ لوگ غیروں سے شادی نہیں کریں گے اور اپنی چچازاد اولاد کو چھوڑ دیں گے۔

## فائدہ

آج کل یہ عام رواج ہو چکا ہے کہ قریبی رشتہ دار لڑکیوں کو چھوڑ کر لوگ غیروں میں اپنے لڑکوں کو بیاہتے ہیں۔ اپنی قوم میں نکاح کرنے والا اپنے گھر میں سبزہ لگانے والے کی طرح ہے جیسا کہ اوپر حدیث میں وارد ہوا ہے۔

## چار وجہ سے نکاح کیا جائے

حضرت ابوہریرہ و حضرت جابر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تنکح المرأة لاربع لما ولحسبها وجمالها ولدینها فاظفر بذات الدین۔ (بخاری ج ۳ باب ۴۵ حدیث ۸۱ ترمذی ج ۱ باب ۴۰ حدیث ۱۰۷۸)

ترجمہ عورت سے چار چیزوں کی وجہ سے نکاح کیا جاتا ہے۔ (1) اس کے مال کے سبب (2) اس کے خاندان کے سبب (3) اس کے حسن و جمال کے سبب (4) اور اس کے دیندار ہونے کے سبب۔ لیکن تو دیندار عورت کو حاصل کر۔

ایک روایت جس کے سب راوی معتبر ہیں کہ

معلیك بذات الدین والخلق۔

ترجمہ دین دار اور حسن خلق والی کو اپنے لئے پسند کر۔

حدیث میں ہے کہ

تنکح المرأة علی احدی خصال ثلاث تنکح المرأة علی مالها وتنکح المرأة علی دینها وخلقها فخذ بذات الدین والخلق تربت یمینک۔

(ابو یعلی، احمد، بزار، ابن حبان، دار قطنی، حاکم)

ترجمہ عورت سے تین خصلتوں کی وجہ سے نکاح کیا جاتا ہے (۱) عورت سے اس کے مال کی وجہ سے (۲) عورت سے اس کے دین کی وجہ سے (۳) اور عورت سے اس کے خلق کی وجہ سے۔ پس تیرا داہنا ہاتھ خاک آلود ہو دین دار اور اخلاق والی کو اپنا (ہاتھ خاک آلود ہونے والی بات بطور توجہ دلانے کیلئے ہے بُرا بھلا کہنے کے طور پر نہیں ہے)

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

من رزق حسن صورة وخلق زوجه صالحة وسخاء فقد اعطی خطه

(مسند الفردوس، عن عباس، دیلمی)

ترجمہ جس شخص کو حسن صورت اور با اخلاق نیک بیوی اور سخاوت کی صفت عطا فرمائی گئی اس کو اس کا (جنت کی نعمتوں کا کچھ) حصہ (یا اس کی نیکیوں کا کچھ حصہ دنیا میں بھی) دے دیا گیا۔

## فائدہ

یہ تینوں صفات بعض دفعہ نیک شخص کو اس کے اعمال کے صلہ میں دی جاتی ہیں یا بعض دفعہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے نعمت کے طور پر عطا کی جاتی ہیں۔

حضرت ابو ہریرہ، حضرت عمر اور حضرت ابو حاتم مزنی رضی اللہ عنہم اجمعین سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تمہارے پاس کوئی ایسا شخص آئے ایک روایت میں ہے کہ جب تمہیں کوئی شخص نکاح کا پیغام دے جبکہ تم اس کے اخلاق

اوراس دین کو پسند کرتے ہوتو اس کو نکاح دے دو اگر تم نے ایسا نہ کیا تو زمین پر فتنہ اور بہت بڑا فساد ہوگا۔ (الافصاح فی احادیث النکاح' ابن حجر)

## فائدہ

ان احادیث مبارکہ سے معلوم ہوا کہ دیندار عورت سے نکاح کرنا افضل ہے۔ دیندار عورت شوہر کی مددگار رہوتی ہے اور تھوڑی روزی پر قناعت کرلیتی ہے۔اس کے برخلاف دین سے دور عورتیں ناشکر گزار' نافرمان اور شوہر کی شکایت دوسروں کے سامنے بیان کرنے والی ہوتی ہیں اور گناہ و مصیبت میں مبتلا کردیتی ہیں۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ "فتاویٰ رضویہ" میں فرماتے ہیں۔

دیندار لوگوں میں شادی کرے کہ بچے پر نانا' ماموں کی عادتوں اور حرکتوں کا بھی اثر پڑتا ہے"۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۹ نصف اول ص ۴۶)

## دیندار اور با اخلاق عورت سے نکاح کرو

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لاتزوجوا النسآء لحسنهن فعسی حسنهن ان یردیهن ولا تزوجوهن لاموالهن فعسی اموالهن (الخ)

ترجمہ عورتوں سے ان کے حسن کے سبب شادی نہ کرو ہوسکتا ہے کہ ان کا حسن تمہیں تباہ کردے۔ نہ ان سے مال کے سبب شادی کرو ہوسکتا ہے کہ ان کا مال تمہیں گناہوں میں مبتلا کردے۔ بلکہ دین کی وجہ سے نکاح کیا کرو۔ کالی چپٹی بدصورت لونڈی اگر دین دار ہو تو بہتر ہے۔ (ابن ماجہ ج احدیث ۱۹۲۶' احیاء العلوم ج ۲)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

تنکح المراۃ لا رابع لمالها ولحسبها ولجمالها ولدینها فاظفر بذات

الدین تربت یداک۔ (بخاری مسلم ابوداؤد ابن ماجہ نسائی کتاب النکاح)

ترجمہ عورت کے ساتھ چار وجہ سے نکاح کیا جاتا ہے۔(۱) اس کے مال کی وجہ سے (۲) اس کے خاندان کی وجہ سے (۳) اس کے جمال کی وجہ سے (۴) اس کے دین داری کی وجہ سے تیرے ہاتھ خاک آلود ہوں دین دار سے شادی کر۔

## بداخلاق عورت کا نقصان

حجۃ الاسلام حضرت سیدنا امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

''اگر کوئی عورت خوبصورت تو ہے مگر پرہیزگار و پارسا نہیں تو بڑی بلا ہے بدمزاج عورت ناشکر گزار زبان دراز ہوتی ہے اور مرد پر بے جا حکومت کرتی ہے ایسی عورت کے ساتھ زندگی بدمزہ ہو جاتی ہے اور دین میں خلل پڑتا ہے''۔ (کیمیائے سعادت)

## فائدہ

یاد رکھئے! اگر آپ نے صرف ایسی لڑکی سے نکاح کیا جو مال و دولت (جہیز) تو خوب ساتھ لائی اور خوبصورت بھی بہت تھی لیکن دیندار نہیں اور نہ ہی تہذیب و اخلاق کے معاملے میں بہتر تو آپ اس کے ساتھ یقیناً ایک اچھی اور خوشحال زندگی نہیں گزار سکتے۔ ایسی لڑکی کی وجہ سے گھر میں ہمیشہ ذہنی تناؤ اور آئے دن گھر میں خانہ جنگی کا ماحول بنا رہتا ہے۔ نتیجہ یہ کہ آخر کار ماں باپ سے دور ہونا پڑ جاتا ہے۔

اس لئے جہاں آپ خوبصورتی' مال و دولت کو دیکھتے ہیں ان سب سے زیادہ اہم ہے کہ آپ سب سے پہلے لڑکی کا اخلاق' اس کا خاندان اور خاص کر وہ دیندار ہے یا نہیں' یہ ضرور دیکھئے تب ہی آپ ایک کامیاب زندگی کے مالک بن سکتے ہیں' اگر ایک خوبصورت لڑکی میں یہ خوبیاں نہیں اور اس کے برعکس کسی بدصورت لڑکی میں دینداری ہو تو وہ بدصورت لڑکی اس خوبصورت لڑکی سے بہتر ہے۔ اکثر ہمارے مسلمان بھائی دولت مند فیشن پرست لڑکی پر مرتے ہیں اور دولت کو بہت زیادہ اہمیت دیتے ہیں'

جبکہ دولت سے زیادہ دینداری کو اہمیت دینی چاہیے۔

حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''جو کوئی حسن و جمال یا مال و دولت کی خاطر کسی عورت سے نکاح کرے گا تو وہ دونوں سے محروم رہے گا اور جب دین کیلئے نکاح کرے گا تو دونوں مقصد پورے ہوں گے''۔ (کیمیائے سعادت)

## صرف خوبصورتی کیلئے نکاح نہ کرو

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ

''عورت کی طلب دین کیلئے ہی کرنی چاہیے جمال کیلئے نہیں''۔

اس کے معنی یہ ہیں کہ صرف خوبصورتی کیلئے نکاح نہ کرے نہ یہ کہ خوبصورتی ڈھونڈے ہی نہیں۔ اگر نکاح کرنے سے صرف اولاد حاصل کرنا اور سنت پر عمل کرنا ہی کسی شخص کا مقصد ہے خوبصورتی نہیں چاہتا تو یہ پرہیزگاری ہے۔ (کیمیائے سعادت)

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لاتنکوالمراۃ لحسنھا فعسی حسنھا ان یردیھا ولاتنکحو المراۃ لما لھا فعسی مالھا ان یطغیھا وانکحوھا لدینھا فلامۃ سوداء جرباء ذات دین افضل من امراۃ حسنھا لا ابن لھا۔ (ابن ماجہ' کتاب النکاح' طبرانی' بیہقی)

ترجمہ عورت سے اس کے حسن کی وجہ سے نکاح نہ کرو ہوسکتا ہے اس کا حسن اس کو تباہ کردے اور نہ ہی عورت اس کے مال کی وجہ سے نکاح ہوسکتا ہے کہ مال اس کو سرکش کردے اور نکاح کرو اس سے اس کی دینداری کی وجہ سے کیونکہ کالی خارشی دین دار لونڈی اس خوبصورت عورت سے افضل ہے جو دین دار نہ ہو۔

علامہ ابراہیم نخعی رحمۃ اللہ علیہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

جس شخص نے کسی عورت سے اس کی شان وشوکت کی وجہ سے نکاح کیا۔ اللہ تعالیٰ اس کی ذلت میں اضافہ کردے گا اور جس شخص نے کسی عورت سے اس کی مال داری کی وجہ سے نکاح کیا اللہ تعالیٰ اس کے فقر میں اضافہ کردے گا اور جس شخص نے اس عورت سے حسن و جمال کی وجہ سے نکاح کیا۔ اللہ تعالیٰ اس کی خساست میں اضافہ کردے گا اور جس شخص نے کسی عورت سے اس لئے شادی کی کہ وہ اپنی نگاہ کی حفاظت کرے گا یا کسی عورت سے صلح رحمی کی وجہ سے نکاح کیا تو اللہ تعالیٰ اس کیلئے عورت میں برکت ڈال دے گا اس عورت کیلئے اس مرد میں برکت ڈال دے گا۔

(حلیۃ الاولیاء امام ابونعیم ج ۵)

حضرت عبادہ بن صامت سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لایختار حسن المرأۃ علی حسن دینھا (کنزلعمال ج ۶، ابوالشیخ)

ترجمہ عورت کے حسن کو اس کے دین کے حسن پر ترجیح نہ دی جائے۔

## فائدہ

آج کل معاشرہ میں عموماً ان احادیث کے خلاف عمل ہوتا ہے دینداری کے مقابلہ میں عورت کے حسن کو ترجیح دی جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے معاشرہ میں فساد بڑھ گیا ہے۔ اگر شادیاں اس کے برعکس ہوتیں اور دیندار کو ترجیح ہوتی تو لوگ اپنی بیٹیوں کو دین کی تعلیم وتربیت دیتے اور معاشرہ بہترین ہوتا۔

## فرمان خداوندی

اللہ عزوجل ارشاد فرماتا ہے۔

اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (سورۃ نور ۳۲)

ترجمہ اگر وہ فقیر (غریب) ہو تو اللہ اسے غنی کردے گا اپنے فضل سے۔ (کنزالایمان)

لہٰذا اگر کسی لڑکی میں دینداری زیادہ ہو چاہے وہ کتنی ہی غریب کیوں نہ ہو اس

سے شادی کرنا بہتر ہے کیا عجب کہ اللہ تعالیٰ اس سے شادی کرنے اور اس کی برکت سے آپ کو بھی دولت سے نواز دے۔ آپ کو اس نیک اور غریب لڑکی سے خوشی اور وہ دلی سکون حاصل ہو سکتا ہے جو ایک دولت مند بدمزاج ماڈرن فیشن پرست لڑکی سے نہیں حاصل ہو سکتا۔ ہاں! اگر کوئی لڑکی دولت مند ہونے کے ساتھ ساتھ ہی دیندار' نیک سیرت' خوش اخلاق' پردہ دار ہو اور ایسی لڑکی سے کوئی شادی کرے تو یہ یقیناً بڑی خوش نصیبی کی بات ہے۔ بیشک اللہ تعالیٰ مال و دولت اور چہرہ کو نہیں دیکھتا بلکہ تقویٰ و پرہیزگاری کو دیکھتا ہے۔

## محبت کرنے والی سے شادی کرو

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نکاح کا حکم فرماتے اور خصی ہونے سے منع کرتے اور فرماتے محبت کرنے والی' بچہ جننے والی سے نکاح کرو کیونکہ میں قیامت کے دن تمہاری وجہ سے انبیاء علیہم السلام پر کثرت حاصل کروں گا۔ (مجمع الزوائد ج ۴' احمد' طبرانی اوسط' بیہقی کتاب النکاح)

حضرت معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**تزوجوا الودود الولود فانی مکاثر بکم الامم۔**

(تحفۃ المودود فی احکام المولود' ابن جوزی)

ترجمہ محبت کرنے والی زیادہ بچے جننے والی سے شادی کرو کیونکہ میں تمہاری وجہ سے امتوں کے سامنے کثرت حاصل کروں گا۔

امام ابونعیم رحمۃ اللہ علیہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے ارشاد فرمایا:

**لم یعط عبد بعد ایمانہ باللہ شیئا خیرا من امراۃ حسنۃ الخلق ودود ولود۔**

ترجمہ آدمی پر اللہ پر ایمان کے بعد حسن اخلاق والی' محبت کرنے والی' زیادہ بچے جننے والی عورت سے بہتر کوئی چیز نہیں دی گئی۔

ایک صحیح حدیث میں ہے کہ تمہاری عورتوں میں بہتر وہ ہے جب اس کی طرف اس کا خاوند دیکھے تو اس کو خوش کر دے اور جب اس کو حکم کرے تو اس کی فرمانبرداری کرے اور جب اس سے غائب ہو تو اس کی اپنے متعلق اور اس کے مال کے متعلق حفاظت کرے۔

ایک حدیث میں ہے کہ ایک شخص بارگاہ نبوی ﷺ میں حاضر ہوا۔ عرض کی یارسول اللہ ﷺ میں ایک حسب اور منصب والی عورت سے محبت کرتا ہوں مگر یہ کہ وہ بچے نہیں جنتی۔ کیا میں اس سے نکاح کرلوں۔ تو آپ ﷺ نے اس کو منع فرمایا پھر وہ دوسری مرتبہ آیا تو آپ نے منع فرمادیا پھر تیسری مرتبہ آیا تو بھی آپ نے اس کو منع فرمایا اور فرمایا بچے جننے والی، محبت کرنے والی سے شادی کرو۔ بیشک میں تمہارے ساتھ امتوں پر کثرت پانے والا ہوں۔ (ابوداؤد کتاب النکاح)

## آخرت کی مددگار عورت سے شادی کرو

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لیتخذ احدکم قلبا شاکرا و لسانا ذاکرا وزوجہ مومنۃ تعینہ علیٰ امر الاخرۃ۔ (تفسیر الدر المنثور مترجم سورۃ توبہ ۳۴)

ترجمہ تم میں سے ہر ایک کو چاہیے کہ وہ شکر کرنے والا دل اور ذکر کرنے والی زبان اور بیوی کو اختیار کرے جو اسے آخرت کے معاملہ میں مددگار بنے۔

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

قلب شاکر ولسان ذاکر وزوجۃ تعینک علی امر دنیاک ودینک خیر ما کتنز الناس۔ (المعجم الکبیر طبرانی ج ۸)

ترجمہ شکر کرنے والا دل، ذکر کرنے والی زبان اور وہ بیوی جو تیری دنیا اور دین کے معاملہ میں تیری مدد کرے۔ اس سے بہتر ہے جس کو لوگ بطور خزانہ جمع کرتے ہیں۔

# نکاح کیلئے استخارہ

کسی نئے کام کو شروع کرنے سے پہلے استخارہ کرنا چاہیے۔ استخارہ اس عمل کو کہتے ہیں جس کے کرنے سے غیبی طور پر یہ معلوم ہو جاتا ہے کہ فلاں کام کرنے میں فائدہ ہے یا نقصان۔ اور اگر وہ کام آپ کیلئے اچھا ہے تو استخارہ کی برکت سے غیب سے اسباب پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور اگر وہ کام آپ کیلئے بہتر نہیں ہے تو قدرتی طور پر انسان اس کام سے باز رہتا ہے۔

استخارہ اور شگون میں بہت فرق ہے۔ شگون جادوگروں' ستاروں سے' تیروں سے' پرندوں سے' سفلی علم جاننے والوں سے' نجومیوں' کاہنوں' جوتیشوں وغیرہ اور اس طرح کی دوسری چیزوں کے ذریعے لیتے ہیں۔ جادوگروں' نجومیوں' جوتیشوں اور سفلی علم جاننے والوں کے پاس آگے پیش آنے والے حالات جاننے کیلئے جانا اور ان کی باتوں پر یقین کرنا کفر ہے۔

حضور اکرم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔

**من اتی کاھنا فصد طایقول فقد بری ھما انزال علی محمد ﷺ**

ترجمہ جو کسی کاہن کے پاس جائے اور اس کی بات سچی سمجھے۔ تو وہ کافر ہوا اس چیز سے جو محمد ﷺ پر نازل ہوئی۔ (ابوداؤد ج ۳ باب ۲۰۳' حدیث ۵۰۷)

## فرمان رسول ﷺ

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

من اتی کاھنا فسالہ عن شئی حجبت عنہ التوابۃ اربعین لیلۃ فان صدقہ بما قال کفر۔ (معجم کبیر طبرانی۔ بحوالہ۔ فتاویٰ افریقہ ص ۱۷۶)

ترجمہ جو کسی کاہن کے پاس جائے اور اس سے کوئی غیب کی بات پوچھے تو اس کی چالیس دن توبہ قبول نہ ہو اور اگر کاہن کی بات پر یقین رکھے تو کافر ہو گیا۔

''فتاویٰ تارخانیہ'' میں ہے۔

یکفر یقولہ انا اعلم المسروقات او انا اخبرنا خبار الجن ایتی۔

(فتاویٰ تاتر خانیہ بحوالہ فتاویٰ افریقہ ص ۱۷۶)

ترجمہ جو کہے میں چھپی ہوئی چیزوں کو جان لیتا ہوں یا جن کے بتانے سے بتا دیتا ہوں تو وہ کافر ہے۔

اسی طرح شگون لینا شریعت اسلامی میں شرک بتایا گیا ہے۔ شرک وگناہ ہے۔ جسے اللہ کبھی معاف نہیں فرمائے گا۔ شرک کرنے والا ہمیشہ ہمیشہ جہنم میں رہے گا۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے رسول کریم ﷺ کا یہ ارشاد بیان کیا کہ شگون لینا شرک ہے۔ شگون لینا شرک ہے۔ اگرچہ اکثر لوگ شگون لیتے ہیں۔

(مشکوٰۃ ج ۲ حدیث ۴۳۸۰)

حضرت امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ

''شگون لینا شرک ہے''۔

''طبرانی'' نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ

''شگون لینا شرک ہے'' اور یہ الفاظ تین مرتبہ ادا کئے۔ پھر کہا سفر کو جانے والا کسی شگون کی وجہ سے لوٹ آئے تو اس نے رسول ﷺ پر نازل شدہ احکام الٰہی

(یعنی قرآن کریم) کا انکار کیا"۔ (طبرانی)

روایت ہے کہ "جو شخص کسی شگون کی رو سے اپنا کام نہ کر سکا تو یقیناً اس نے شرک کیا"۔ (ماثبت بالسنہ فی ایام السنہ۔ ص ۶۳)

شگون لینا اس لئے شرک ہے کہ اس میں کسی غیر اللہ کو مؤثر حقیقی مانا جاتا ہے۔ اگر کسی غیر اللہ کو مؤثر حقیقی نہ مانا جائے تو وہ شرک نہیں' حرام ہے۔

یاد رہے شگون اور فال میں بہت فرق ہے۔ جیسا کہ حضرت سیدنا امام طیبی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ "فال اور شگون میں فرق ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد بیان کیا ہے کہ "چھوت اور شگون کوئی چیز نہیں البتہ فال پسندیدہ ہے۔ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے دریافت کیا۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! فال کسے کہتے ہیں؟ ارشاد فرمایا: وہ اچھی بات ہے"۔

(ماثبت بالسنہ فی ایام السنہ۔ ص ۵۷)

شگون اور فال کے متعلق مزید تفصیلات جاننے کیلئے حضرت علامہ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف لطیف "ماثبت بالسنہ فی ایام السنہ" کا مطالعہ کریں۔

استخارہ میں کسی نئے کام کے شروع کرنے سے پہلے اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا اور اسکی رضا معلوم کرنا مقصد ہوتا ہے۔ یہ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت اور صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم و بزرگان دین کا طریقہ ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں۔

کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ویعلمنا الاستخارۃ فی الامور کما یعلمنا السورۃ من القرآن۔

(بخاری ج ۱ باب ۲۳۸ ' حدیث ۱۰۸۸ ' ترمذی ج ۱ باب ۳۴۳ حدیث ۴۶۳)

ترجمہ رسول اللہ ﷺ ہمیں ہر کام میں استخارہ کرنے کی ایسی تلقین فرماتے تھے جیسے قرآن کی کوئی سورت سکھاتے۔

سرکار مدینہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''اللہ تعالیٰ سے استخارہ کرنا اولاد آدم (یعنی انسانوں) کی خوش بختی ہے اور استخارہ نہ کرنا بد بختی ہے''۔

استخارہ نئے کام کو شروع کرنے سے پہلے کرنا چاہیے۔ جیسے نیا کاروبار شروع کرنا ہو' مکان بنانا ہو' خریدنا ہو' کسی سفر پر جانا ہو' کوئی نئی چیز خریدنا ہو۔ وغیرہ وغیرہ۔ ان سب میں نقصان ہوگا یا فائدہ یہ جاننے کیلئے استخارہ کا عمل کیا جانا چاہیے۔ اب چونکہ شادی ایک ایسا کام ہے جس پر ساری زندگی کے سکون و آرام و مسرت کا دارومدار ہے۔ بیوی اگر نیک پرہیزگار' محبت کرنے والی خوش مزاج ہوگی تو زندگی خوشیوں سے بھری ہوگی اور آنے والی نسل بھی ایک بہتر نسل ثابت ہوگی۔

لیکن اگر بیوی بدمزاج' بدکار' بے وفا ہوئی تو ساری زندگی جھگڑوں سے بھری اور سکون سے خالی ہوگی۔ یہاں تک کہ پھر طلاق تک نوبت پہنچ جائے گی۔ لہٰذا ضروری ہے کہ شادی سے پہلے ہی معلوم کرلیا جائے کہ جس لڑکی یا عورت کو اپنی شریک زندگی بنانا چاہتا ہے وہ دین و دنیا کے اعتبار سے بہتر ثابت ہوگی یا نہیں۔

## نحوست کس چیز میں ہے

حضرت عبداللہ ابن عمر' حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ان کان فی شئی ففی الفرس والمراۃ والمسکن۔

ترجمہ اگر نحوست کسی چیز میں ہے تو وہ گھر' عورت' اور گھوڑا ہے۔ (یعنی اگر دنیا میں کوئی چیز منحوس ہوتی تو یہ ہوسکتی تھی لیکن ہوتی نہیں ہے)

(مسند امام اعظم باب ۱۲۱' مؤطا امام مالک ج ۲' کتاب الاستئذان' باب ۸' حدیث ۲۱' بخاری ج ۳' باب ۴۷' حدیث ۸۶' ترمذی ج ۲' باب ۳۲۷' حدیث ۲۳۰۷' ابوداؤد شریف ج ۳' باب ۲۰۶' حدیث ۵۲۴' ص ۱۸۶' نسائی ج ۲' ابن ماجہ' ج ۱' باب ۶۴۳' حدیث ۲۰۶۴' مشکوٰۃ ج ۲' حدیث ۲۹۵۳' ماثبت بالسنہ ۶۰)

حضرت سیدنا امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں۔

هذا حديث حسن صحيح۔ یعنی یہ حدیث حسن صحیح ہے۔

(ترمذی ج ۲ ص ۲۹۵)

یہ حدیث پاک احادیث کی اور دیگر کتابوں میں جیسے' مسلم شریف' طبرانی' امام احمد' بزاز' حاکم وغیرہ میں بھی نقل ہے۔ اس سے پہلے ایڈیشن میں ہم نے یہ حدیث بخاری شریف کے الفاظ میں نقل کی تھی اس بار مزید حوالہ جات بڑھا دیئے گئے ہیں۔ آپ اوپر پڑھ چکے کہ یہ ایک حدیث ہیں جو صحابی رسول حضرت ابن عمر و حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہم نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا اور اسے ائمہ صحاح ستہ کے علاوہ کئی محدثین نے نقل کیا ہے۔ البتہ اس حدیث میں لفظ ''نحوست'' سے کیا مراد ہے اس کی تشریحات آگے آ رہی ہے۔

## نحوست کی تشریح

اس حدیث کی شرح میں بعض ائمہ محدثین نے یہ بیان کیا ہے کہ اگر نحوست ہوتی تو وہ گھر' عورت اور گھوڑے میں ہو سکتی تھی نحوست کوئی چیز ہی نہیں۔ ائمہ محدثین کے اقوال کی تفصیل دیکھنے کیلئے حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف لطیف ''ماثبت بالسنه في ايام السنه'' کا مطالعہ کریں۔ یہاں اس کی تفصیل بیان کر پانا طوالت کا سبب ہے۔

اسی حدیث کی تشریح میں ہمارے پیارے امام' امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ اپنی

مسند میں صحابی رسول حضرت ابن بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ

فشؤم الدار ان تکون ضیقة لها جیر ان سوء وشؤم الفرس ان تکون حموحا وشؤم المراة ان تکون عاقرا زاد الحسن بن سفیان رضی الله عنه سلیة الخلق عاقرا۔

(مسند امام اعظم باب ۱۲۱)

ترجمہ گھر کی نحوست یہ ہے کہ وہ تنگ ہو اور پڑوسی بُرے ہو۔گھوڑے کی نحوست یہ ہے کہ سرکش ہو۔اور عورت کی نحوست یہ کہ بداخلاق ہو (امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں) حضرت امام حسن بن سفیان رحمۃ اللہ علیہ نے (اپنی مسند میں) اس میں اضافہ کیا اور کہا کہ بداخلاق اور بانجھ ہو۔

اس حدیث میں عورت کی نحوست سے مراد بانجھ ہونا جو آیا ہے وہ حضرت امام حسن بن سفیان رحمۃ اللہ علیہ کی اپنی ذاتی رائے ہیں۔اسے حضرت حسن بن سفیان رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مسند میں نقل کیا ہے اور امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ نے اسے روایت کیا۔

مسئلہ۔نحوست کے بارے میں روایات مختلف الفاظ سے وارد ہیں اور اس کی تشریحات میں بھی علماء کرام کی آراء مختلف ہیں۔لہٰذا اس سلسلے میں حضرت حسن بن سفیان رضی اللہ عنہ کے قول کی تاویل کرنا ہی مناسب ہے اور اس سے وہ چیز مراد نہیں لی جاسکتی جو بظاہر نظر آرہی ہے۔(واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم)

اب رہا یہ کہ اکابر علماء کے نزدیک عورت کی نحوست سے کیا مراد ہے اسے جاننے کیلئے مندرجہ ذیل مزید تشریحات کو ملاحظہ فرمایئے۔

اسی حدیث کی شرح میں امام اہلسنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

''گھر، گھوڑا اور عورت منحوس ہوتے ہیں، یہ سب محض باطل ومردود خیالات ہندوؤں کے ہیں شریعت مطہرہ میں ان کی کوئی اصل نہیں۔شرعاً گھر کی نحوست یہ ہے

کہ تنگ ہو ہمسائے (پڑوسی) بُرے ہوں۔ گھوڑے کی نحوست یہ ہے کہ شریر ہو بدلگام بدرکاب ہو اور عورت کی نحوست یہ ہے کہ بدرویہ (بداخلاق زبان دراز) ہو۔ باقی یہ خیال کہ عورت کے پھیرے سے یہ ہوا فلاں کے پھیرے سے یہ یہ سب باطل اور کافروں کے خیال ہیں"۔ (فتاوٰی رضویہ ج۹ نصف آخر ص۲۵۴)

صدر الشریعہ حضرت علامہ محمد امجد علی رحمۃ اللہ علیہ اپنی شہرہ آفاق تصنیف "بہار شریعت" میں حدیث نقل فرماتے ہیں کہ

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ نے روایت کی کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "تین چیزیں آدمی کی نیک بختی سے ہیں اور تین چیزیں بدبختی سے۔ نیک بختی کی چیزوں میں سے نیک عورت اور اچھا مکان ہے یعنی بڑا ہو اور اس کے پڑوسی اچھے ہوں اور اچھی سواری۔ اور بدبختی کی چیزیں بدعورت بُرا مکان بری سواری ہے"۔

(امام احمد بزار حاکم بحوالہ بہار شریعت ج ۱ ص ۷)

## عورت کا فتنہ بہت زیادہ نقصان دہ ہے

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہما نے روایت کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

ما ترکت بعدی فتنۃ اضر علی الرجل من النساء۔

ترجمہ میرے بعد کوئی فتنہ ایسا باقی نہیں رہا جو مردوں پر عورت کے فتنے سے زیادہ نقصان دہ ہو۔ (بخاری شریف ج۳ باب ۴۷ حدیث ۸۷ ترمذی شریف ج۲ باب ۳۰۰ حدیث ۶۸۲ مشکوٰۃ شریف ج۲ حدیث ۲۹۵۱)

## فائدہ

اب آپ نے جان لیا کہ کسی شخص کیلئے کوئی عورت نحوست کا عیب (یعنی بد اخلاق اور زبان دراز) بھی ہوسکتی ہے اور فتنہ بھی۔ اور ظاہر ہے کہ جو عورت بد اخلاق

زبان دراز اور فتنہ پرور ہو تو تکلیف و پریشانی کا سبب ہی ہوگی۔ لہٰذا یہ جاننے کیلئے کہ جس لڑکی سے آپ نکاح کرنا چاہتے ہیں وہ آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگی یا نہیں یا نہیں' بداخلاق و زبان دراز ہوگی یا خوش بیاں و خوش مزاج' عزت کا سبب ہوگی یا ذلت کا سبب' فتنہ ہوگی یا محبت کرنے والی' وفادار ہوگی یا بے وفا' یہ سب جاننے کیلئے استخارہ ضرور کریں۔



# استخارہ کرنے کا طریقہ

جس سے نکاح کرنے کا ارادہ ہو تو پیغام یا منگنی کے بارے میں کسی سے ذکر نہ کرے۔ اب رات کو خوب اچھی طرح وضو کر کے جتنی نفل نمازیں پڑھ سکتا ہے دو دو رکعت کر کے پڑھیں۔ پھر نماز ختم کرنے کے بعد خوب خوب اللہ کی تسبیح بیان کرے (جو بھی تسبیح یاد ہو زیادہ سے زیادہ پڑھیں) جیسے۔ اللہ اکبر۔ سبحان اللہ۔ الحمدللہ۔ یارحمن۔ یارحیم۔ یاکریم۔ وغیرہ۔ پھر اس کے بعد یہ دعا خضوع و خشوع کے ساتھ پڑھیں۔

اللهم انك تقدر و لا اقدر و تعلم ولا اعلم وانت علام الغيوب فان رايت ان في (لڑکی کا نام لے) خيرا لي في ديني ودنياي واخرتي فاقدر هالي وان كان غيرها خيرا منها في ديني واخرتي فاقدر هالي۔

ترجمہ اے اللہ تو ہر چیز پر قادر ہے اور میں قادر نہیں۔ اور تو سب کچھ جانتا ہے میں کچھ نہیں جانتا۔ بیشک تو غیب کی باتوں کو خوب جانتا ہے۔ اگر (لڑکی کا نام لے) میرے لئے میرے دین کے اعتبار سے دنیا و آخرت کے اعتبار سے بہتر ہو تو اس کو میرے لئے مقدر فرما دے۔ اور

(اگر وہ میرے لئے بہتر نہ ہوتو) اس کے علاوہ اور کوئی لڑکی یا عورت میرے حق میں میرے دین و آخرت کے اعتبار سے اس سے بہتر ہو تو اس کو میرے لئے مقدر فرمادے۔

(حصن حصین از حضرت امام محمد بن محمد الجزری شافعی علیہ الرحمہ)

اس طرح استخارہ کرنے سے انشاء اللہ عزوجل سات دنوں میں خواب یا پھر بیداری میں ہی اللہ تعالیٰ کی جانب سے ایسا کچھ ظاہر ہوگا یا کچھ ایسا کچھ واقع ہوگا جس سے آپ کو اندازہ ہو جائے گا کہ اس لڑکی یا عورت سے نکاح کرنے میں بہتری ہے یا نہیں۔

## دوسرا طریقہ

کچھ علماء کرام نے استخارہ کرنے کا عمل اس طرح بھی نقل کیا ہے۔

رات کو پہلے دو رکعت نماز اس طرح پڑھیں کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد "قل یایھا الکفرون" اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد۔ "قل هو الله احد" پڑھے اور سلام پھیر کر دعا پڑھے۔ (وہی دعا جو ہم نے اوپر بیان کی ہے) دعا سے پہلے اور بعد میں ایک مرتبہ سورۃ فاتحہ اور گیارہ' گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

بہتر یہ ہے کہ یہ عمل سات مرتبہ دوہرائیں (یعنی سات روز لگاتار رات کو اس طرح عمل کرے۔ ایک ہی رات میں سات مرتبہ بھی کر سکتے ہیں) استخارہ کرنے کے بعد فوراً باطہارت قبلہ کی طرف رخ کر کے سو جائے۔

اگر خواب میں سفید یا ہرے رنگ کی کوئی شئے نظر آئے تو کامیابی ہے' یعنی اس لڑکی سے نکاح کرنا ٹھیک ہوگا اور اگر لال یا کالے رنگ کی شئے نظر آئے تو سمجھے کہ کامیابی نہیں۔ یعنی اس لڑکی سے نکاح کرنے میں بُرائی ہے۔ (واللہ تعالیٰ اعلم)

# منگنی یا نکاح کا پیغام

## فرمان خداوندی

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

وَلَا جُنَاحَ عَلَیْکُمْ فِیْمَا عَرَّضْتُمْ بِهٖ مِنْ خِطْبَةِ النِّسَاءِ (سورۃ البقرہ ۲۳۵)

ترجمہ اورتم پر گناہ نہیں اس بات میں کہ جو پردہ رکھ کر (پردہ کے ساتھ) تم عورتوں کو نکاح کا پیام دو۔ (کنز الایمان)

## فائدہ

جب کسی لڑکی یا عورت سے شادی کا ارادہ ہو تو اسے شادی کا پیغام دینے سے پہلے یہ ضرور دیکھ لیں کہ اس لڑکی یا عورکو کسی اور شخص نے پہلے سے ہی پیغام تو نہیں دیا ہے یا اس لڑکی کی منگنی تو نہیں ہوگئی ہے۔ اگر کسی اور نے اس لڑکی کو نکاح کا پیغام دیا ہو یا اس کے رشتہ کی بات کسی کے متعلق چل رہی ہو تو اسے ہرگز پیغام نہ دے کہ اسے شریعت اسلامی میں سخت ناپسند کیا گیا ہے۔

## کسی کے پیغام پر پیغام نہ دو

چنانچہ حدیث پاک میں ہے۔

حضرت ابو ہریرہ و حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ولایخطب الرجل علی خطبة اخیه حتی یترك الخاطب قبله اویاذن له الخاطب۔

(بخاری ج ۳ حدیث ۱۲۹، مؤطا امام مالک ج ۲)

ترجمہ کوئی شخص اپنے اسلامی بھائی کے پیغام پر اسی لڑکی کو نکاح کا پیغام نہ دے۔ یہاں تک کہ پہلا خود ارادہ ترک کر دے یا اسے پیغام بھیجنے کی اجازت دے۔

## منگنی کیا ہے؟

منگنی دراصل نکاح کا وعدہ ہے اگر یہ نہ بھی ہو تو جب بھی کوئی حرج نہیں لہٰذا بہتر تو یہ ہے کہ منگنی کی رسم بالکل ختم کر دی جائے اس کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ آج کل اسے ایک ضروری رسم بنا لیا گیا ہے اور اسے شادی کی طرح نبھاتے ہیں۔ شادی کی طرح اس میں خرچ کرتے ہیں۔ اس رسم میں روپیوں کی بربادی کے سوا کچھ نہیں۔ لہٰذا اس رواج کو چھوڑنا ہی بہتر ہے۔ مروجہ منگنی کی رسم میں مسلمانوں میں انتہائی مبالغہ پایا جا رہا ہے۔ غالباً ہم نے یہ رسم ہندوؤں سے سیکھی ہیں۔ کیونکہ اس انداز سے رسم کی ادائیگی سوائے ہندوستان و پاکستان کے اور کہیں نہیں پائی جاتی بلکہ عربی فارسی زبانوں میں اس کا کوئی نام بھی نہیں۔ اس کے جتنے بھی نام ملتے ہیں سب ہندی زبان کے ہیں۔ چنانچہ۔ منگنی، سگائی، کڑمائی، ساکھ وغیرہ یہ اس کے نام ہیں اور ان میں سے کوئی بھی عربی و فارسی کا نہیں۔ (واللہ تعالیٰ اعلم)

اگر منگنی کا کرنا ضروری ہی ہو تو اسے نہایت ہی سادگی سے کر لیں۔ اس طرح ہو کہ لڑکے کے چند قرابت دار لڑکی کے یہاں جمع ہو جائیں اور ان کی خاطر و تواضع لڑکی والے پان، چائے، یا شربت سے کر دیں۔ لڑکے والے اپنے ساتھ دولہن کیلئے ایک

دو پٹہ اور کچھ مختصر زیور لائے اور لڑکی والے لڑکے کو ایک سوتی رومال اور ایک چاندی کی انگوٹھی ایک نگ والی پیش کر دیں۔ بس یہ ہوگئی منگنی اور اگر دوسرے شہر سے لڑکے والے آئے ہیں تو ان کے ساتھ دس بارہ لوگوں سے زیادہ کا مجمع نہ ہو اور دولہن والے مہمانی کے لحاظ سے ان کو کھانا کھلا دیں مگر اس کھانے میں دوسرے محلہ والوں کی عام دعوت کی کوئی ضرورت نہیں۔



# نکاح سے پہلے لڑکی دیکھنے کا حکم

کسی لڑکی یا عورت کو کسی غیر مرد کو اس وقت دکھانے میں کوئی حرج نہیں جب وہ اس سے شادی کا ارادہ رکھتا ہو یا اس نے اسے شادی کا پیغام بھیجا ہو۔ لیکن لڑکے کے دوسرے مرد رشتے داروں یا دوستوں کو نہیں دکھانا چاہیے کہ وہ سب غیر محرم ہیں۔ (جن سے لڑکی کا پردہ کرنا ضروری ہے) لہٰذا صرف لڑکا اور اس کے گھر کی عورتیں ہی لڑکی کو دیکھیں۔

نکاح سے پہلے عورت کو دیکھنا مستحب ہے لیکن اس بات کا ضرور خیال رکھے کہ لڑکے کو لڑکی اس طرح دکھائے کہ لڑکی کو اس بات کی بھنک بھی نہ لگے کہ لڑکا اسے دیکھ رہا ہے (یعنی کھلم کھلا سامنے نہ لائیں) اگر اس احتیاط سے دکھایا جائے گا تو اس میں کوئی حرج نہیں بلکہ بہتر ہے کہ بعد میں کسی قسم کی غلط فہمی نہیں ہوتی۔

## صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کا عمل

حضرت محمد بن سلمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

''میں نے ایک عورت کو نکاح کا پیغام دیا۔ میں اسے دیکھنے کیلئے اس کے باغ میں چھپ کر جایا کرتا تھا۔ یہاں تک کہ میں نے اسے دیکھ لیا۔ کسی نے کہا۔ آپ ایسی حرکت کیوں کرتے ہیں حالانکہ آپ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں؟ تو میں نے

اسے جواب دیا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا "جب اللہ تعالیٰ کسی کے دل میں کسی عورت سے نکاح کی خواہش ڈالے اور وہ اسے پیغام دے تو اس کی جانب دیکھنے میں کوئی حرج نہیں"۔ (ابن ماجہ ج ا باب ۵۹۷ حدیث ۱۹۳۱)

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے انصار کی ایک لڑکی کو نکاح کا پیغام بھیجا اور اس کا ذکر حضور نبی کریم ﷺ سے کیا۔ آپ نے پوچھا تم نے اس کو دیکھا بھی ہے میں نے عرض کی نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا اس کو دیکھ لو کیونکہ یہ طریقہ تم دونوں کے درمیان ہمیشہ کے تعلقات کے بدستور قائم رکھنے والا ہے۔ (یعنی مودت والفت ہمیشہ رہے گی) چنانچہ میں ان کے پاس گیا اور اس لڑکی کے والدین سے یہ بات ذکر کی تو ان میں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگا میں اٹھ کر جانے لگا تو لڑکی نے کہا اس آدمی کو میرے پاس بلاؤ تو میں اس گھر کی دیوار کے ایک کونے پر کھڑا ہو گیا وہ کہہ رہی تھی کہ اگر رسول اللہ ﷺ نے تجھے میرے دیکھنے کا حکم دیا تو مجھے دیکھ لے ورنہ میں خود تیرے سامنے آجاؤں گی تا کہ تو مجھے دیکھ سکے۔ چنانچہ میں نے اس کو دیکھا اور اس سے شادی کر لی۔ پس میں نے کسی بھی عورت سے شادی نہیں کی جو مجھے اس سے زیادہ محبوب ہو اور نہ ہی اس سے زیادہ شان والی سے اور نہ ہی اس سے زیادہ مجھ پر کوئی شان والی ہوئی۔ حالانکہ میں نے ستر عورتوں سے نکاح کئے ہیں۔

(المستدرک للحاکم ج ۲ بیہقی سنن الکبریٰ ج ۸ ابن ماجہ برقم ۱۸۶۶ مسند احمد ج ۴)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم میں سے جب کوئی شخص کسی عورت کو نکاح کا پیغام دے یعنی اس کو پیغام دینے کا ارادہ کرلے تو اس پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ اس کو دیکھ لے اگرچہ وہ نہ جانتی ہو۔

(ابوداؤد کتاب النکاح)

ابویعلیٰ نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں

سے کوئی شخص کسی عورت کو نکاح کا پیغام دے تو وہ اس کے بالوں کے بارے میں بھی پوچھے کیونکہ یہ بھی اس کے دو جمالوں میں سے ایک جمال ہے۔

## فائدہ

پیغام نکاح کی دونوں صورتیں درست ہیں چاہے خود بات کرے یا کسی کے ذریعہ کرائے دیکھنے میں بھی یہ دونوں طریقے استعمال کر سکتا ہے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا خطب احد کم المرأة فان استطاع ان ینظر الی ما یدعوه الی نکاحها فلیفعل۔ (ابو داؤد ج ۲ باب ۹۶ حدیث ۳۱۴)

ترجمہ جب تم میں سے کوئی کسی عورت کو نکاح کا پیغام دے تو اگر اس عورت کو دیکھنا ممکن ہو تو دیکھ لے۔

حضرت سیدنا امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مشہور کتاب صحیح بخاری "کتاب النکاح" میں نکاح سے پہلے عورت کو دیکھنے کے متعلق ایک خاص باب قائم کیا ہے۔ جس کا نام "النظر الی المرأة قبل التزویج" یعنی نکاح سے پہلے عورت کو دیکھنا ہے۔ اس باب میں امام بخاری نے کئی حدیثیں لائی ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ نکاح سے پہلے عورت کو دیکھنا جائز ہے۔ چنانچہ اس باب کی ایک طویل حدیث میں ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ

## ایک صحابیہ کا نکاح کی درخواست کرنا

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں ایک مرتبہ ایک صحابیہ خاتون حاضر ہوئیں اور آپ سے نکاح کی درخواست کی۔ لیکن حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا سر مبارک جھکا لیا اور انہیں کچھ جواب نہ دیا۔ ایک صحابی نے کھڑے ہو کر عرض کیا۔ یا رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم! اگر آپ کو اس عورت کی حاجت نہیں ہے تو اس کا نکاح میرے ساتھ فرما دیجئے۔ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ان سے پوچھنے پر معلوم ہوا کہ ان کے پاس مفلسی کی وجہ سے کچھ روپے پیسے کپڑا وغیرہ نہیں یہاں تک کہ مہر ادا کرنے کیلئے ایک انگوٹھی تک بھی نہیں ہے البتہ قرآن کی کچھ سورتیں یاد ہیں۔ چنانچہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے قرآن کریم جاننے کے سبب اس صحابیہ خاتون کا نکاح ان صحابی سے فرمادیا۔

(بخاری ج ۳ باب ۶۵ حدیث ۱۱۳)

## فائدہ

علماء کرام فرماتے ہیں کہ یہ خصوصیات انہیں صحابی کیلئے مخصوص تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ایسا کرنے کا کسی کو حق نہیں ہے کیونکہ اللہ کے رسول کا حکم خود شریعت ہے۔ آج اس طرح سے نکاح کرنا جائز نہیں۔ (ابوداؤد ج ۲ باب ۱۰۸)

## نکاح سے پہلے دیکھنا سنت ہے

اسی طرح کی دوسری حدیث میں ہے کہ

"رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو نکاح سے پہلے دکھایا گیا"۔ (بخاری ج ۳ باب ۶۵ حدیث ۱۱۲)

ان حدیثوں سے امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ ثابت کیا ہے کہ عورت کو نکاح سے پہلے دیکھنا جائز ہے۔

حجۃ الاسلام سیدنا امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

"نکاح سے پہلے عورت کو دیکھ لینا حضرت امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک سنت ہے"۔ (کیمیائے سعادت)

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ آگے نقل فرماتے ہیں۔

''عورت کا جمال محبت والفت کا ذریعہ ہے اس لئے نکاح کرنے سے پہلے لڑکی کو دیکھ لینا سنت ہے۔ بزرگوں کا قول ہے کہ عورت کو بے دیکھے جو نکاح ہوتا ہے اس کا انجام پریشانی اور غم ہے''۔ (کیمیائے سعادت)

حضور سیدنا غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ اپنی تصنیف لطیف ''غنیۃ الطالبین'' میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''مناسب ہے کہ نکاح سے پہلے عورت کا چہرہ اور ظاہری بدن یعنی ہاتھ منہ وغیرہ دیکھ لے تاکہ بعد میں نفرت یا طلاق کی نوبت نہ آئے۔ کیونکہ طلاق اور نفرت اللہ تعالیٰ کو سخت ناپسند ہے''۔ (غنیۃ الطالبین باب ۵)



# لڑکی کی رضامندی

آپ نے اکثر دیکھا اور سنا ہوگا کچھ غیر مسلم' مسلمانوں کو طعنہ دیتے ہیں کہ اسلام نے عورتوں کے ساتھ ناانصافی کی ہے۔ حالانکہ ان کم عقلوں کو یہ نہیں سوجھتا کہ ان کے دھرم نے عورتوں کے کتنے ہی حقوق کا کس بے دردی سے گلا گھونٹا ہے۔ یہ کم فہم عورتوں کو سڑکوں' بازاروں اور اپنی جھوٹی عبادت گاہوں میں ادھ ننگی حالت میں کھلے عام گھومنے پھرنے میں ہی ان کی آزادی اور ان کا جائز حق سمجھتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے خود ساختہ دھرم میں مرد وعورتیں ہی نہیں بلکہ ان کے دیوی دیوتا بھی عاشق مزاج نظر آتے ہیں۔

کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے۔

عورتیں پہنچیں بال بکھرائے مندر میں پوجا کیلئے
دیوتا مندر سے باہر نکلے اور خود پجاری ہوگئے

ہم صاف طور پر کہہ دینا چاہتے ہیں کہ بیشک مذہب اسلام ایسی بیہودہ حرکتوں کی ہرگز اجازت نہیں دیتا۔ وہ عورتوں کو بازاروں اور سڑکوں پر کھلے عام اپنے حسن کا مظاہرہ پیش کرنے سے سختی سے منع کرتا ہے۔ لیکن یاد رہے وہ عورتوں کو ان کے جائز حقوق دینے میں کوئی کمی بھی نہیں کرتا اور نہ ہی عورتوں کے ساتھ برا سلوک کرنے' ان

کے ساتھ زبردستی کرنے یا کسی قسم کی ناانصافی کرنے کی اجازت دیتا ہے' وہ ہر معاملے میں عورتوں سے برابری اور انسانی حسن سلوک کرنے کا مردوں کو حکم دیتا ہے۔

چنانچہ شریعت اسلامی میں جہاں کئی معاملوں میں عورتوں کی مرضی ضروری سمجھی جاتی ہے وہیں شادی کیلئے اس کی رضامندی بھی ضروری ہے۔

## نکاح کیلئے لڑکی کی رضامندی ضروری ہے

حضرت ابوہریرہ و حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہم سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لاتنکح لکبر حتی تستیا مر ورضاھا فسکوتھا ولا تنکح الشب حتی تستاذن

(مسند امام اعظم باب ۱۲۳' ابوداؤد ج ۲' حدیث ۳۲۴' ترمذی ج ۱' باب ۵۳۷' حدیث ۱۰۹۹)

ترجمہ کنواری کا نکاح نہ کیا جائے جب تک اس کی رضامندی نہ حاصل کرلی جائے اور اس کا چپ رہنا اس کی رضامندی ہے اور نہ ہی نکاح کیا جائے بیوہ کا جب تک اس سے اجازت نہ لی جائے۔

## بیٹی کے نکاح کیلئے ماں سے بھی مشورہ کرو

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

امروا النساء فی بناتھن۔ (ابوداؤد برقم ۲۰۱۰' مسند احمد ج ۲)

ترجمہ عورتوں سے ان کی بیٹیوں کے متعلق (شادی کے وقت) مشورہ کرلیا کرو۔

## فائدہ

مشورہ کرنے سے ماں کی حوصلہ افزائی ہوجائے گی اور خاوند سے جھگڑا نہ کرے گی کہ تم نے میری بیٹی کی شادی کے متعلق مجھ سے مشورہ نہیں کیا ان کے مشورہ کے بعد

باپ مشورہ کا پابند نہیں ہے چاہے تو لڑکی کی ماں کا مشورہ قبول کر لے چاہے تو نہ کرے۔

## عورت کا نکاح اس کی مرضی کے مطابق کر دیا

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں کہ

**ان امراۃ توفی عنھا زوجھا ثم جاء عم ولدھا فخطبھا فابی الاب ان یزوجھا وزوجھا من الاخر فاتت المراۃ النبی علیہ السلام فذکرت ذلک لہ فبعث الی ابیھا فحضر فقال ما تقول ھذا قال صدقت ولکنی زوجتھا ممن ھو خیر منہ' ففرق بینھما وزوجھا عم ولدھا۔** (مسند امام اعظم باب ۱۲۴)

ترجمہ ایک عورت کے شوہر کا انتقال ہو گیا۔ اس کے دیور نے اسے نکاح کا پیغام بھیجا مگر (عورت کا) باپ' دیور سے نکاح کرنے پر راضی نہ ہوا اس نے کسی دوسرے مرد سے اس عورت کا نکاح کر دیا۔ وہ عورت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور آپ سے پورا قصہ بیان کیا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عورت کے باپ کو بلوایا اور اس سے آپ نے فرمایا۔ ''یہ عورت کیا کہتی ہے''؟ اس نے جواب دیا۔ ''سچ کہتی ہے' مگر میں نے اس کا نکاح ایسے مرد سے کیا ہے جو اس کے دیور سے بہتر ہے''۔ اس پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس مرد اور عورت میں جدائی کروا دی اور عورت کا نکاح اس کے دیور سے کر دیا جس سے وہ نکاح کرنا چاہتی تھی۔

## وضاحت

حضرت ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کے متعلق تحریر فرماتے ہیں۔

''ابن قطان رضی اللہ عنہ نے کہا ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی یہ حدیث صحیح ہے اور یہ عورت حضرت خنساء بنت خذام رضی اللہ عنہا تھی جس کی حدیث امام مالک و امام بخاری

بھی لائے ہیں کہ ان کا نکاح حضور اقدس ﷺ نے رد فرما دیا تھا''۔

حضرت امام بخاری نے اپنی صحیح میں یہ حدیث حضرت خنساء بنت خدام رضی اللہ عنہا سے ان الفاظوں کے ساتھ نقل کی ہے۔

ان اباھا زوجھا وھی ثیب فکرھت ذالك فاتت رسول الله ﷺ فرد نکاحه۔
(مؤطا امام مالک ج ۲، بخاری ج ۳، حدیث ۱۲۵)

ترجمہ ان کے والد نے ان کا نکاح کر دیا جب کہ وہ اس نکاح کو ناپسند کرتی تھیں۔ وہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت اقدس میں حاضر ہو گئیں۔ آپ نے فرمایا کہ ''وہ نکاح نہیں ہوا''۔

ان تمام احادیث مبارکہ سے معلوم ہوا کہ شادی سے پہلے کنواری لڑکی اور بیوہ سے اجازت لینا ضروری ہے۔ اور ہمارے آقا و مولیٰ سرکارِ دو عالم ﷺ کی بہت سی پیاری سنت بھی ہے۔

## رسول اللہ ﷺ کا عمل مبارک

چنانچہ حدیث پاک میں ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

کان النبی ﷺ اذا زوج احدی بناته اتی حذرھا فیقول ان فلا نا یذکر فلانة ثم یزوجھا۔
(مسند امام اعظم باب ۱۲۳)

ترجمہ حضور نبی کریم ﷺ اپنی کسی صاحبزادی کو کسی کے نکاح میں دینا چاہتے تو ان کے پاس تشریف لاتے اور فرماتے۔ ''فلاں شخص (یہاں ان کا نام لیتے) تمہارا ذکر کرتا ہے'' اور پھر (صاحبزادی کی رضامندی معلوم ہو جانے پر) نکاح پڑھا دیا کرتے تھے۔

آج دیکھا یہ جا رہا ہے کہ ماں باپ لڑکی کی مرضی کو کوئی اہمیت نہیں دیتے اور اپنی مرضی کے مطابق جہاں چاہتے ہیں شادی کر دیتے ہیں۔ اب شادی کے بعد اگر

لڑکی کو لڑکا پسند آ گیا تو ٹھیک اور اگر پسند نہ آیا تو پھر جھگڑوں اور نا اتفاقی کا ایک سیلاب امنڈ پڑتا ہے اور بعض اوقات نوبت طلاق تک آ پہنچتی ہے۔ اپنی لخت جگر کیلئے اچھے لڑکے کی تلاش کرنا اور پھر اسے بیاہ دینا یقیناً یہ ماں باپ کی ہی ذمہ داری ہے لیکن جہاں اتنی اٹھا پٹک کرتے ہیں وہیں اگر لڑکی کی مرضی بھی معلوم کر لی جائے تو اس میں بھلا کیا حرج ہے۔

لڑکی سے اس کی مرضی معلوم بھی کرنی چاہیے۔ کیونکہ اسے ہی ساری زندگی گزارنا ہے۔ موجودہ دور میں لڑکی کی اجازت کو نکاح کے وقت کی ایک رسم بنا دیا گیا ہے لڑکی کو دولہن بنا دیا گیا۔ سارے مہمان آ گئے۔ اب چاروناچار اسے ہاں کہنا ہی پڑے گا۔ ایسا نہیں ہونا چاہیے بلکہ نکاح سے بہت پہلے خود اشاروں میں یا کسی رشتے دار عورت کے ذریعہ بالکل صاف صاف طور پر اجازت لے لیں۔ اگر لڑکی سے کھل کر کہنے میں جھجھک یا شرم محسوس ہو رہی ہو تو دبے لفظوں میں اظہار کرے یہ سنت بھی ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کرنے کا ارادہ فرمایا تو آپ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لائے اور ارشاد فرمایا "ان علیا یذکرك" علی تمہارا ذکر کرتے ہیں۔ (یعنی تمہیں نکاح کا پیغام بھیجا ہے) (مسند امام اعظم باب ۱۲۲)

یہ اجازت حاصل کرنے کا نہایت ہی بہتر طریقہ ہے جو پیغام کے وقت ضروری ہے۔ ویسے بھی صاف کھلے الفاظ میں پوچھنا حجاب وحیا کے خلاف معلوم ہوتا ہے۔ ایسے بہت سے الفاظ ہیں جو اجازت لیتے وقت دبے لفظوں میں کہہ سکتے ہیں۔ جیسے۔ فلاں لڑکا تمہارا ذکر کرتا ہے۔ فلاں تم پر بہت مہربان ہے۔ فلاں لڑکا تمہارے لئے بہتر ہے۔ فلاں کو تمہاری ضرورت ہے۔ فلاں کا پیغام تمہارے لئے ہے۔ وغیرہ (جہاں جہاں لفظ

فلاں لکھا ہے وہاں لڑکے کا نام لیں) نکاح کیلئے لڑکی کی اجازت ضروری ہے اس کا صاف مفاد یہ ہے کہ لڑکی کی جس سے شادی ہو رہی ہے اس کو وہ پہلے سے جانتی بھی ہو اور اسے دیکھا بھی ہو ورنہ غیر معلوم شخص کے بارے میں اجازت لینا لغو و بے کار ہے۔

**مسئلہ** لڑکی یا عورت سے اجازت لیتے وقت ضروری ہے کہ جس کے ساتھ نکاح کرنے کا ارادہ ہو اس کا نام اس طرح لیں کہ عورت جان سکے۔ اگر یوں کہا ایک مرد یا لڑکے سے شادی کر دوں گا یا یوں کہ فلاں قوم کے ایک شخص سے نکاح کر دوں گا تو یہ جائز نہیں۔ اور یہ اجازت صحیح بھی نہیں۔ (قانون شریعت ج ۲)

## لڑکی کی خاموشی ہی اجازت ہے

قال محمد بن اسمعیل (المعروف به امام بخاری رضی اللہ عنہ) عن عائشه رضی اللہ عنہا قالت یارسول الله صلی اللہ علیہ وسلم ان البکر تستحی؟قال رضاها صمتها

(بخاری ج ۳' باب نمبر ۱۷' حدیث ۱۲۴)

ترجمہ امام بخاری رضی اللہ عنہ نقل فرماتے ہیں کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! کنواری لڑکی تو نکاح کی اجازت دینے میں شرماتی ہے؟ ارشاد فرمایا ''اس کا خاموش ہو جانا ہی اجازت ہے''۔ (بخاری)

یعنی کسی لڑکے کے بارے میں کنواری سے اجازت لی جائے اور وہ خاموش رہے تو اس کو اس کی رضا سمجھا جائے گا۔ کیونکہ شرم کی وجہ سے کنواری لڑکی کھلم کھلا ''ہاں'' نہیں کہے گی اور اگر کوئی عورت مطلقہ (طلاق شدہ) یا بیوہ ہے تو اس کا خاموش رہنا کافی نہیں۔ بلکہ اس کی زبانی اجازت ضروری ہے۔

**مسئلہ** اگر عورت کنواری ہے تو صاف صاف رضامندی کے الفاظ کہے یا کوئی ایسی حرکت کرے جس سے راضی ہونا صاف معلوم ہو جائے۔ مثلاً مسکرا دے' یا ہنس دے' یا پھر اشارے سے ظاہر کرے۔ (قانون شریعت ج ۲)

اور اگر انکار ہو تو اس طرح سے صاف صاف کہے۔ مجھے اس کی کوئی ضرورت نہیں۔ یا پھر کہے۔ وہ میرے لئے بہتر نہیں۔ وغیرہ وغیرہ جس طرح بھی مناسب طور پر ظاہر کر سکتی ہو اس طرح سے ظاہر کر دے۔ پھر ماں باپ پر بھی ضروری ہے زیادہ دباؤ نہ ڈالیں یا زبردستی نہ کریں۔ بے جا دباؤ ڈالنا یا زبردستی کرنا جائز نہیں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**الیتیمۃ تستامر فی نفسھا فان صمتت فھو اذنھا وان ابت فلا جواز علیھا۔** (ترمذی ج ا باب ۵۴ حدیث ۱۱۰۱)

ترجمہ بالغ کنواری لڑکی سے اس کے نکاح کی اجازت لی جائے اگر وہ خاموش ہو جائے تو یہ اس کی طرف سے اجازت ہے اور اگر انکار کرے تو اس پر کوئی زبردستی نہیں۔

بالغہ و عاقلہ عورت کا نکاح بغیر اس کی اجازت کے کوئی نہیں کر سکتا۔ نہ اس کا باپ نہ اسلامی حکومت کا بادشاہ۔ عورت کنواری ہو یا بیوہ۔ اسی طرح بالغہ و عاقل مرد کا نکاح بغیر اس کی مرضی کے کوئی نہیں کر سکتا۔ (قانون شریعت ج ۲)

**مسئلہ** کنواری لڑکی کا نکاح یا لڑکے کا نکاح ان کی اجازت کے بغیر کر دیا گیا اور انہیں نکاح کی خبر دی گئی تو اگر عورت چپ رہی یا ہنسی یا بغیر آواز کے روئی تو نکاح منظور ہے سمجھا جائے گا۔ اسی طرح مرد نے انکار نہ کیا تو نکاح منظور ہے سمجھا جائے گا۔ لیکن مرد یا عورت میں سے کسی ایک نے بھی انکار کر دیا تو نکاح ٹوٹ گیا۔

(فتاویٰ رضویہ ج ۵ ص ۱۰۴ قانون شریعت ج ۲)

یہ تمام شرعی مسائل ہیں جن کا جاننا اور ان پر عمل کرنا ضروری ہے جس میں ماں باپ کی بھی ذمہ داری ہے کہ وہ اپنی اولاد کی خوشی کا خیال رکھیں۔ اور اولاد کا بھی فرض ہے کہ وہ ماں باپ اور گھر کے دیگر بزرگوں کا کہا مانیں اور وہ جہاں شادی کرانا چاہیں ان کی رضامندی میں ہی اپنی رضا سمجھیں کہ ماں باپ کبھی بھی اپنی اولاد کا بُرا نہیں چاہتے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لاتزوج المراۃ المراۃ ولا تزوج المراۃ نفسها فان الزانیۃ هی التی تزوج نفسها

(ابن ماجہ ج ۱ حدیث ۱۹۵۰ مشکوٰۃ ج ۲ حدیث ۳۰۰۲)

ترجمہ کوئی عورت دوسری عورت کا نکاح نہ کرے اور نہ کوئی عورت اپنا نکاح خود کرے۔ کیونکہ زانیہ (زنا کرنے والی) وہی ہے جو اپنا نکاح خود کرتی ہے۔

(ابن ماجہ مشکوٰۃ)

**مسئلہ** بالغ لڑکی نے ولی (ماں باپ وغیرہ) کی اجازت کے بغیر خود اپنا نکاح چھپ کر یا اعلانیہ کیا تو اس کے جائز ہونے کیلئے یہ شرط ہے کہ شوہر اس کا کفو ہو۔ یعنی مذہب خاندان یا پیشے یا مال یا چال چلن میں عورت سے ایسا کم نہ ہو کہ اس کے ساتھ اس کا نکاح ہونا لڑکی کے ماں باپ و خاندان والوں اور دیگر رشتے داروں کیلئے بے عزتی شرمندگی و بدنامی کا سبب ہو۔ اگر ایسا ہے تو وہ نکاح نہ ہوگا۔ (فتاوی رضویہ ج ۵ ص ۱۴۲)

**مسئلہ** شادی کی تاریخ متعین کرتے وقت دولہن کے ایام حیض سے بچنے کیلئے اس کی رضا لی جائے۔ یہ ان علاقوں میں نہایت ضروری ہے جہاں نکاح کے بعد اسی دن یا ایک دن بعد رخصتی ہوتی ہے۔



# حق مہر کا بیان

آپ کا اور ہمارا یہ مشاہدہ ہے کہ مسلمانوں میں آج بڑی تعداد میں ایسے لوگ ہیں جو شادی تو کر لیتے ہیں' مہر بھی باندھتے ہیں لیکن انہیں اس بات کی معلومات نہیں ہوتی کہ مہر کتنے قسم کا ہوتا ہے۔ اور ان کا نکاح کس قسم کے مہر پر طے ہوا ہے۔ لہٰذا مسلمانوں کو یہ جان لینا ضروری ہے۔ مہر کی تین قسمیں ہیں۔

## مہر معجّل

مہر معجّل یہ ہے کہ خلوت سے پہلے مہر دینا قرار پایا ہو (چاہے دیا کبھی بھی جائے)

## مہر موجل

مہر موجل یہ ہے کہ مہر کی رقم دینے کیلئے کوئی وقت مقرر کر دیا جائے۔

## مہر مطلق

مہر مطلق یہ ہے کہ جس میں کچھ طے نہ کیا جائے۔

(فتاویٰ مصطفویہ ج ۳' ص ۶۶' بہار شریعت ج ۱' ح ۷)

ان تمام مہر کی قسموں میں مہر معجّل رکھنا زیادہ افضل ہے۔ (یعنی رخصتی سے پہلے ہی مہر ادا کر دیا جائے) (قانون شریعت ج ۲)

**مسئلہ** مہر معجل وصول کرنے کیلئے اگر عورت چاہے تو اپنے آپ کو شوہر سے روک سکتی ہے۔ یعنی یہ اختیار ہے کہ وطی (مباشرت) سے باز رکھے اور مرد کو حلال نہیں کہ عورت کو مجبور کرے یا اس کے ساتھ کسی طرح کی زبردستی کرے۔ یہ حق عورت کو صرف اس وقت تک حاصل ہے جب تک مہر وصول نہ کرلے۔ اس درمیان اگر عورت چاہے تو اپنی مرضی سے وطی کرسکتی ہے۔ اس دوران بھی مرد اپنی بیوی کا نان نفقہ بند نہیں کرسکتا۔ جب مرد عورت کو اس کا مہر دے دے تو عورت کو اپنے شوہر کو وطی کرنے سے روکنا جائز نہیں۔ (فتاویٰ مصطفویہ ج ۳، ص ۶۶، قانون شریعت ج ۲)

**مسئلہ** اسی طرح اگر مہر موجل تھا (یعنی مہر ادا کرنے کی ایک خاص مدت مقرر تھی) اور وہ مدت ختم ہوگئی تو عورت شوہر کو وطی کرنے سے روک سکتی ہے۔ (قانون شریعت ج ۲)

## حق مہر کے عوض عورت حلال ہوتی ہے

امام احمد رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر ایک آدمی ہاتھ بھر کھانا عورت کو حق مہر کے طور پر دے دے تو وہ عورت اس کیلئے حلال ہو جائے گی۔

امام ابن ابی شیبہ نے حضرت ابن ابی لبیبہ (رحمۃ اللہ علیہ) سے وہ اپنے دادا سے روایت نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے ایک درہم کے بدلہ میں اسے حلال کیا وہ حلال ہوگئی۔

امام ابن ابی شیبہ نے حضرت عامر بن ربیعہ رحمۃ اللہ علیہ سے روایت نقل کی ہے کہ ایک آدمی نے دو جوتوں کے عوض ایک عورت سے شادی کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے نکاح کو جائز قرار دے دیا۔

### فائدہ

ان احادیث سے معلوم ہوا حق مہر میں نقدی بھی دی جاسکتی ہے اس کے علاوہ

سونا' چاندی' کھانے پینے کی چیزیں اورزمین' مکان' کار' کپڑے' جوتے وغیرہ۔

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس شخص نے عورت کے حق مہر میں ایک ہتھیلی کے بھراؤ کی مقدار ستو ادا کیا یا کھجور دی تو اس نے (عورت کو اپنے لئے) حلال کرلیا۔ (ابوداؤد نے اس حدیث کو روایت کیا اور اس کے موقوف ہونے کا راجح قرار دیا)

## حق مہر معاف کرنے کیلئے مجبور کرنا جائز نہیں

**مسئلہ** عورت کو مہر معاف کرنے کیلئے مجبور کرنا جائز نہیں۔ (قانون شریعت ج ۲)

اس زمانے میں زیادہ تر لوگ یہی سمجھتے ہیں کہ مہر دینا کوئی ضروری نہیں بلکہ یہ صرف ایک رسم ہے۔ کچھ لوگوں کا خیال ہیں کہ مہر طلاق کے بعد ہی دیا جاتا ہے اور کچھ لوگ سمجھتے ہیں کہ مہر اس لئے رکھتے ہیں کہ عورت کو مہر دینے کے خوف سے طلاق نہیں دے سکے گا۔

یہی وجہ ہے کہ پاک و ہند میں زیادہ تر لوگ مہر نہیں دیتے یہاں تک کہ انتقال کے بعد ان کے جنازے پر ان کی بیوی آ کر مہر معاف کرتی ہے۔ ویسے عورت کے معاف کر دینے سے مہر معاف تو ہو جاتا ہے لیکن مہر ادا کئے بغیر دنیا سے چلے جانا مناسب نہیں۔ خدانخواستہ پہلے عورت کا انتقال ہو گیا اور اگر وہ مہر معاف نہ کر سکی یا مہر معاف کرنے کی اسے مہلت ہی نہ ملی تو حق العبد میں گرفتار اور دین و دنیا میں روسیاہ و شرمسار ہوگا اور قیامت کے دن سخت پکڑا اور سخت عذاب ہوگا۔ لہٰذا اس خطرے سے بچنے کیلئے مہر ادا کر دینا ہی چاہیے اس میں ثواب بھی ہے اور یہ ہمارے پیارے آقا ﷺ کی سنت بھی ہے۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کا حق مہر دینے کیلئے مزدوری کرنا

حضرت عتبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ان موسیٰ اجد نفسہ لشبع بطنہ وعفۃ فرجہ۔

(ابن ماجہ کتاب الرھون باب اجارۃ الاجیر)

ترجمہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے پیٹ کے سیر کرنے اور شرم گاہ کی حفاظت کیلئے اپنے آپ کو مزدوری پر لگایا۔

## فائدہ

جو شخص بیوی کے حصول کیلئے اور اس کے حق مہر کی ادائیگی کیلئے محنت مزدوری اور کاروبار کرے گا اس کو بھی اللہ تعالیٰ اجر عطا کرے گا۔ جیسا کہ حضرت سیدنا موسیٰ علیہ السلام نے حضرت شعیب علیہ السلام کی بیٹی کے ساتھ نکاح کے حق مہر میں سات سال اجرت پر کام کیا۔

حضرت عتبہ بن مند سلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھے تو آپ نے سورۃ "طٰس" پڑھی یہاں تک کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قصہ تک پہنچے اور فرمایا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے آٹھ سال یا دس سال اپنی پاک دامنی اور کھانے پر مزدوری کی۔

(تفسیر در منثور مترجم ج۵ ص۳۶۴)

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تجھ سے پوچھا جائے کہ دونوں مدتوں میں سے کس مدت کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے پورا کیا تو کہنا جو ان میں سے بہترین اور زیادہ قسم پوری کرنے والی تھی۔ جب تجھ سے پوچھا جائے کس عورت سے آپ نے شادی کی تو کہنا ان دونوں میں سے جو چھوٹی تھی۔

(تفسیر در منثور مترجم ج۵ ص۳۶۶)

## فائدہ

دونوں مدتوں سے مراد حضرت شعیب علیہ السلام نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے اپنی بیٹی

کے بیاہنے کیلئے ایک حق مہر طے کیا تھا اور وہ یہ تھا کہ آٹھ سال یا دس سال تک میری نوکری کریں یہ آٹھ سال یا دس سال کی دونوں مدتیں اس میں بطور سوال و جواب کے ذکر کی گئی ہیں۔

## فرمان خداوندی

ہمارا رب عزوجل ارشاد فرماتا ہے۔

وَاٰتُوا النِّسَآءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحْلَةً (سورۃ النساء ۴)

ترجمہ اور عورتوں کو ان کے مہر خوشی سے دو۔ (کنزالایمان)

## شان نزول

امام سعید بن منصور عبد بن حمید ابن جریر ابن منذر اور ابن ابی حاتم نے ابوصالح رحمۃ اللہ علیہ سے روایت نقل کی ہے کہ جب کوئی آدمی عورت کا نکاح کرتا ہے تو مہر اسے دینے کے بجائے خود لے لیتا اللہ تعالیٰ نے اس سے منع کیا اور یہ آیت نازل فرمائی۔

امام ابن ابی حاتم نے مقاتل (رحمۃ اللہ علیہ) کا قول نقل کیا ہے کہ

''اٰتُو النِّسَآءَ'' کا معنی ہے عورتوں کو دو اور ''صَدُقٰتِهِنَّ'' کا معنی ہے ان کے حق مہر۔

(تفسیر در منثور ج ۲ ص ۳۲۸)

اور فرماتا ہے اللہ عزوجل

فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً۔ (سورۃ نساء ۲۴)

ترجمہ تو جن عورتوں کو نکاح میں لانا چاہو ان کے بندھے ہوئے مہر انہیں دو۔

(کنزالایمان)

## حلال مال سے حق مہر ادا کرو

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

استحلو افروج النساء بالحیب اموالکم

(کنز العمال ج ۱۶' الافصاح ابن حجر)

ترجمہ عورتوں کی شرم گاہیں اپنے پاکیزہ اموال کے ساتھ حلال کرو۔

## فائدہ

یعنی عورتوں سے جب نکاح کرو تو حق مہر میں حلال مال دیا کرو یہ حق مہر بیوی کی صحبت کا بدلہ ہے جیسے صحبت نکاح کر کے حلال طریقے سے کی گئی ایسے ہی بیوی کو اس کا عوض بھی حلال چیز سے دیا جائے۔ (محمد عبد الاحد قادری)

**مسئلہ** عورت اگر ہوش و حواس کی درستگی میں راضی خوشی سے مہر معاف کر دے تو معاف ہو جائے گا۔ ہاں اگر مارنے کی دھمکی دے کر معاف کرایا اور عورت نے مارے خوف سے معاف کر دیا تو اس صورت میں معاف نہیں ہوگا اور اگر مرض الموت میں معاف کرایا جیسا کہ عوام میں رائج ہے کہ جب عورت مرنے لگتی ہے تو اس سے مہر معاف کراتے ہیں تو اس صورت میں ورثہ کی اجازت کے بغیر معاف نہیں ہوگا۔

(فتاویٰ عالمگیری ج ا' درمختار مع شامی ج ۲)

## جہالت کی انتہاء

اکثر مسلمان اپنی حیثیت سے زیادہ مہر رکھتے ہیں اور یہ خیال کرتے ہیں کہ زیادہ مہر رکھ بھی دیا تو کیا فرق پڑتا ہے دینا تو ہے ہی نہیں۔ یہ سخت جہالت ہے اور دین سے مذاق ایسے لوگ اس حدیث کو پڑھ کر عبرت حاصل کریں۔

## حق مہر نہ دینے کا وبال

ابو یعلی' طبرانی اور بیہقی' حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے راویت کرے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''جو شخص نکاح کرے اور نیت یہ ہو کہ عورت کو مہر میں سے کچھ نہ دے گا تو جس روز مرے گا زانی مرے گا''۔(ابو یعلی، طبرانی، بیہقی، بحوالہ بہار شریعت ج ا ح ۷)

امام ابن ابی شیبہ نے حضرت عائشہ اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہن سے روایت نقل کی ہے کہ عورت کے حق مہر اور مزدور کی اجرت سے شدید کوئی چیز نہیں۔

(تفسیر در منثور مترجم ج ۲، ص ۳۲۹)

لہٰذا مہر اتنا ہی رکھے جتنا دینے کی حیثیت ہے اور مہر جتنی جلدی ہو سکے ادا کر دے کہ یہی افضل طریقہ ہے۔

## حق مہر کتنا ہو

رسول مقبول ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔

''عورتوں میں وہ بہت بہتر ہے جس کا حسن و جمال زیادہ ہو اور مہر کم ہو''۔

(کیمیائے سعادت)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:
عورتوں میں سب سے زیادہ برکت والی وہ ہیں جن کا حق مہر تم سے باندھا گیا ہو۔ (مسند احمد ج ۶، حاکم مستدرک ج ۲، بیہقی فی السنن ج ۸)

حضور سیدنا امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

''بہت زیادہ مہر باندھنا مکروہ ہے۔ لیکن حیثیت سے کم بھی نہ ہو''۔

(کیمیائے سعادت)

کچھ لوگ کم سے کم مہر باندھتے ہیں اور دلیل یہ دیتے ہیں کہ روپے پیسوں سے کیا ہوتا ہے دل ملنا چاہیے' یہ بھی غلط ہے۔ مہر کی اہمیت کو گھٹانے کیلئے اگر کوئی کم مہر باندھے تو یہ بھی ٹھیک نہیں عورتوں کو اپنا مہر زیادہ لینے کا حق ہے اور اس حق سے ان کو کوئی مرد روک نہیں سکتا۔

مہر کی زیادہ سے زیادہ کتنی مقدار ہو یہ حد شریعت میں متعین نہیں۔ جس حد پر بات طے ہو جائے اتنا مہر باندھا جائے۔ لیکن مہر کی کم سے کم حد متعین ہے۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ

لاتنکحوا النساء الا الا کفاء ولا یزوجھن الا الا اولیاء ولا یمھرو دون عشرۃ دراھم۔ (مجمع الزوائد ج ۴ طبرانی بیہقی سنن الکبریٰ کتاب النکاح)

ترجمہ عورتوں کی شادی نہ کرو مگر ان کے ہم مرتبہ لوگوں میں اور ان کا نکاح نہ کریں مگر ان کے سر پرست اور دس درہم سے کم ان کا حق مہر نہ باندھا جائے۔

## حق مہر کم ہو

روایت میں ہے کہ حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ زیادہ حق مہر باندھنے سے منع کرتے اور فرماتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنی بیٹی کا نکاح چار سو درہم سے زیادہ سے نہیں کیا۔ (نسائی ابوداؤد ترمذی ابن ماجہ)

حدیث پاک میں ہے۔

لامھر اقل من عشرۃ دراھم۔ یعنی مہر دس درہم چاندی سے کم نہ ہو۔

**مسئلہ** مہر کی کم سے کم مقدار دس درہم چاندی ہے۔ اور دس درہم چاندی دو تولہ ساڑھے سات ماشہ کے برابر ہوتی ہے۔ لہٰذا اتنی چاندی نکاح کے وقت بازار میں جتنے کی ملے کم سے کم اتنے روپے کا مہر ہو سکتا ہے۔ اس سے کم کا نہیں ہو سکتا۔

(فتاویٰ عالمگیری ج ا فتاویٰ فیض الرسول ج ا ص ۷۱۲)

## ازواج مطہرات کا حق مہر

حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کا حق مہر بیس جوان اونٹ تھے اور ایک روایت کے مطابق بارہ اوقیہ سونا حق مہر تھا جو رسول اللہ ﷺ نے ادا فرمایا اہل علم کے نزدیک

ایک اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے اس حساب سے بارہ اوقیہ چار سواسی درہم ہوئے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر چار سو درہم تھا۔

حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر چار سو درہم تھا۔

حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر شاہ نجاشی رضی اللہ عنہ نے چار ہزار درہم ادا کیا تھا اور ایک روایت میں چار سو درہم بھی آیا ہے۔

حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر چار سو درہم تھا۔

حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا حق مہر چار سو درہم تھا۔

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر چار سو درہم تھا۔

حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر بھی چار سو درہم تھا اور حق مہر کے ساتھ بدل کتابت بھی ساتھ تھا۔

حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر ان کا آزاد کرنا مقرر کیا گیا تھا۔

(السمط الثمین فی مناقب امہات المومنین علامہ محب طبری' نزہۃ المجالس ج ۲)

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر گھر کا سامان تھا جس کی قیمت دس درہم تھی۔ طبرانی نے روایت کیا ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے گھر کے سامان پر نکاح کیا۔ (ابوداؤد الطیالسی' البزار' بحوالہ الافصاح فی احادیث النکاح)



# رسوم شادی

شادی میں طرح طرح کی رسمیں برتی جاتی ہیں۔ ہر ملک میں نئی رسم' ہر قوم اور ہر خاندان کا اپنا الگ رواج۔ یہ کوئی نہیں سمجھتا کہ شرعاً یہ رسمیں کیسی ہیں۔ مگر یہ ضرور ہے کہ رسموں کی پابندی اسی حد تک کی جائے کہ کسی حرام کام میں مبتلا نہ ہو۔ کچھ لوگ رسموں کی اس قدر پابندی کرتے ہیں کہ ناجائز و حرام کاموں کو بھلے ہی کرنا پڑے مگر رسم نہ چھوٹنے پائے۔

پاک و ہند میں عام طور پر بہت سی رسموں کی پابندی کی جاتی ہیں۔ جیسے رت جگا' ہلدی کھیلنے کی رسم' نہاری' شادی کے پہلے یا بعد میں جوا کھیلنا' ڈھول باجے' ناچنا گانا' گانے باجوں اور پٹاخوں کے ساتھ بارات نکالنا' ویڈیو ریکارڈنگ' وغیرہ وغیرہ۔ جبکہ ان رسموں میں بے پردگی' چھچھورا پن' عیاشی اور حرام کاموں کا وجود ہوتا ہے۔ جوان لڑکے اور لڑکیاں ہلدی ہندوؤں کے تہوار' ہولی کی طرح کھیلتے ہیں۔ ناچنا گانا بیہودہ ہنسی مذاق اور طرح طرح کی تہذیب سے گری ہوئی حرکتیں کرتے ہیں۔ اگر ان تمام رسموں کی پابندی کیلئے روپے نہ ہوں تو سود پر روپے قرض لینے سے بھی نہیں چوکتے۔

یہاں ممکن نہیں کہ ہر رسم پر الگ الگ عنوان قائم کر کے تفصیلی بحث کی جائے۔ لہٰذا ہم یہاں مختصر چند حدیثیں پیش کرتے ہیں۔ انصاف پسند کیلئے اسی قدر کافی اور

ہٹ دھرم جاہل کیلئے قرآن واحادیث کے خزانے بھی نہ کافی۔

## فرمان خداوندی

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا۔ (سورۃ اسرائیل ۲۷)

ترجمہ اور فضول نہ اڑا' بیشک (فضول) اڑانے والے شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے رب کا بڑا ناشکرا ہے۔ (کنز الایمان)

## فرمان نبوی ﷺ

سرکار مدینہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''بیشک سود کا ایک روپیہ لینا چھتیس مرتبہ زنا کرنے سے بڑھ کر ہے۔ بیشک سود لینا اپنی ماں کے ساتھ زنا کرنے سے بھی بدتر ہے۔حدیث میں ہے۔ الربوا سبعون حوبا ایسرها ینکح الرجل امه۔ (بحوالہ فتاویٰ مصطفویہ ج ا ص ۷۶)

حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''جس نے جوا کھیلا گویا اس نے خنزیر (سؤر) کے گوشت اور خون میں ہاتھ دھویا''۔ (مسلم' ابوداؤد' مکاشفۃ القلوب باب ۹۹)

''فتاویٰ مصطفویہ'' میں ہے۔

''جوئے کا حرام ہونا زنا کے حرام ہونے کی طرح ہے کہ زنا بھی حرام قطعی اور جوا بھی حرام قطعی''۔ (فتاویٰ مصطفویہ ج ا ص ۷۷)

## گانا سننا' گانا گانا حرام ہے

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''سب سے پہلے گانا ابلیس مردود نے گایا''۔

(قرع الاسماع باختلاف المشائخ واخوالہم فی السماع' از حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ)

حضرت امام مجاہد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

''گانے باجے شیطان کی آوازیں ہیں۔ جس نے انہیں سنا گویا اس نے شیطان کی آواز سنی''۔ (ھادی الناس فی رسوم الاعراس' از اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ)

حضرت شفیق بن سلمہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا: ''گیت گانے' ڈھول باجے دل میں یوں نفاق اگاتے ہیں جیسے پانی سبزہ اگاتا ہے''۔

(تنبیہ الغافلین)

## ڈھول بجانا حرام ہے

سلطان المشائخ محبوب الٰہی حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ اپنی ملفوظات ''فوائد الفواد' میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''مزامیر حرام است'' یعنی ڈھول باجے حرام ہیں۔

(فوائد الفواد شریف پانچویں مجلس)

''حضرت مخدوم شرف الملۃ والدین یحییٰ منیری رحمۃ اللہ علیہ نے ڈھول باجوں کو مثل زنا کے حرام فرمایا ہے''۔ (بحوالہ احکام شریعت ج ۲)

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

ابٹن ملنا جائز ہے اور دولہا کی عمر نو دس سال کی ہو تو اجنبی عورتوں کا اس کو ابٹن بدن پر ملنا بھی گناہ نہیں۔ ہاں بالغ کے بدن پر نامحرم عورتوں کا ملنا ناجائز ہے اور بدن کو ہاتھ تو ماں بھی نہیں لگا سکتی۔ یہ حرام اور سخت حرام ہے اور عورت مرد کے درمیان شریعت نے کوئی منہ بولا رشتہ نہ رکھا یہ شیطانی و ہندوانی رسم ہے۔

(فتاویٰ رضویہ ج ۹ نصف آخر ص ۱۷۰)

## شادی پر دف بجانا جائز ہے

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**اعلنوا هذا النكاح وجعلوه في المساجد واضربوا عليه ابالدفوف۔**

(ترمذی' الافصاح فی احادیث النکاح علامہ ابن حجر)

ترجمہ اس نکاح کا اعلان کیا کرو اور اس کو مساجد میں منعقد کیا کرو اور اس پر دف بجایا کرو۔

حضرت محمد بن حاطب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**فصل مابين الحرام والحلال ضرب الاف والصوت في النكاح۔**

(نسائی کتاب النکاح باب اعلان النکاح بالصوت' ابن ماجہ کتاب النکاح باب اعلان النکاح برقم ۱۸۹۶)

ترجمہ دف بجانا اور نکاح میں آواز بلند ہونا حرام اور حلال کے درمیان فرق ہے۔

## فائدہ

کیونکہ حرام میں نہ آواز بلند کی جاتی ہے اور نہ اس کی تشہیر کی جاتی ہے نہ گواہ مقرر کئے جاتے ہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک طبل کی آواز سنی تو فرمایا یہ کیا ہے لوگوں نے عرض کی نکاح ہو رہا ہے تو فرمایا نکاح کی خبر کو پھیلاؤ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**زخوا ابنتي يعني رقية ودخوابين يديها۔**

(مسند الفردوس۔ بحوالہ الافصاح فی احادیث النکاح ابن حجر)

ترجمہ میری بیٹی یعنی رقیہ کو شوہر کے پاس پہنچا دو اور اس کے سامنے دف بجاؤ۔

## فائدہ

شادی کے موقعہ پر دف بجانے کی اجازت ہے۔ دف اس طبلے کو کہتے ہیں۔ جس کے ایک طرف چمڑا لگا ہوا ہو۔ آج کل شادی کے موقعہ پر جو ڈھول بجائے جاتے ہیں گانے گائے جاتے ہیں اور عورتوں' مردوں کا رقص ہوتا ہے۔ یہ سب ہندو اور انگریزوں کی تہذیب کا اثر ہے اسلام کا اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

بلکہ یہ مذکورہ چیزیں آج کل گناہ کبیرہ کے زمرہ میں ہیں ان میں محرم اور نامحرم سب تماشا دیکھتے ہیں اور اس میں مغرب کی آزداری نسواں کا فریب بھی ہے۔ دف بجانا مردوں کیلئے بطور نکاح کے اعلان کے ہے اس کا شادی کے گانے باجے کے ساتھ کوئی تعلق نہیں اور شادی کے موقعہ پر بینڈ باجے بھی حرام ہیں بے حیائی کی ترقی میں مسلمانوں کی شادیوں میں خوش آواز گلوکاروں کو مردوں اور عورتوں کے سامنے شادی کے موقع پر جدید ترقی یافتہ سازوں کے ساتھ مجمع عام میں بٹھایا جاتا ہے اور حاضرین اس کے عشقیہ گانے سنتے ہیں اور اپنا ایمان برباد کرتے ہیں شیطان کو خوش کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس کے رسول ﷺ کو ناراض کرتے ہیں اس لئے ان تمام چیزوں کی اسلام میں کوئی گنجائش نہیں ہے۔ سنا گیا ہے کہ بعض لوگ شادیوں پر مسخروں کو بلا کر مزاحیہ ڈرامے دکھاتے ہیں اور بعض لوگ خسرے اور طوائفوں سے رقص کراتے ہیں۔ مسلمانوں چاہیے اس حرام کام سے بچیں اور اپنی ماں' بہن' بیٹی بہو کو اس بیہودہ اور حرام سے بچائیں۔



# ویڈیو فلم کی حرام رسم

آج کل شادی بیاہ میں ویڈیو فلم بنانا شادی کا ایک حصہ بن چکا ہے۔ ادھر قاضی صاحب نکاح کا خطبہ پڑھ رہے ہیں۔قال النبی ﷺ النکاح من سنتی۔ لیجئے صاحب ادھر یہ شیطانی آلہ سامنے آ کھڑا ہوا اور پھر اسی پر بس نہیں بلکہ اب یہ شیطانی آلہ (یعنی ویڈیو کیمرہ) زنانہ کمرے میں پہنچا اور ہماری ماں بہنوں کو بے پردہ کرنے لگا۔ وہ لوگ جنہوں نے ہماری ماں بہنوں کو کبھی نہیں دیکھا تھا یا جن سے وہ پردہ کرتی تھیں وہ اب ویڈیو کے ذریعے کھلے عام مجلس میں دکھائی دینے لگیں۔ (استغفراللہ)

## بے خبری میں بے حیائی

ایک شادی ہال میں ویڈیو فلم بن رہی تھی جگہ جگہ ٹی وی سیٹ رکھے ہوئے تھے جو منظر کو ڈائریکٹ ٹیلی کاسٹ کر رہے تھے۔ عورتوں کے قیام کی جگہ ویڈیو فلم بنائی جا رہی تھی محفل میں کوئی خاتون گرمی کی وجہ سے اپنے ساڑی کے پلو کو سینے سے ہٹائے ہوا کر رہی تھی کہ ویڈیو کیمرہ نے اس منظر کو اپنے اندر سمیٹ لیا۔ ایک اور تقریب میں یہ بھی واقعہ پیش آیا کہ ایک خاتون اپنے چھوٹے بچے کو دودھ پلا رہی تھیں اور اس کی توجہ اس بات کی طرف نہ تھی کہ کیمرہ کا رخ اس کی طرف بھی ہے۔ کیمرہ نے اس منظر کو قید کرنے میں کوئی کنجوسی نہ کی۔ غرض کہ بعض اوقات بے خیالی میں ہونے کی وجہ سے

عورتوں کے وہ مناظر بھی ویڈیو فلم کی زینت بن جاتے ہیں جسے بعد میں دیکھنے میں شرم وحیا سے سر نیچا ہو جاتا ہے۔

## تصویر بنانا حرام ہے

میرے پیارے آقا مولیٰ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔

ان اشد الناس عذابا یوم القیمة من قتل نبیا اوقتله نبی والمصورون۔ (امام احمد طبرانی ابو نعیم بیہقی بحوالہ شفاء الوالہ فی صور الحبیب ومزارہ ونعالہ ص ۳)

ترجمہ بیشک روز قیامت سب سے زیادہ سخت عذاب اس پر ہوگا جس نے کسی نبی کو شہید کیا یا اسے کسی نبی نے قتل فرمایا ہو اور تصویر بنانے والے پر۔

## رحمت سے محروم گھر

حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لاتدخل الملئكة بيتا فيه كلب ولا صورة۔ (بخاری ج ۳ حدیث ۹۰۰)

ترجمہ رحمت کے فرشتے اس گھر میں نہیں جاتے جس گھر میں کتا یا جاندار کی تصویر ہو۔

ایک حدیث پاک میں ہے۔

وبيت لاتدخل فيه الملئكة شر البيوت۔ (عطایا القدیر فی حکم التصویر ص ۲۱)

ترجمہ اور وہ گھر جس میں رحمت کے فرشتے نہ آئے سب گھروں سے بدتر ہے۔

تصویر کھینچنے اور کھنچوانے پر سینکڑوں وعیدیں آئی ہیں۔ وہ سب بیان کر پانا یہاں ممکن نہیں زیادہ تفصیل کیلئے امام اہلسنت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "شفاء الوالہ فی صور الحبیب ومزارہ ونعالہ" کا مطالعہ کیجئے جس میں اس کی کافی تفصیل موجود ہے۔



# ویڈیو فلم اور بیکار تاویلیں

جب یہ خرابیاں مسلمانوں کو بتائی جاتی ہیں تو ان کے چند بہانے ہوتے ہیں۔
ایک تو یہ کہ کیا کریں صاحب ہماری عورتیں اور لڑکے نہیں مانتے ہم ان کی وجہ سے مجبور ہیں۔ یہ بہانہ محض بیکار ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ آدمی مرضی خود مردوں کی بھی ہوتی ہے تبھی ان کی عورتیں اور لڑکے اشارہ یا نرمی پا کر ضد کرتے ہیں' ورنہ ممکن نہیں کہ ہمارے گھر میں ہماری مرضی کے بغیر کوئی کام ہو جائے۔ جان لیجئے کہ حق تعالیٰ نیت سے خبردار ہے۔ بعض گھر کے بزرگوں کو دیکھا گیا ہے کہ آگے آگے فرزند کی بارات ناچ گانے کے ساتھ جا رہی ہے اور پیچھے پیچھے یہ حضرت بھی لاحول پڑھتے ہوئے چلے جا رہے ہیں اور کہتے ہیں۔ "کیا کریں بچہ نہیں مانتا"۔ یقیناً یہ لاحول خوشی کی ہی ہے۔ ورنہ جب یہ کام اس قدر برا ہے کہ آپ کو لاحول پڑھنے کی ضرورت پڑ گئی تو آپ اس بارات میں کر کیا رہے ہیں؟ حضرت شیخ سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب فرمایا ہے۔

کہ لاحول گویند شادی کناں

دوسرا بہانہ یہ ہوتا ہے کہ ہم کو علمائے اہلسنت نے یہ باتیں بتائی ہی نہیں اور نہ اس سے روکا اس لئے ہم لوگ اس سے غافل رہے۔ اب جب کہ یہ رسوم چل پڑیں ہیں لہٰذا ان کا بند ہونا مشکل ہو گیا ہے۔ یقیناً یہ بہانہ بھی غلط ہے۔ علماء اہلسنت نے ان

رسموں سے ہمیشہ اپنے واعظ و تقاریر میں منع کیا۔ اس کے متعلق کتابیں لکھیں۔ جبکہ مسلمانوں نے ہمیشہ اسے نظر انداز کیا اور اسے قبول نہ کیا۔

چنانچہ امام اہلسنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ہمیشہ بُری رسموں اور بُری بدعتوں کے خلاف رسائل لکھے۔ آپ نے ایک کتاب لکھی۔ "جلی الصوت لنهی الدعوة امام الموت" جس میں صاف صاف فرمایا کہ میت کے چہلم کا کھانا امیروں کیلئے ناجائز ہے صرف غرباء و مساکین کھائیں۔ ایک کتاب لکھی "هادی الناس فی رسوم الاعراس" جس میں شادی بیاہ کی حرام رسموں کی بُرائیاں اور شرعی احکام و شرعی رسمیں بیان فرمائیں۔ ایک کتاب لکھی "مروجه النجا لاخروج النساء" جس میں یہ ثابت فرمایا کہ سوائے چند موقعوں کے باقی جگہ عورت کو گھر سے نکلنا حرام ہے۔ دو کتابیں لکھی "شفاء الواله فی صور الحبیب ومزاره ونعاله" اور "عطایا القدیر فی حکم التصویر" جس میں تصویر کھنچوانے اور بنانے کو حرام ثابت فرمایا۔ کس کس کتاب کا ذکر کیا جائے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے سینکڑوں کتابیں ان عنوانات پر تصنیف فرمائی ہیں۔ آخر میں ایک اور کتاب کا نام سن لیجئے۔ "اسلامی زندگی" جو حضرت حکیم الامت مفتی احمد یار خاں نعیمی رحمۃ اللہ علیہ نے خاص شادی بیاہ کی رسموں کے متعلق لکھی ہے۔ غرض کہ بہت سے علماء نے ان عنوانات پر کتابیں لکھیں۔ ان سب کا نام اور ان کی کتابوں کا ذکر اس کتاب میں ممکن بھی تو نہیں کہ میری کتاب کا عنوان کچھ اور ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے کن کن عنوانات پر سینکڑوں تصانیف اپنی یادگار چھوڑی ہیں۔ اس کی تفصیل جاننے کیلئے ناچیز کی کتاب "امام احمد رضا تحقیق کے آئینہ میں" کا مطالعہ کریں۔

بہر حال مسلمانوں کا تیسرا بہانہ یہ ہوتا ہے کہ بہت سے عالموں کے یہاں بھی تو یہ سب رسمیں ہوتی ہیں۔ فلاں عالم کے لڑکے کی بارات ڈھول باجوں کے ساتھ گئی

تھی۔فلاں عالم صاحب ویڈیو فلم کو منع نہیں کرتے اور وہ خود نکاح کے وقت ویڈیو فلم کرواتے ہیں۔فلاں بڑے عالم نے ویڈیو کو جائز کہا ہے۔وغیرہ وغیرہ

اس بہانہ کے جواب میں یہ ضرور کہوں گا کہ دراصل اہلسنت و جماعت کو جس قدر غیروں نے نقصان نہیں پہنچایا ہے اس سے کئی گناہ زیادہ ایسے مذبذب مولویوں نے نقصان پہنچایا ہے۔گویا۔

اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے

اس سے قطعی انکار نہیں کہ ایسے نیم ملا چند روپیوں کی خاطر شریعت کے مسائل کو بھی مذاق بنادیتے ہیں اور اپنی جھوٹی مولویت کا رعب جھاڑنے کیلئے بے تکے مسئلے بیان کرتے ہیں اور اپنی نفسانی خواہشات کو غلط تاویلوں سے صحیح ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں یا پھر بیچارے سیٹھ صاحب کے احسانوں تلے دبے ہیں اس لئے سیٹھ صاحب کے لڑکی کی شادی میں زبان نہیں کھلتی۔

اے عزیزو! یادرکھو! اسلام کی بنیاد ایسے گمراہ مولویوں پر نہیں کہ ہم ان کے فعال کو دلیل بنائیں۔ہر مسلمان کیلئے قرآن واحادیث' ائمہ دین' بزرگان دین اور علماء معتمدین کے اقوال ہی کافی ہیں۔ہمیں کسی بھی کام کے ناجائز وحرام ہونے کا ثبوت قرآن واحادیث میں اور معتمد علماء دین و بزرگوں کے اقوال سے دیکھنا چاہیے' نہ کہ ان نفس پرور امیروں کے چاپلوس مولویوں کے افعال سے۔اور یہ بھی یادرکھئے! بروز محشر آپ کے کاموں کی پوچھ آپ سے ہوگی آپ یہ کہہ کر نہیں بچ جائیں گے کہ فلاں مولوی صاحب ایسا کرتے تھے اس لئے ہم نے بھی ایسا ہی کیا۔علم دین حاصل کرنا آپ پر بھی تو فرض ہے۔

سنیے! ہمارے رحمت والے آقا ﷺ ہمیں کیا حکم ارشاد فرماتے ہیں۔

طلب العلم فریضة علی کلّ مسلم ومسلمة۔ (مشکوۃ ج ا' حدیث ۲۰۲)

ترجمہ علم دین حاصل کرنا ہر مسلمان مرد اور عورت پر فرض ہے۔

لہٰذا ہر مسلمان پر ضروری ہے کہ وہ علم حاصل کرے اور حرام و حلال' جائز و ناجائز میں تمیز سیکھے۔

مسلمانوں کا چوتھا بہانہ یہ ہوتا ہے کہ اگر ہم شادی دھوم دھام سے نہیں کریں گے تو لوگ ہم پر طعنہ کسے گے کہ کنجوسی کی وجہ سے یہ رسمیں نہیں کی اور بعض احباب یہ کہیں گے کہ یہ ماتم کی مجلس ہے۔ یہاں ناچ گانا نہیں گویا تیجہ پڑھا جا رہا ہے۔

یہ بہانہ بھی بیکار ولغو ہے۔ ایک سنت کو زندہ کرنے میں سو شہیدوں کا ثواب ملتا ہے۔ کیا یہ ثواب مفت ہی مل جائے گا۔ لوگوں کے طعنے اور عوام کے مذاق اول اول برداشت کرنے پڑیں گے اور دوستو اب بھی لوگ طعنے دینے سے کب باز آتے ہیں۔ کوئی کھانے میں نقص نکالتا ہے' کوئی جہیز کا مذاق اڑاتا ہے' تو کوئی اور طرح کی شکایت کرتا ہے۔ غرض کہ لوگوں کے طعنے سے کوئی کسی وقت بچ نہیں سکتا۔ لوگوں نے اللہ و رسول کو عیب لگائے انہیں طعنے دیئے۔ تو تم ان کی زبان سے کس طرح بچ سکتے ہو۔ پہلے تو کچھ مشکل پڑے گی مگر بعد میں انشاء اللہ وہی طعنے دینے والے لوگ تم کو دعائیں دیں گے اور غریب و غرباء کی مشکلیں آسان ہو جائیں گے۔

پانچواں بہانہ یہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں نوازا ہے۔ ہمارے ارمان ہیں۔ اپنی دولت لٹا رہے ہیں اس میں کسی کے باپ کا کیا جاتا ہے' بھلا شادی بھی کوئی بار بار ہوتی ہے' مولویوں کو تو بس اتنے ہی کام ہیں یہ مت کرو' وہ مت کرو۔ وغیرہ وغیرہ۔

مسلمانوں کے اس بہانے میں غرور و تکبر کی بو آتی ہے۔ اکثر یہ بات دولت مند حضرات کہتے ہیں۔ سب سے بہتر تو یہ ہوتا کہ مسلمان اپنی اولاد کے نکاح کیلئے خاتون جنت شہزادی رسول حضرت فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہا کے نکاح پاک کو نمونہ بناتے لیکن آہ افسوس! آج مسلمان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم' حضرت مولیٰ علی و حضرت فاطمہ

الزہرہ رضی اللہ عنہا کی محبت کا دعویٰ تو ضرور کرتے ہیں لیکن عمل ان کے طریقے پر کرنے کیلئے تیار نہیں۔

خدا کی قسم اگر سرکارِ کون ومکاں صلی اللہ علیہ وسلم کی مرضی مبارک ہوتی کہ میری لختِ جگر کی شادی بڑی دھوم دھام سے ہو تو دنیا کی ہر نعمت آپ اپنی صاحبزادی کے قدموں میں لا کر رکھ دیتے۔ اور اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کو شادی کے موقع پر دھوم دھام کرنے کا حکم فرما دیتے تو اس کیلئے حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا خزانہ موجود تھا' جو ایک ایک جنگ کیلئے ہزار ہزار اونٹ اور لاکھوں اشرفیاں حاضر بارگاہ کر دیتے تھے۔ لیکن چونکہ منشا یہ تھا کہ قیامت تک یہ شادی مسلمانوں کیلئے نمونہ بن جائے اس لئے نہایت سادگی سے یہ اسلامی رسم ادا کی گئی۔ لہٰذا ہم گذارش کریں گے کہ اے میرے دینی بھائیو اپنی شادی بیاہ سے ان تمام حرام رسموں کو نکال باہر کرو اور نہایت سادگی سے نکاح کی سنت کو ادا کرو۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں

''شادی کو اس قدر آسان کر دو کہ زنا مشکل ہو جائے۔ آسانی کرو مشکل میں نہ ڈالو''۔



## دولہا اور دلہن کو سجانا

شادی کے موقع پر دولہا اور دلہن کو مہندی لگائی جاتی ہے۔ کنگھن باندھا جاتا ہے اور نکاح کے روز سہرا باندھ کر زیورات سے سجایا جاتا ہے۔ لہٰذا یہاں چند اہم مسائل بیان کر دینا نہایت ضروری ہیں۔

**مسئلہ** عورتوں کو ہاتھ پاؤں میں مہندی لگانا جائز ہے کہ یہ زینت کی چیز ہے۔ لیکن بلاضرورت چھوٹے بچوں کے ہاتھ پاؤں میں مہندی لگانا نہ چاہیے۔ لڑکیوں کے ہاتھ پاؤں میں مہندی لگا سکتے ہیں۔ جس طرح ان کو زیور پہنا سکتے ہیں۔

(بہار شریعت ج ۱ ح ۱۶)

### فائدہ

اس مسئلہ سے پتہ چلا کہ عورتیں اور بڑی لڑکیاں مہندی لگا سکتی ہیں۔ چاہے شادی کے موقع پر لگائیں یا اور کسی موقع پر۔

### عورتوں کا مہندی لگانا جائز ہے

سرکار مدینہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''عورتوں کو چاہیے کہ ہاتھ پاؤں پر مہندی لگائیں تا کہ مردوں کے ہاتھ سے

مشابہ نہ ہوں۔ اور اگر کسی وقت بے احتیاطی میں کسی غیر مرد کو دکھ جائے تو اسے فوراً پتہ چلے گا کہ عورت کس رنگ کی ہے (یعنی کالی ہے یا گوری۔ کیونکہ ہاتھوں کے رنگ کو دیکھ کر بھی انسان کے چہرہ کے رنگ کا اندازہ ہو جاتا ہے")

ایک حدیث پاک میں ارشاد ہوا۔

''زیادہ نہ ہو تو ناخن ہی رنگین رکھیں''۔ (فتاویٰ رضویہ ج۹ نصف آخر ص۱۴۹)

لہٰذا عورتوں کو مہندی لگانا بیشک جائز ہی نہیں بلکہ ضروری ہے کہ یہ ہاتھوں کا پردہ ہے اور اسی طرح ہر قسم کے چاندی و سونے کے زیورات پہننا بھی جائز ہے۔ لیکن مردوں کو مہندی لگانا اور کسی بھی دھات کا زیور پہننا حرام ہے۔ چاہے دولہا ہی کیوں نہ ہو۔

## دولہا کو مہندی لگانا جائز نہیں

شاہزادہ اعلیٰ حضرت حضور مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کے فتاویٰ میں ہے کہ آپ سے سوال پوچھا گیا۔

**س** دولہے کو مہندی لگانا درست ہے یا نہیں؟ دولہا چاندی کے زیورات پہنتا ہے۔ کنگھن باندھتا ہے اس صورت میں نکاح پڑھا دیا تو درست ہے یا نہیں؟

**ج** (اس سوال کے جواب میں آپ نے فرمایا) مرد کو ہاتھ پاؤں میں مہندی لگانا ناجائز ہے زیور پہننا گناہ ہے۔ کنگھن ہندوؤں کی رسم ہے۔ یہ سب چیزیں پہلے اتروائے پھر نکاح پڑھائے کہ جتنی دیر نکاح میں ہوگی اتنی دیر وہ دولہا اور گناہ میں رہے گا اور برے کام کو قدرت ہوتے ہوئے نہ روکنا اور دیر کرنا خود گناہ ہے۔ باقی اگر زیور پہنے ہوئے نکاح ہوا تو نکاح ہو جائے گا۔ (فتاویٰ مصطفویہ ج۳ ص۱۷۵)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

''حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک ہیجڑا حاضر کیا گیا جس نے اپنے ہاتھ اور پاؤں مہندی سے رنگے ہوئے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے دیکھ کر ارشاد فرمایا۔ ''اس نے مہندی کیوں لگائی ہے''؟ لوگوں نے عرض کیا۔ ''یہ عورتوں کی نقل کرتا ہے''۔ سرکار صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ اسے شہر بدر کردو۔ لہٰذا اسے شہر بدر کردیا گیا''۔

(ابوداؤد ج ۳ حدیث ۴۹۲۸)

امام اہلسنت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ''فتاویٰ رضویہ'' میں فرماتے ہیں۔

''ہاتھ پاؤں میں بلکہ ناخنوں میں ہی مہندی لگانا مرد کیلئے حرام ہے''۔

(فتاویٰ رضویہ ج ۹ نصف آخر ص ۱۴۹)

ایک نیم مولوی صاحب نے ہمارے ایک عزیز سے کہا کہ مرد کو مہندی لگانا حرام ضرور ہے لیکن اگر اپنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں تھوڑی سی لگالیں تو حرج نہیں۔ (معاذ اللہ) ہمارے اس دوست نے جواب دیا۔ ''تو پھر کوئی شخص کہہ سکتا ہے کہ شراب حرام ضرور ہے مگر تھوڑی سی پی لی جائے تو حرج نہیں''؟

غرض کہ آج کل کے چند نیم مولویوں نے یہ شعار بنا رکھا ہے کہ مسائل کی کتابیں پڑھنے کی بجائے اپنی نفس پرستی میں مجتہد بنے پھرتے ہیں اور اپنی ناقص عقل سے اوٹ پٹانگ نئے نئے مسئلے پیدا کرتے رہتے ہیں۔ انہیں اتنی توفیق نہیں ہوتی کہ جتنی دیر وہ اپنی ناقص عقل پر زور دیتے ہیں اتنی دیر کوئی مسائل کی کتاب ہی پڑھ لیں اور مسئلہ کو کتاب سے دیکھ کر بتائے' انہیں تو اپنی واہ واہ ہی اور اپنے آپ کو علامہ کہلوانے میں ہی مزہ آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں توفیق دے کہ وہ علماء حق کے صحیح معنوں میں پیرو بنیں کہ اسی میں ان کی نجات ہے۔



# دولہا کو سہرا پہنانا

سرا پہننا مباح ہے۔ یعنی پہننے تو نہ کوئی ثواب اور اگر نہ پہنے تو نہ کوئی گناہ یہ جو عوام میں مشہور ہیں کہ سہرا پہننا حضور نبی کریم ﷺ کی سنت ہے۔ یہ محض باطل اور سراسر جھوٹ ہے۔

مجدد اعظم سیدنا امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

''سہرا نہ شریعت میں منع ہے نہ شریعت میں ضروری یا مستحب۔ بلکہ ایک دنیاوی رسم ہے۔ کی تو کیا! نہ کی تو کیا! اس کے علاوہ جو کوئی اسے حرام گناہ و بدعت و ضلالت بتائے وہ سخت جھوٹا سراسر مکار ہے۔ اور جو اسے ضروری و لازم سمجھے اور ترک کو بُرا جانے اور سہرا نہ پہننے والوں کا مذاق اڑائے وہ صرف جاہل ہے''۔

(ھادی الناس فی رسوم الاعراس ص ۴۲)

## سہرا گلاب کے پھولوں کا ہو

دولہے کا سہرا خالص اصلی پھولوں کا ہونا چاہیے۔ گلاب کے پھول ہوں تو بہت بہتر ہے کہ گلاب کے پھول حضور اکرم ﷺ کے پسینہ مبارک سے پیدا ہوئے۔ اور اسے آپ ﷺ نے پسند فرمایا جیسا کہ احادیث کی اکثر کتابوں سے ثابت ہے۔

حضرت محدث سیدی امام شیخ شہاب الدین احمد قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تصنیف

''مواھب الدنیہ'' میں اور حضرت محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی شہرہ آفاق تصنیف ''مدارج النبوۃ'' میں روایت کرتے ہیں کہ

''شب معراج حضور اکرم ﷺ کے پسینہ مبارک سے گلاب کا پھول پیدا ہوا اور ایک روایت میں ہے کہ چنبیلی حضور ﷺ کے پسینہ مبارک سے پیدا ہوئی''۔

(مواہب الدنیہ، مدارج النبوۃ ج۱)

حالانکہ محدثین کی اصطلاح میں یہ حدیث صحت کا درجہ نہیں رکھتی لیکن فضائل میں حدیث ضعیف بھی قابل اعتبار ہے۔ جیسا کہ یہی حضرت امام قسطلانی، حضرت ابوالفرح نہروانی رحمۃ اللہ علیہ سے آگے روایت کرتے ہیں کہ

''یہ حدیثیں جن میں ذکر ہوا کہ حضور ﷺ کے پسینہ مبارک سے گلاب پیدا ہوا اگرچہ محدثین کو اس میں کلام ہے لیکن ان حدیثوں سے جو کچھ آیا ہے وہ نبی کریم ﷺ کے دریائے فضل و کرم و معجزات میں سے ایک قطرہ ہے اور ان کثرت میں سے بہت تھوڑا ہے جن سے پروردگار عالم نے اپنے حبیب ﷺ کو مکرم فرمایا۔ محدثین کا ان میں کلام کرنا اسناد کی تحقیق و تصحیح کے لحاظ سے ہے، ناممکن ہونے کی بناء پر نہیں''۔

(مواہب الدنیہ بحوالہ مدارج النبوۃ ج۱)

حضور اکرم ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔

''جو کوئی میری خوشبو سونگھنا چاہے وہ گلاب کو سونگھے''۔ (مدارج النبوۃ ج۱)

معلوم ہوا کہ گلاب کا وجود حضور نبی کریم ﷺ کے پسینہ مبارک سے ہے اور گلاب کا سونگھنا گویا سرکار دوعالم ﷺ کی خوشبو سونگھنے کے مثل ہے۔ اسی لئے علماء کرام فرماتے ہیں۔

''جب بھی کوئی گلاب کے پھول کو سونگھے تو اسے چاہیے کہ وہ حضور ﷺ پر درود شریف پڑھے''۔

لہٰذا اگر سہرا پہننا ہی ہو تو خالص گلاب یا چنبیلی کے پھولوں کا سہرا پہنے۔ سہرے میں چمک والی پنیاں نہ ہوں کہ یہ زینت ہے اور مرد کو زینت کرنا اور ایسا لباس پہننا جو چمک دار ہو حرام ہے۔ دولہن کے سہرے میں اگر چمک والی پنیاں ہوں تو کوئی حرج نہیں کہ عورتوں کو زینت جائز ہے۔

کچھ لوگ سہرے میں روپے (نوٹ) وغیرہ لگاتے ہیں یہ فضول خرچی اور غرور وتکبر کی نشانی ہے اور تکبر شریعت میں سخت حرام ہے۔ لہٰذا اگر سہرا صرف خوشبودار پھولوں کا ہی ہو اور اس پر زیادہ روپے برباد نہ کئے جائیں کہ شادی ایک دن کی ہوتی ہے دوسرے دن سہرے کو نہ تو پہنا جاتا ہے اور نہ ہی وہ کسی کام کا ہوتا ہے۔ سب سے بہتر تو یہ ہے کہ گلے میں ایک گلاب کا ہار ڈال لیا جائے۔ یہی زیادہ مناسب ہے۔



# دولہا اور دلہن کو سجاتے وقت کی دعا

دلہن کو جو عورتیں سجائیں انہیں چاہیے کہ وہ دلہن کو دعائیں دیں۔

حدیث پاک میں ہے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ارشاد فرماتی ہیں۔

''حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے جب میرا نکاح ہوا تو میری والدہ ماجدہ مجھے سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دولت کدہ پر لائی وہاں انصار کی کچھ عورتیں موجود تھیں انہوں نے مجھے سجایا اور یہ دعا دی۔

عَلَى الْخَيْرِ وَالْبَرَكَةِ وَعَلٰى خَيْرِ طَائِرٍ ○

ترجمہ خیر و برکت ہو اور اللہ نے تمہارا نصیبہ اچھا کیا۔

(بخاری ج ۳ باب ۸۷ حدیث ۱۴۲)

لہٰذا ہماری اسلامی بہنوں کو بھی چاہیے کہ جب بھی وہ کسی کی شادی کے موقع پر جائیں تو دلہن سجاتے وقت یا پھر اس سے ملاقات کرتے وقت ان الفاظ میں دعا دیں۔ اسی طرح دولہے کے دوستوں کو بھی چاہیے کہ وہ دولہے کو سہرا باندھتے وقت یہی دعا دیں۔

بخاری شریف کی ایک دوسری روایت میں ہے کہ

''حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کو ان کی شادی پر اس طرح برکت کی دعا ارشاد فرمائی تھی''۔

# نکاح کا بیان

## ایک غلط فہمی کا ازالہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

''کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ نکاح محرم کے مہینے میں نہیں کرنا چاہیے' یہ خیال فضول و غلط ہے۔ نکاح کسی مہینے میں منع نہیں۔ (فتاویٰ رضویہ ج۵ ص۱۷۹)

**مسئلہ** اکثر لوگ ماہ صفر میں شادی بیاہ نہیں کرتے' خصوصاً ماہ صفر کی ابتدائی تیرہ تاریخیں بہت زیادہ منحوس مانی جاتی ہیں اور ان کو ''تیزہ تیزی'' کہتے ہیں یہ سب جہالت کی باتیں ہیں حدیث پاک میں فرمایا کہ صفر کوئی چیز نہیں یعنی لوگوں کا اسے منحوس سمجھنا غلط ہے۔ اسی طرح ذیقعدہ کے مہینہ کو بھی بہت لوگ برا جانتے ہیں اور اس کو ''خالی کا مہینہ'' کہتے ہیں اور اس ماہ میں بھی شادی نہیں کرتے یہ بھی جہالت و لغویات ہے۔ غرض کہ شادی ہر ماہ کی ہر تاریخ کو ہو سکتی ہے۔

(بہار شریعت ج۲ ح۱۶' ص۱۵۹)

لوگوں میں یہ بھی مشہور ہے کہ ہر ماہ کی چاند کی پندرہ تاریخ کے بعد نکاح نہیں کرنا چاہیے جسے وہ اپنی زبان میں اترتا چاند کہتے ہیں اور ان تاریخوں کو مبارک نہیں

جانتے بلکہ چاند کی ایک تاریخ سے پندرہ تاریخ تک کی تاریخوں کو مبارک مانا جاتا ہے اور اسے چڑھتا چاند کہتے ہیں۔ یہ سب جہالت ولغویات ہے اسلام میں اس کی کوئی اصل نہیں۔ شریعت اسلامی کے مطابق کسی مہینے کی کوئی تاریخ منحوس نہیں ہوتی بلکہ ہر دن ہر تاریخ اللہ عزوجل کی بنائی ہوئی ہیں۔ غرض کہ ہر مہینے کی کسی بھی تاریخ کو نکاح کرنا درست ہے۔

## نکاح کس دن کیا جائے؟

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

والجمعة يوم خطبة النكاح (الافصاح فی احادیث النکاح علامہ ابن حجر)

ترجمہ اور جمعہ خطبہ نکاح کا دن ہے۔

حضور سیدنا غوث الاعظم شیخ عبدالقادر جیلانی بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نقل فرماتے ہیں کہ ''نکاح جمعرات یا جمعہ کو کرنا مستحب ہے۔ صبح کی بجائے شام کے وقت نکاح کرنا بہتر وافضل ہے''۔ (غنیۃ الطالبین باب ۵)

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ''فتاویٰ رضویہ'' میں نقل فرماتے ہیں کہ ''جمعہ کے دن اگر جمعہ کی اذان ہوگئی ہو تو اس کے بعد جب تک نماز نہ پڑھ لی جائے نکاح کی اجازت نہیں کہ اذان ہوتے ہی جمعہ کی نماز کیلئے جلدی کرنا واجب ہے پھر بھی اگر کوئی اذان کے بعد نکاح کرے گا تو گناہ ہوگا۔ مگر نکاح تو صحیح ہو جائے گا''۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۵ ص ۱۵۸)

دولہا دلہن دونوں کے ماں باپ کا یا پھر کسی ذمہ دار رشتے دار کا فرض ہے کہ نکاح کیلئے صرف اور صرف سنی عالم یا قاضی کو ہی بلوائیں۔ قاضی' وہابی' دیوبندی' مودودی' نیچری' غیر مقلد وغیرہ نہ ہو۔

امام عشق ومحبت مجدد اعظم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ "وہابی سے نکاح پڑھوانے میں اس کی تعظیم ہوتی ہے جو کہ حرام ہے۔ للہذا اس سے بچنا ضروری ہے"۔ (الملفوظ ج ۳، ص ۱۶)

## نکاح مساجد میں کیا جائے

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**اعلنوا هذا النكاح وجعلوه في المساجد واضربوا عليه بالاخوف وليولم احدكم ولو بشاره واذا خطب احدكم امراة وهو يخضب بالسواد فليعلمها ولايغرثهذ** (بیہقی بحوالہ الاصفاح فی احادیث النکاح، علامہ ابن حجر)

ترجمہ اس نکاح کی تشہیر کرو اور اس کو مساجد میں منعقد کیا کرو اور اس پر دف بجایا کرو اور چاہے کہ تم میں سے ہر ایک ولیمہ کیا کرے اگرچہ ایک بکری کے ساتھ ہی کیوں نہ ہو اور جب تم میں سے کوئی شخص عورت کو نکاح کا پیغام دے جبکہ وہ سیاہ خضاب کرتا ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ عورت کو اس کے متعلق بتا دے اس کو نہ چھپائے۔

## فائدہ

اس حدیث سے سیاہ خضاب کا جواز ثابت نہیں ہوتا کیونکہ حدیث میں "ان من فعله لا يريح رائحة الجنة اى مع الناجين" یعنی جس نے ایسا کیا وہ جنت کی خوشبو نہیں سونگھے گا یعنی نجات یافتہ لوگوں میں سے نہیں ہوگا۔ سیاہ خضاب کی حرمت کے بارے میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا رسالہ "حک العیب" کا مطالعہ کریں۔

## شرائط کا نکاح

نکاح کے شرائط میں یہ ہے کہ دو گواہ حاضر ہوں اور ان دونوں گواہوں کا بھی

سنی صحیح العقیدہ ہونا ضروری ہے۔

**مسئلہ** ایک گواہ سے نکاح نہیں ہوسکتا جب تک کہ دو مرد یا ایک مرد اور دو عورتیں مسلمہ، سنی عاقلہ بالغہ نہ ہوں۔ (فتاویٰ رضویہ ج ۵، ص ۱۶۴)

**مسئلہ** سب گواہ ایسے بدمذہب ہیں کہ جن کی بدمذہبی حد کفر تک پہنچ چکی ہو جیسے وہابی، دیوبندی، رافضی، نیچری، چکڑالوی، قادیانی، غیر مقلد، وغیرہ تو نکاح نہیں ہوگا۔

(فتاویٰ افریقہ ص ۶۱)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

البغايا اللاتى ينكحن انفسهن بغير بينة۔

(ترمذی ج ۱، باب ۵۱، حدیث ۱۰۹۵)

ترجمہ گواہوں کے بغیر نکاح کرنے والی عورتیں زانیہ (زناکار) ہیں۔



# بعد نکاح شیرینی تقسیم کرنا

نکاح کے بعد مصری و کھجور بانٹنا بہتر ہے۔ یہ رواج حضور نبی کریم ﷺ کے ظاہری زمانے میں بھی تھا۔ شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نقل فرماتے ہیں کہ

''حضور اکرم ﷺ نے جب حضرت علی و حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح پڑھایا تو نکاح کے بعد حضور ﷺ نے ایک طباق کھجوروں کا لیا اور جماعت صحابہ پر بکھیر کر لٹایا۔ اسی بناء پر فقہاء کی ایک جماعت کہتی ہے کہ مصری و بادام وغیرہ کا بکھیر کر لٹانا نکاح کی ضیافت میں مستحب ہے''۔ (مدارج النبوۃ ج ۲)

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ

''(نکاح کے بعد) چھوہارے (کھجور) حدیث میں لٹانے کا حکم ہے اور لٹانے میں بھی کوئی حرج نہیں اور یہ حدیث دارقطنی و بیہقی و طحاوی سے مروی ہے''۔

(الملفوظ ملفوظات اعلیٰ حضرت ج ۳، ص ۱۶)

معلوم ہوا کہ نکاح کے بعد مصری و کھجور لٹانا چاہیے۔ یعنی لوگوں پر بکھیریں۔ لیکن لوگوں کو بھی چاہیے کہ وہ اپنی جگہ پر بیٹھے رہیں اور جس قدر ان کے دامن میں گرے وہ اٹھالیں۔ زیادہ حاصل کرنے کیلئے کسی پر نہ گر پڑیں۔ اب موجودہ ترقی کے دور میں لٹانے کی بجائے پیکٹ بنا دیئے گئے ہیں جس میں تقریباً تمام میوہ جات ہوتے ہیں، تقسیم کئے جاتے ہیں۔

# دولہا اور دلہن کو مبارک باد

نکاح ہونے کے بعد دولہے کو اس کے دوست احباب اور دلہن کو اس کی سہیلیاں مبارک باد اور برکت کی دعا کریں۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

''جب کوئی شخص نکاح کرتا تو حضور نبی کریم ﷺ اس کو مبارک باد دیتے ہوئے اس کیلئے دعا فرماتے۔

بارك الله لك وبارك عليك وجمع بينكما في خير۔

(ترمذی ج۱ باب ۴۴۷ حدیث ۱۰۸۳ ابوداؤد ج۲ باب ۱۱۴ حدیث ۳۶۳)

ترجمہ اللہ تعالیٰ مبارک کرے اور تم پر برکت نازل فرمائے اور تم دونوں میں بھلائی رکھیں۔



# جہیز کا بیان

لڑکی کو جہیز دینا سنت ہے۔

حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

**ان عائشہ زوجت یتیمۃ کانت عندھا فجھزھا رسول اللہ ﷺ من عندہ۔** (مسند امام اعظم باب ۱۲۲)

ترجمہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے ایک یتیم بچی کا نکاح کیا جسے آپ نے پالا تھا تو رسول اللہ ﷺ نے اس کو اپنے پاس سے جہیز دیا۔

## فائدہ

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جہیز دینا سنت رسول ﷺ ہے۔ مگر ضرورت سے زیادہ دینا اور قرض لے کر دینا درست نہیں۔ جہیز کیلئے بھی کوئی حد ہونی چاہیے کہ جس کی ہر غریب و امیر پابندی کرے۔ امیروں کو چاہیے کہ وہ اپنی بیٹیوں کو بہت زیادہ جہیز نہ دیں۔ سجا سجا کر دکھا دکھا کر جہیز دینا بالکل مناسب نہیں۔ ناموری کی لالچ میں اپنے گھر کو آگ نہ لگائیں۔ یاد رکھئے کہ نام اور عزت تو اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ ﷺ کی پیروی میں ہے۔

## جہیز میں قرآن پاک دینا

حضرت امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک شخص آیا اور عرض کرنے لگا کہ میں نے قسم کھائی تھی کہ اپنی بیٹی کو جہیز میں دنیا کی ہر چیز دوں گا۔ اور دنیا کی ہر شئے تو بادشاہ بھی نہیں دے سکتا۔ اب میں کیا کروں کہ میری یہ قسم پوری ہو جائے۔ آپ نے فرمایا کہ تو اپنی لڑکی کو جہیز میں قرآن کریم دے دے کیونکہ قرآن شریف میں ہر چیز ہے۔ پھر یہ آیت پڑھی۔

وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ

(تفسیر روح البیان پ ۱۱ سورۃ یونس ۱ آیت کی تفسیر)

لڑکے والوں کو چاہیے کہ لڑکی والے اپنی حیثیت کے مطابق جس قدر بھی جہیز دیں اسے خوشی خوشی قبول کرلیں کہ جہیز دراصل تحفہ ہے کسی قسم کی تجارت نہیں۔ لڑکے والوں کا اپنی طرف سے مانگ کرنا کہ یہ چیز دو وہ چیز دو کسی ہٹ دھرم بھکاری کے بھیک مانگنے سے کسی طرح کم نہیں۔

**مسئلہ** جہیز کے تمام مال پر خاص عورت کا حق ہے۔ دوسرے کا اس میں کچھ حق نہیں۔

(فتاویٰ رضویہ ج ۵ ص ۵۲۹)

## دولہا کو کیا تحفہ دیا جائے؟

ہمارے ملک میں یہ رواج ہر قوم میں پایا جاتا ہے کہ نکاح کے بعد دولہن والے دولہے کو کچھ تحفے دیتے ہیں جس میں کپڑے کا جوڑا، سونے کی انگوٹھی، اور گھڑی وغیرہ ہوتی ہیں۔ تحفہ دینے میں کوئی حرج نہیں لیکن اس میں چند باتوں کی احتیاط بہت ضروری ہے۔ مثلاً آپ جو انگوٹھی دولہے کو دیں وہ سونے کی نہ ہو۔

**مسئلہ** مرد کو کسی بھی دھات کا زیور پہننا جائز نہیں۔ عورت کو سونے کی انگوٹھی اور

سونے چاندی کے دوسرے زیور پہننا جائز ہیں۔ مرد صرف چاندی کی ایک ہی انگوٹھی پہن سکتا ہے۔ لیکن اس کا وزن ساڑھے چار ماشہ سے کم ہونا چاہیے۔ دوسری دھاتیں جیسے لوہا' پیتل' تانبا' جست وغیرہ ان دھاتوں کی انگوٹھی مرد اور عورت دونوں کو پہننا ناجائز ہے۔ (قانون شریعت ج ۲' ص ۹۶)

حضرت عبداللہ بن بریدہ رضی اللہ عنہ اپنے والد ماجد سے روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص حضور ﷺ کی خدمت میں پیتل کی انگوٹھی پہن کر حاضر ہوا۔ سرکار دو عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا "کیا بات ہے کہ تم سے بتوں کی بو آتی ہے"۔ انہوں نے وہ انگوٹھی پھینک دی پھر دوسرے دن لوہے کی انگوٹھی پہن کر حاضر ہوئے۔ فرمایا "کیا بات ہے کہ تم پر جہنمیوں کا زیور دیکھتا ہوں"۔ عرض کیا "یارسول اللہ ﷺ! پھر کس چیز کی انگوٹھی بناؤں"؟ ارشاد فرمایا۔ "چاندی کی' اور اس کو ساڑھے چار ماشے سے زیادہ نہ کرنا"۔ (ابوداؤد ج ۳' باب ۲۹۲' حدیث ۸۲۱)

**مسئلہ** مرد کو دو انگوٹھیاں پہننا' چاہے چاندی کی ہی کیوں نہ ہو۔ سخت ناجائز ہے۔ اسی طرح ایک انگوٹھی میں کئی نگ ہو یا ساڑھے چار ماشے سے زیادہ وزن کی ہو تو وہ بھی ناجائز و گناہ ہے۔ (احکام شریعت ج ۲ ص ۱۶۰)

**مسئلہ** انگوٹھی کا نگینہ (نگ) ہر قسم کے پتھر کا ہو سکتا ہے۔ عقیق' یاقوت' زمرد' فیروزہ' وغیرہا سب کا نگینہ جائز ہے۔ (درمختار وردالمحتار' قانون شریعت ج ۲' ص ۱۹۶)

لہٰذا دولہے کو سونے کی انگوٹھی نہ دے' بلکہ اس کی بجائے اس کی قیمت کے برابر کوئی اور تحفہ یا پھر چاندی کی صرف ایک انگوٹھی ایک نگ والی ساڑھے چار ماشہ سے کم وزن کی ہی دیں۔ ورنہ دینے والے اور پہننے والا دونوں گنہگار ہوں گے۔

ممکن ہے آپ کے دل میں یہ خیال آئے کہ اگر چاندی کی انگوٹھی دیں گے تو کیا لوگ کہیں گے' بہت زیادہ بدنامی ہوگی۔ وغیرہ۔ وغیرہ۔ تو ہوشیار! یہ سب شیطانی

وسوسے ہیں ابلیس مردود اسی طرح بدنامی کا خوف دلا کر لوگوں سے غلط کام کرواتا ہے۔ ہم آپ سے ایک سیدھی سی بات پوچھتے ہیں کہ آپ کو اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی خوشنودی چاہیے یا لوگوں کی واہ! واہ! سوچئے اور اپنے ضمیر سے ہی اس کا جواب طلب کیجئے۔

شادی کے موقع پر اکثر دولہے کو گھڑی دی جاتی ہے۔ گھڑی کی زنجیر (چین) کے متعلق چند مسائل یہاں بیان کئے جارہے ہیں اس پر عمل کرنا ضروری ہے۔

سرکار سیدی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں علیہ الرحمہ اپنے ایک فتویٰ میں ارشاد فرماتے ہیں۔ ''گھڑی کی زنجیر (چین) سونے' چاندی کی مرد کو حرام ہے اور دوسری دھاتوں (جیسے لوہا' پیتل' اسٹیل وغیرہ) کی ممنوع۔ ان کو پہن کر نماز پڑھنا اور امامت کرنا مکروہ تحریمی (ناجائز و گناہ) ہے۔ (احکام شریعت ج ۲ ص ۱۷۰)

حضور مفتی اعظم ہند علیہ الرحمہ اپنے فتویٰ میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''وہ گھڑی جس کی چین سونے یا چاندی یا اسٹیل وغیرہ کسی بھی دھات کی ہو۔ اس کا استعمال ناجائز ہے اور اس کو پہن کر نماز پڑھنا گناہ' اور جو نماز پڑھی واجب الاعادہ ہے (یعنی اس نماز کا دوبارہ پڑھنا واجب ہے ورنہ گنہگار ہوگا)

(بحوالہ ماہنامہ استقامت کانپور' جنور ۱۹۷۸ء)

اس لئے ہمیشہ وہی گھڑی پہنے جس کا پٹہ چمڑے' پلاسٹک یا ریگزین کا کپڑے وغیرہ کا ہو۔ اسٹیل یا کسی اور دوسری دھات کا نہ ہو اور شادی کے موقع پر بھی اگر دولہے کو تحفہ میں گھڑی دینا ہو تو صرف چمڑے یا پلاسٹک کے پٹے والی ہی گھڑی دے۔



# جہیز سنت مصطفیٰ یا لعنت خدا......؟

مقالہ نگار: صوفی باصفا یادگار اسلاف حضرت علامہ مفتی علی احمد سندھیلوی
(سابق شیخ الحدیث منہاج القرآن یونیورسٹی لاہور)

۱) وہ نکاح بابرکت ہے جس میں بوجھ و مشقت کم ہو یعنی نہ جہیز دینا پڑے نہ مہر زیادہ ہو۔

۲) کسی عورت سے اس کا مال ہضم کرنے کیلئے شادی کرنے والا مرد کمینہ و بے غیرت ہے۔

۳) جو والدین اپنی بچی کا نکاح جہیز کا تقاضا کرنے والے سے کرتے ہیں وہ ظالم ہیں اور اپنی بچی کو ایسی آگ میں پھینک رہے ہیں جس میں وہ ہمیشہ جلتی رہے گی۔

۴) بہترین جہیز اپنی بچی کو دینی تعلیم دینا ہے۔

۵) لڑکی کو جہیز دے کر وراثت سے محروم کرنا ظلم عظیم اور حکم خداوندی کی خلاف ورزی ہے۔

## جہیز کی رسم

اتنی ضروری اور عام ہوگئی ہے کہ لوگ جہیر کے بغیر شادی کو مکمل ہی نہیں سمجھتے۔ یہ ایک معاشرتی بُرائی بن گئی ہے جس کی وجہ سے لوگ معاشی طور پر بہت زیر بار ہو جاتے ہیں۔ قرض لیتے ہیں جائیداد رہن رکھتے ہیں اور عمر بھر قرض اور معاشی پریشانی کے چکر میں پھنسے رہتے ہیں یہی سبب ہے کہ پاک و ہند کے بہت سے علاقوں میں

لڑکی کی پیدائش کو ایک مصیبت اور بار سمجھا جاتا ہے اور اکثر اس پر رنج و افسوس کرتے ہیں۔ جہیز دینے کی رسم محض روایات پر مبنی ہے اور یہ اس لئے بہت بُری اور نقصان رساں بن گئی ہے کہ اس کو شادی کا سب سے اہم حصہ اور خاندان کی عزت کا مسئلہ سمجھا جاتا ہے۔ چنانچہ لوگ محض مصنوعی عزت کیلئے اپنی حیثیت سے بھی زیادہ جہیز دیتے ہیں اور اس کی وجہ سے مستقل طور پر معاشی مشکلات میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

## کیا رسول اللہ ﷺ نے اپنی بیٹیوں کو جہیز دیا تھا؟

بعض لوگوں کا خیال یہ ہے کہ حضور علیہ السلام نے حضرت نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جہیز دیا تھا۔ لہٰذا جہیز دینا سنت ہے لیکن یہ خیال بالکل غلط ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ حضور علیہ السلام حضرت علی رضی اللہ عنہ کے سرپرست تھے اور شادی کے بعد ان کا الگ گھر بسانے کیلئے چند نہایت ضروری چیزیں اس رقم سے منگوادیں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حق مہر کے طور پر دی تھی۔ ورنہ اگر جہیز دینا مقصود ہوتا تو حضور علیہ السلام دوسری بیٹیوں کو بھی جہیز دیتے اس کی وجہ یہ تھی کہ آپ کی دوسری بیٹیاں جن گھروں میں بیاہی گئیں وہاں گھریلو ضرورت کا سامان پہلے سے ہی موجود تھا۔ اس لئے کسی قسم کے سامان کی تیاری کی ضرورت نہ سمجھی گئی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا پہلے سے اپنا کوئی گھر موجود نہ تھا اور روایات میں ہے کہ ایک صحابی حضرت حارث انصاری رضی اللہ عنہ نے اپنا ایک مکان انہیں پیش کیا۔ جس کیلئے بہر حال تھوڑے بہت گھریلو سامان کی ضرورت تھی جو حضور علیہ السلام نے مہر کی رقم سے تیار کروایا جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شادی سے پہلے ادا کی تھی نہ تو حضور علیہ السلام نے دوسری بیٹیوں کو جہیز دیا اور نہ امہات المومنین رضی اللہ عنہن جہیز لائیں اگر جہیز دینا سنت رسول ہوتا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین بھی اپنی بیٹیوں کو جہیز دیتے لیکن اس کی کوئی مثال نہیں ملتی۔ حالانکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کو سنت نبوی پر عمل کرنا سب سے زیادہ محبوب و مطلوب تھا۔

اہلسنت اور اہل تشیع کی متفقہ روایات سے ثابت ہے کہ حضور سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے جہیز کا سامان مہر کی رقم سے تیار کیا گیا تھا۔

اہلسنت کی مشہور کتاب شرح زرقانی میں مستقل عنوان ''ذکر تزویج علی بفاطمة رضی اللہ عنہا'' قائم کیا گیا ہے اور اس کے تحت مذکورہ جہیز کی تفصیل یوں بیان کی گئی ہے۔

**حتی اتیت النبی صلی الله علیه وآله وسلم فقلت: تزوجنی فاطمة قال اعندك شئی؟ فقلت فرسی ودرعی۔ قال اما فرسك فلا عبدلك منها واما درعك فبعها۔ فبعتها من عثمان بن عفان باربع مائة وثمانین درهما۔ ثم ان عثمان رد الدرع الی علی فجاء بالدرع والدراهم الی المصطفیٰ صلی الله علیه وآله وسلم فدعا لعثمان بدعوات کما فی روایة فجئته بها فوضعتها فی حجره فقبض منها قبضة فقال ای بلال ابتع بها لنا طیبا وفی روایة ابن ابی خیثمه عن علی امر صلی الله علیه وآله وسلم ان تجعل ثلث الاربعة مائة وثمانین فی الطیب۔ وامرهم ان یجهزه فجعل لها سریر مشروط ووسادة من ادم حشوها لیف۔**

(شرح زرقانی علی مواہب اللدنیہ مطبوعہ بیروت ۳۹۳ ج ۲ ص ۲۰۳ سیرت رسول عربی مولانا نور بخش توکلی ص ۳۱۹)

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہاں تک کہ میں نے حضور علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ آپ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو مجھ سے بیاہنا پسند فرمائیں گے۔ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ تیرے پاس کچھ مال ہے۔ میں نے عرض کیا کہ میرا گھوڑا ہے یا زرہ۔ فرمایا گھوڑے کی تجھے ضرورت رہے گی لیکن زرہ فروخت کر دو چنانچہ میں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ہاتھ اسے ۴۸۰ دینار میں فروخت کر دیا۔ اس کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے وہ زرہ بھی تحفۃً واپس کر دی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ زرہ اور

اس کی قیمت لے کر حضور علیہ السلام کی خدمت میں دوبارہ پیش ہوئے۔ حضور علیہ السلام نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے حق میں دعا فرمائی جیسا کہ روایت میں ہے۔ پھر میں نے وہ رقم حضور علیہ السلام کو پیش کی جو آپ نے اپنی گود میں رکھ لی۔ حضور علیہ السلام نے اس میں سے ایک مٹھی بھر کر فرمایا کہ بلال (رضی اللہ عنہ) اس رقم کی خوشبو خرید کر ہمارے پاس لاؤ۔

ابن خیثمہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی زبان سے جو روایت بیان کی اس کے الفاظ یوں ہیں کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ ان چار سو اسی درہم کی ایک تہائی یعنی ایک سو ساٹھ درہم کی خوشبو خریدی جائے پھر حضور علیہ السلام نے لوگوں کو فرمایا کہ وہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا سامان تیار کریں چنانچہ ان کیلئے ایک بنی ہوئی چار پائی اور ایک چرمی تکیہ جس میں کھجور کی چھال بھری تھی تیار کئے گئے۔

(شرح زرقانی علی مواہب اللدنیہ مطبوعہ بیروت ۱۳۹۳، مطبع مصر ۱۳۲۵، ج ۲ ص ۳۷۳)

خطیب قرآن میں جہیز کی تفصیل درج ذیل ہے۔

۱) تخت خواب ایک عدد
۲) چمڑے کی توشک جس میں کھجور کے پتے بھرے تھے۔ ایک میں اون۔
۳) پانی بھرنے کی چھاگل ایک عدد
۴) مشک ایک عدد
۵) چکی ایک عدد
۶) کوزۂ گلی دو عدد
۷) گھڑا ایک عدد
۸) لوٹا ایک عدد
۹) گرم چادر ایک عدد
۱۰) لکڑی کا پیالہ ایک عدد

(خطیب قرآن نبی آخر الزمان ص۲۷۵‘۲۷۶ مصنفہ سید مرتضیٰ حسین فاضل لکھنوی)

اہل تشیع کی مشہور و معروف کتاب ”جلاالعیون“ ترجمہ ج اوّل ص۱۷۳‘۱۷۴ میں تفصیل ”شادی جناب فاطمہ“ کے عنوان کے تحت لکھا ہے۔ ”جناب امیر نے فرمایا حضرت رسول ﷺ نے مجھ سے ارشاد کیا۔ اے علی اٹھو اور اپنی زرہ بیچ ڈالو۔ یہ سن کر میں گیا اور زرہ فروخت کر کے اس کی قیمت حضرت کی خدمت میں لایا اور روپے حضرت کے دامن میں رکھ دیئے۔ حضرت نے مجھ سے نہ پوچھا کتنے روپے ہیں اور میں نے بھی کچھ نہ کہا۔ بعد اس کے ان میں سے ایک مٹھی روپیہ لیا اور بلال کو بلا کر دیا اور فرمایا۔ فاطمہ کیلئے عطر و خوشبو لے آؤ۔ پھر ان میں سے دو مٹھیاں ابوبکر کو دیں کہ بازار میں جا اور کپڑا وغیرہ جو کچھ ”اثاث البیت“ درکار ہے لے آ۔ پھر عثمان بن یاسر کو اور ایک جماعت صحابہ کو ابوبکر کے پاس بھیجی اور سب بازار میں پہنچے ان میں سے جو شخص چیز لیتا تھا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مشورہ سے لیتا تھا۔ ایک پیراہن سات درہم کو اور ایک مقنعہ چار درہم اور ایک چادر سیاہ خیبری اور ایک کرسی جس کے دونوں پاٹ خرمے کی چھال سے جڑے ہوئے تھے اور دو توشک جامہائے مصری۔ ایک خرمہ کی چھال سے بھرا ہوا اور دوسرا اپشم گوسفند سے اور چار تکیئے پوست طائف کے جن کو گیاہ اذخر سے بھرا ہوا تھا اور ایک پردہ پشم اور ایک بوریائے سحری اور چکی اور بادیہ رومی اور ایک ڈھول چمڑے کا اور کاسہ چوبی دودھ کیلئے اور ایک مشک پانی کیلئے اور ایک آفتابہ روغنی اور ایک سبوئے سبز اور کوزہائے سفالیں خرید کئے جب سب اسباب خرید چکے۔ ابوبکر اور دیگر اصحاب مذکورہ سامان لے کر ملاحظہ فرماتے اور کہتے تھے خداوند اس کو میرے اہل بیت پر مبارک کر“۔

روضة الصفا فی سیرة الانبیاء والملوك والخلفاء۔
بھی اہل تشیع کی مشہور کتاب ہے۔ اس کی ج ۲ ص ۷۲‘۷۳ پر شرح زرقانی

سے ملتی جلتی روایت ہے جس کی اصل فارسی عبارت یوں ہے۔

''از عکرمہ روایت است کہ حضرت علی فاطمہ زہرا را خواستگاری نمود۔ حضرت رسول فرمود کہ مہر اورا چہ می سازی؟ جواب داد کہ نزد من چیزے نیست۔ حضرت فرمود کہ زرہ حطیم کو کجا است؟ عرض کرد موجود است۔ حضرت فرمود کہ آن را صداق ساز۔ گویند کہ حضرت علی آں زرہ را بچہار صد و ہشتاد درہم بعثمان فروخت و آں زرہے بود فراخ و سنگین و ہیچ شمشیر براد کارنمی کرد عثمان بعد از خریدن بحضرت علی بخشید و مرتضیٰ علی زرہ و بہائے آں کہ چہار صد وہشتاد درہم بود بخدمت مصطفیٰ آرد حضرت در بارہ عثمان دعا فرمود۔ روئیتے آنست کہ دو دانگ وجہ مذکورہ را ببوے خوش صرف کردند۔ چہار دانگ اورا در چہار مصروف داشتند از اں جملہ دو جامۂ برد او دو بازو بندن فقرہ ولحاف کتان و یک تہائے از اں جنس و جمعی دو تہائے گفتہ اند و بعضے از جزئیات دیگر کہ محتاج الیہ بود از اں زر مرتب ساختند۔

## مکان

حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس ہی رہتے تھے شادی کے بعد ضرورت ہوئی کہ الگ گھر لیں۔ حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ کے متعدد مکانات تھے۔ جن میں سے کئی وہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو نذر کر چکے تھے۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے عرض کیا کہ انہی سے کوئی اور مکان دلوا دیجئے۔ آپ نے فرمایا کہ کہاں تک؟ اب ان سے کہتے ہوئے شرم آتی ہے۔ حضرت حارثہ رضی اللہ عنہ نے سنا تو دوڑے آئے کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اور میرے پاس جو کچھ ہے سب آپ کا ہے۔ خدا کی قسم میرا جو مکان آپ لے لیتے ہیں مجھ کو اس سے زیادہ خوشی ہوتی ہے کہ وہ میرے پاس رہ جائے۔ غرض انہوں نے اپنا ایک مکان خالی کر دیا۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اس میں اٹھ گئیں۔ (سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم ج ۱ ص ۳۴۳ پوری تفصیل طبقات ابن سعد ج ۸ ص ۲۲ اور اصابہ ج ۴ ص ۳۷۷ پر دیکھئے)۔

مولانا نور بخش توکلی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے ادائے رسم کیلئے مکان کرایہ پر لیا پھر حضرت حارثہ بن نعمان رضی اللہ عنہ نے دے دیا۔

(سیرت رسول عربی ۶۱۹)

## رخصتی کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا عمل

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جب نئے گھر جالیں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے پاس تشریف لے گئے۔ دروازہ پر کھڑے ہو کر اذن مانگا۔ پھر اندر آئے ایک برتن میں پانی منگوایا۔ دونوں ہاتھ اس میں ڈالے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے سینہ اور بازوؤں پر پانی چھڑکا پھر حضرت فاطمہ کو بلایا وہ شرم سے لڑکھڑاتی آئیں ان پر بھی پانی چھڑکا اور فرمایا کہ میں نے اپنے خاندان میں سب سے افضل تر شخص سے تمہارا نکاح کیا ہے۔

(سیرت النبی ج ا ص ۳۲۴ ماخوذ از طبقات ابن سعد ج ۸ ص ۶۳، ۶۴ مطبوعہ بیروت)

مذکورہ بحث سے واضح ہو گیا کہ جہیز سنت نہیں کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو چند چیزیں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو دی تھیں۔ وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اپنی رقم سے تھیں۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سرپرست ہونے کی حیثیت سے خریداری کا انتظام کر دیا۔

اگر یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ حضور علیہ السلام نے یہ چیزیں اپنی طرف سے خرید کر دیں تو بھی جہیز کا مطلقاً سنت ہونا ثابت نہیں ہوتا کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ آپ کی کفالت میں تھے۔ جس طرح باپ بیٹے کو علیحدہ کرتے وقت کچھ سامان کا انتظام کر دیتا ہے اسی طرح آپ نے بھی چند چیزیں عنایت فرما دیں۔ کیونکہ آپ حضرت فاطمہ و علی رضی اللہ عنہما دونوں کے ولی اور کفیل تھے۔ آج بھی اگر کسی لڑکی کا والد اپنی لڑکی کی شادی کسی ایسے لڑکے سے کرے جو اس کی کفالت میں ہو اور لڑکے کے پاس اپنا مال نہ ہو تو لڑکی کا والد ہی ضروری سامان کا انتظام کرے گا تاہم ہماری اس وضاحت سے یہ نہ سمجھ لینا چاہیے کہ اسلام میں لڑکیوں کو کچھ دینا منع ہے۔ والدین پیدائش سے لے کر جوانی تک

اپنی بچیوں کو بہت کچھ دیتے رہتے ہیں اور شادی کے بعد بھی وہ ایسا کرتے رہتے ہیں اور کر سکتے ہیں۔ سوال یہاں "رسم جہیز" کے بارے ہے کہ وہ کسی طرح سنت رسول نہیں وگرنہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ضرور اپنی بیٹیوں کو جہیز دیتے۔ لیکن آپ نے تو غریب والدین کی سہولت کیلئے امت مسلمہ کیلئے ایک بہترین اور قابل تقلید مثال پیش کی کہ جس پر عمل کرنے سے ہمارے ہاں کی مروجہ رسم جہیز کی بُرائی ختم ہو سکتی ہے اس کے باوجود بھی اگر بعض حضرات رسم جہیز کو سنت رسول قرار دینے پر مصر ہیں تو کم از کم وہ اسی عمل ہی کو سنت رسول قرار دیں کہ جو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی شادی کے سلسلے میں کیا کہ اس کے نئے گھر کو بسانے کیلئے تمام ضروریات کی چیزیں مہر کی اس رقم سے خریدی گئیں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پیشگی ادا کر دیا تھا۔ ہمارا یقین ہے کہ اگر اس سنت رسول پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اپنے عمل کے مطابق عمل کیا جائے تو پھر بھی ہمارے ہاں کی مروجہ "رسم جہیز" کی سماجی بُرائی فوری طور پر ختم ہو سکتی ہے۔

## نکاح کے مقاصد

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا عورت سے نکاح چار وجہوں سے کیا جاتا ہے۔ ولمالها ولحسبها ولجمالها ولدينها فاظفر بذات الدين تربت يداك۔

(متفق علیہ مشکوٰۃ ص ۲۶۷)

اس کے مال پر، خاندان پر، حسن پر، دین پر اور تم دین والی کو اختیار کرو گرد آلود ہوں تمہارے ہاتھ۔ مفتی احمد یار خاں نعیمی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کی تشریح میں فرماتے ہیں عام طور پر یہ لوگ عورت کے مال، جمال اور خاندان پر نظر رکھتے ہیں ان ہی چیزوں کو دیکھ کر نکاح کرتے ہیں مگر عورت کی شرافت و دینداری تمام چیزوں سے پہلے دیکھو کہ مال و جمال فانی چیزیں ہیں۔ دین لازوال دولت نیز دیندار ماں دیندار بچے جنتی ہے۔ ڈاکٹر اقبال نے کیا خوب شعر فرمایا۔

بے ادب ماں با ادب اولاد جن سکتی نہیں
معدن زر معدن فولاد بن سکتی نہیں

(مرات ج ۵ ص ۳)

## لمبے چوڑے فتنے وفساد

حضور علیہ السلام نے فرمایا:

**اذخطب الیکم من ترضون دینه وخلقه فزوجوه ان لاتفعلوه تکن فتنة فی الارض وفساد عریض۔** (مشکوٰۃ ص ۲۶۷)

ترجمہ جب تمہیں پیغام نکاح وہ شخص دے جس کی دینداری اور اخلاق تم کو پسند ہیں تو نکاح کر دو اگر یہ نہ کرو گے تو زمین میں فتنے اور لمبے چوڑے فساد برپا ہو جائیں گے۔

یعنی جب تمہاری لڑکی کیلئے دیندار عادت واطوار کا درست لڑکا مل جائے تو محض مال کی ہوس میں اور لکھ پتی کے انتظار میں جوان لڑکی کے نکاح میں دیر نہ کرو۔ اس لئے کہ اگر مال دار کے انتظار میں لڑکیوں کے نکاح نہ کئے گئے تو ادھر تو لڑکیاں بہت کنواری بیٹھی رہیں گی اور ادھر لڑکے بہت سے بے شادی رہیں گے۔ جس سے زنا پھیلے گا اور زنا کی وجہ سے لڑکی والوں کو عار وننگ ہوگی۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ خاندان آپس میں لڑیں گے۔ قتل وغارت ہوں گے۔ جس کا آج کل ظہور ہونے لگا ہے۔

(مراۃ ج ۵ ص ۸)

## بابرکت شادی

حضور علیہ السلام نے فرمایا۔ **ان اعظم النکاح برکة ایسرہ موانة۔** بڑی برکت والا نکاح وہ ہے جس میں بوجھ ومشقت کم ہو۔ (مشکوٰۃ ص ۲۶۸)

حضرت علامہ مفتی احمد یار نعیمی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں یہ کلمہ نہایت جامع ہے یعنی

جس نکاح میں فریقین کا خرچ کم کرایا جائے۔ مہر بھی معمولی ہو' جہیز بھاری نہ ہو اگر دیا جائے۔ کوئی جانب مقروض نہ ہو جائے۔ کسی طرف سے شرط سخت نہ ہو۔ اللہ کے توکل پر لڑکی دی جائے۔ وہ نکاح بڑا ہی بابرکت ہے۔ ایسی شادی ''خانہ آبادی'' ہے۔ آج ہم حرام رسموں' بیہودہ رواجوں کی وجہ سے شادی کو ''خانہ بربادی'' بلکہ ''خانہا بربادی'' بنا لیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس حدیث پاک پر عمل کی توفیق دے۔ (مرات ج۵ ص۱۱)

## آداب جہیز

حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جس گھر میں لڑکی پیدا ہوتی ہے اس میں رحمت و برکت داخل ہوتی ہے مگر آج کل لڑکیوں کو عام طور پر اس لئے اچھا نہیں سمجھا جاتا کہ انہیں جہیز دینا پڑتا ہے جو بہت گراں گزرتا ہے کہ انسان لڑکی بھی دے اور مال و دولت بھی سمیٹ کر ساتھ دے اور پھر خبر نہیں کہ وہ سسرال کو راس بھی آئے یا نہ۔ وہ اسے آباد کریں گے یا برباد مگر کسی طرف سے عورت کے اصلی جہیز اور سامان زیب و زینت (دینی تعلیم) کی تیاری اور خواہش نہیں کی جاتی۔ بلکہ عارضی اور نمائشی چیزوں کی فراہمی اور فرمائش کی جاتی ہے جس کی وجہ سے گھر کی خیر و برکت اٹھ جاتی ہے۔

اس لئے ضرورت ہے کہ ہر مسلمان اپنی لڑکی کو خانہ داری کی تربیت اور دین کی تعلیم دے۔ تاکہ اُسے حق اللہ و حق العباد ادا کرے۔ گھر کو سنبھالنے' سسرال کو خوش رکھنے' اولاد کی پرورش اور رشتہ داروں و ہمسایوں سے حسن سلوک کا سلیقہ آجائے اگر عنداللہ سرخروئی مطلوب ہے تو لڑکی کو اسلام کا لباس دے عبادات کا زیور پہنائے۔ دین کی پابندی سکھائے' سنت کا عطر لگائے' صبر و رضا اور توکل و تقویٰ کا سنگھار کرائے۔ حسن اخلاق سے مالا مال کرے۔ علم و عمل کا سرمایہ دے اور شرم و حیاء کا پردہ کرائے۔

ہمت سے زیادہ جہیز دے کر اپنی چادر سے زیادہ پاؤں نہ پھیلائے۔ قرض نہ اٹھائے جائیداد نہ بیچے کسی کی حق تلفی نہ کرے۔ برادری سے نہ شرمائے بس اپنا فرض ادا

کرنے کی کوشش کرے۔ انگشت نمائی سے نہ ڈرے۔

سسرال والوں کو بھی زرومال کا حریص نہ ہونا چاہیے کہ یہ کسی سے وفا نہیں کرتا بلکہ عام طور پر فتنہ وعذاب کا موجب ہوتا ہے۔ وہ خانہ آبادی کو سب سے بڑی نعمت سمجھیں اور اس نعمت کا شکر بجالانے کیلئے اپنی بہو سے حسن سلوک سے پیش آئیں تا کہ یہ نعمت نکبت کا باعث نہ ہو۔

## نوجوانو! باغیرت بنو!

کسی عورت سے محض اس لئے شادی کرنا کہ اس کا مال ہضم کرے انتہائی بے غیرتی اور کمینہ پن ہے عورت کی کمائی پر پلنے اور اس کے مال پر ریجھنے والا ''مرد'' نہیں ''ہیجڑا'' ہے۔ کیونکہ ''مرد'' عورت کو کما کر کھلاتا ہے۔ اس کی کمائی نہیں کھاتا۔ اس کمینے کی مجلس سے بچو اور اس کا بائیکاٹ کر دو اور ہر ایک نوجوان اپنے والدین سے کہہ دے کہ میں باکردار لڑکی سے شادی کروں گا۔ اگر چہ اس کے والدین کو ایک وقت کی روٹی بھی میسر نہ ہو اور جہیز بھی نہیں لوں گا۔

## لڑکی کے والدین کو چاہیے کہ ظالم نہ بنیں

لڑکی کے والدین کو بھی چاہیے کہ وہ ہوش سے کام لیں۔ اگر سسرال والے جہیز کا تقاضا کریں تو انہیں لڑکی نہ دیں۔ اگر چہ یہ تقاضا برأت آنے کے وقت ہی کیوں نہ ہو۔ ایسی صورت میں نکاح پڑھائے بغیر برأت واپس کر دیں۔ اس میں شرمندگی محسوس نہ کریں ورنہ اپنے ہاتھوں آپ اپنی بچی کو جہنم میں دھکیل کر خود بھی ہمیشہ کیلئے عذاب میں مبتلا رہو گے اور بچی بھی۔ کیونکہ انہیں بچی کی بجائے آپ کے مال کی زیادہ ضرورت ہے ظاہر ہے قدر اسی چیز کی ہوتی ہے جس کی ضرورت ہو۔

البتہ اگر ہونہار و باکردار بچہ مل جائے خواہ غریب ہی ہو اس سے اپنی بچی کی

شادی کرنے میں تاخیر نہ کریں نہ ہی کسی قسم کی شرم محسوس کریں۔ اگر گنجائش ہو تو اسے کچھ رقم دے کر اپنے زیر نگرانی کوئی کام کرا دیں تا کہ وہ اپنے پاؤں پر کھڑا ہو سکے۔

لڑکے کو بھی چاہیے کہ وہ رقم قرض کی نیت سے لے اور یہ سمجھے کہ میں نے یہ رقم واپس کرنی ہے اگرچہ بعد میں وہ از خود ہی معاف کیوں نہ کر دیں اور ان کے ڈبل احسان کا شکر گزار ہو۔

## غربت دور کرنے کا بہترین طریقہ امیر اور غریب کی شادی

امراء کو چاہیے کہ وہ اپنی اولاد کی شادیاں ایسے شخصوں سے کریں جو اپنے سے غریب ہوں اور اس کی ترکیب یہ ہے کہ شادی سے پہلے لڑکے یا لڑکی کو اپنے مصارف سے دینی اور اعلیٰ تعلیم دلائی جائے اور ان کو اس قابل بنایا جائے کہ وہ خود اپنی ضروریات اور افلاس کو دور کر سکیں۔ اس کے بعد جب وہ کمانے کھانے کے لائق ہو جائیں تو پھر ان سے اپنی بیٹیوں کی شادیاں کر دیں۔ اگر لوگ اس طرح شادیاں کریں تو تھوڑے ہی عرصہ میں اپنی قسمت بدل سکتے ہیں اور ان کو ذلت کے گڑھے سے نکال سکتے ہیں۔

## عذر بیجا

بعض آدمی یہ عذر پیش کرتے ہیں کہ کیا کریں کچھ دنیا کا دستور ہی ایسا ہو گیا ہے کہ اپنے سے کم حیثیت رکھنے والے خاندانوں میں شادی کرنے سے کنبہ برادری میں عزت کی ناک کٹ جاتی ہے۔ لیکن اس عذر میں کچھ معقولیت نہیں ہے۔ اکثر لالچ کے باعث بے جوڑ شادیاں ہوتی ہیں جس کی وجہ سے کنبہ برادری میں عزت کم ہو جاتی ہے اگر کنبہ برادری میں بغیر لالچ کے کسی غریب عزیز کے ہاں شادی کی جائے تو دل سے عزت کریں گے نہ ان کے بے آبروئی یا عزت میں فرق آئے گا۔ اب وہی بڑے گھرانوں میں شادی کرنے سے واہ واہ تو ضرور ہو جاتی ہے مگر شاید ہی ایک وہ شخص

سب سے تحسین و آفرین لینے میں کامیاب ہوئے ہوں گے ورنہ دیکھا تو یہی گیا ہے کہ ایک نے تعریف کی دوسرے نے ایک نہ ایک نقص نکال ہی دیا۔ دعویٰ سے کوئی ایک شخص بھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اس کے انتخاب اور کامیابی پر تمام اعزہ واقارب اور اہل خاندان نے سچے دل سے تحسین اور آفرین کیا ہو اکثر ہزار ہا روپیہ کا جہیز دینے اور چڑھاوا چڑھانے کے باوجود بھی لوگوں نے بُرا بھلا کہا ہے اور نقص نکالے ہیں۔ خاص کر ایسی شادیاں جو کسی لالچ کی وجہ سے کسی بڑی جگہ کی جاتی ہے۔ ان کی نسبت تو لوگ خوب باتیں بنایا کرتے ہیں۔ کوئی کہتا ہے کہ ذات گئی خاک میں کوڑی آئی ہاتھ میں۔ کوئی بولتا ہے قربان جاؤں اس دولت کے اس کے بھی بڑے کرشمے ہیں۔ ''کیسی نیو بنیاد پر کیسی عمارت بن گئی''۔ کوئی بولیں ''اللہ کی شان مٹی کی ہنڈیا شاہی باورچی خانہ''۔

جو لوگ ان شادیوں سے کنبہ برادری میں عزت بڑھانی چاہتے ہیں ان کا حشر تو یہی ہوا کرتا ہے۔ اس لئے ان بزرگ بھائیوں اور بہنوں سے جن کو خدا تعالیٰ نے دولت دے رکھی ہے۔ یہ گذارش ہے کہ اپنی اولاد کی شادی کرتے وقت دولت کی فکر نہ کریں بلکہ ان غریب اور شریف مسلمانوں کی اعانت کریں جو اس وقت مفلسی کے باعث تباہ ہونے والے ہیں اگر آپ غریب اقربا کو مفلسی کی ذلت سے نجات دلانے کی کوشش کریں گے تو اللہ تعالیٰ دین و دنیا میں اپنی رحمتوں سے آپ کو مالا مال کرے گا جو طریقہ عرض کیا گیا ہے اس میں آپ کی دولت آپ ہی کے کام آئے گی اور آپ کو سعادت مند بہوئیں اور اطاعت گزار داماد مل سکیں گے جو آپ کے گھروں کے چشم و چراغ ہوں گے۔

## بہترین جہیز تعلیم نسواں ہے

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا ہر مسلمان مرد اور مسلمان عورت پر علم کی تلاش فرض ہے اور فرمایا حضور ﷺ نے کسی والد نے اپنے ولد (لڑکے یا لڑکی) کو نیک

ادب سے افضل کوئی عطیہ عطا نہیں کیا۔

تعلیم نسواں سے مراد یہ نہیں کہ اپنی بہو بیٹی کو کسی بے دین وضلالت آمیز استانی ولیڈی کی تربیت میں دے دیا جائے کہ وہ ہر روز ہمارے گھر میں یا سکول وکالج میں علم پڑھانے کے بہانے سے اپنی ''پٹی پڑھائے'' اور نہ یہ مراد ہے کہ لڑکی کو تعلیم پانے کیلئے انگریزی انتظام کے گرل سکول میں بھیج کر بے حیائی اور بدچلنی کا دروازہ اس پر کھول دیا جائے اور نہ یہ مقصود ہے کہ اس کو ایسے دورازکار اور غیر مفید علوم وفنون میں ڈالا جائے جو اس کے فرائض اس کی طاقت اور اس کی مصلحت کے منافی ہیں بلکہ تعلیم نسواں سے ہمارا مدعا یہ ہے کہ اس کو علم کے زیور سے دیندار ذی شعور گھر بسانے والی اور بچوں کی خوش اسلوبی کے ساتھ تربیت کرنے والی نیک بی بی بنایا جائے اور اس غرض کیلئے اس کی تعلیم گھر میں یا کسی ایسے اسلامی زنانہ مدرسہ میں ہونی چاہیے جو مذہبی حیا وحجاب کیلئے دینداروں کے گھر کا سا حکم رکھتا ہو اور وہ تعلیم دی جائے جو قرآن مجید کے ترجمہ اور حدیث وفقہ کی چند کتابوں پر مشتمل ہو۔ ضرورت کے مطابق حساب اور اُردو لکھنے کی طرف بھی توجہ دلائی جائے۔ کسی قدر تاریخ وجغرافیہ سے بھی واقف کیا جائے' ساتھ ساتھ اس کے اخلاق واطوار اور خیالات وجذبات کو عملاً دینداری اور فرض شناسی کی راہ پر ڈالا جائے۔ علم الاخلاق خصوصاً حقوق العباد کی تعلیم ضروری سمجھی جائے اور تربیت اطفال اور اصول خانہ داری کی کتابیں کافی طور پر پڑھائی جائیں اور بس۔

## تعلیم نسواں پر اعتراضات اور ان کے جواب

بعض لوگ کہتے ہیں کہ عورتیں علم پڑھ کر مغرور ہو جائیں گی اور مردوں کی برابری کا دعویٰ کرنے لگیں گی۔ جس سے شوہروں اور بیویوں میں نا اتفاقی اور گھروں میں فتنہ وفساد پیدا ہوں گے ان لوگوں کو یاد رکھنا چاہیے کہ انسان میں تکبر وغرور' خود پسندی' حسد بغض اور خودغرضی وغیرہ فساد پیدا کرنے والی برائیاں جس قدر ہوتی

ہیں ان کا سبب ہمیشہ جہالت اور بدعلمی ہوتی ہے اور ان برائیوں کا علاج وہی چیز ہے جس سے جہالت دور ہو۔ اور وہ علم کے سوا اور کچھ نہیں۔ علم ہی تمام عیوب ونقائص اور تمام برائیوں کو دور کرنے والا ہے۔ نہ کہ پیدا کرنے والا۔ جو شخص یہ کہے کہ علم پڑھنے سے غرور اور خود پسندی پیدا ہوتی ہے۔ اس کی یہ بات ایسی تعجب انگیز ہے جس طرح کوئی یہ کہے کہ سورج کے طلوع ہونے سے اندھیرا چھا جاتا ہے۔ ہاں یہ درست ہے کہ اگر علم پڑھ کر عمل نہ کیا جائے یا بری قسم کی تعلیم حاصل کی جائے تو یہ عیوب پیدا ہو سکتے ہیں۔ لیکن یہ خرابی صرف عورتوں کے ساتھ خاص نہیں ہے۔ اس میں مرد وعورت دونوں یکساں ہیں۔ کیا بعض مرد نہیں دیکھے جاتے کہ جب علم کے ساتھ عمل کی ترغیب ان کو نہ دی جائے یا کوئی خراب قسم کی تعلیم حاصل کریں تو کیا کیا گل کھلاتے ہیں۔ کیا اس خرابی کے اندیشہ سے تمام مردوں کو علم سے محروم کر دیا جاتا ہے۔ پس جس تعلیم کے ساتھ عمل کی تاکید ہو اور اخلاق وعادات کی نگرانی کی جائے اور طریقہ بھی بالکل اسلامی ہو۔ اس سے ہرگز کسی خرابی کا اندیشہ نہیں۔

جاہل عورت کے سبب سے گھر میں جو جو فتنے فساد اور لڑائی جھگڑے پیدا ہوتے ہیں۔ وہ ایک علم والی اور سمجھ دار عورت سے کبھی ممکن نہیں۔ عورت علم پڑھے گی تو اس کو معلوم ہوگا کہ خداوند تعالیٰ کس بات سے خوش ہوتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے کیا کیا ارشاد ہیں۔ خاوند کے حقوق کیا ہیں۔ خانہ داری کے بہترین اصول کون کون سے ہیں۔ اولاد کی مناسب تربیت کے طریقے کیا کیا ہیں۔ خویش وبیگانے لوگ کیا کیا حق رکھتے ہیں اور اس کو معلوم ہو جائے گا کہ ان کاموں میں کوتاہی کرنے والا گنہگار ہے اور وہ آخرت میں کس عذاب کا مستحق ہوگا۔

بعض کا یہ اعتراض ہے کہ عورتیں علم پڑھ کر خوش پوش اور مزاج دار بن جائیں گی اور گھر کے کام کاج کرنے چھوڑ دیں گے۔ یہ بھی محض وہم ہے۔ علم ایسی چیز نہیں کہ

اس کو پڑھ کر انسان اپنے ان فرائض کو بھی ترک کر دے جو پہلے بجالاتا تھا۔ بلکہ علم سے آدمی کو معلوم ہوتا ہے کہ میرے ذمہ کیا کیا فرض ہیں اور اس کو ادا نہ کرنے کی صورت میں کیا گناہ لازم آتا ہے لہٰذا عورتیں علم پڑھ کر آرام طلب بننے کی بجائے اپنے فرائض سے واقف ہوں گے اور وہ ان کو بجالانے کیلئے زیادہ مستعد ہو جائیں گی۔ ان کو علم کے ذریعہ سے معلوم ہو جائے گا کہ گھر کا کام کاج ہر چیز کی نگرانی اولاد کی تربیت خاص انہی کا فرض ہے ان کو اس بات کا یقین ہو جائے گا کہ وہ گھر کی سلطنت کی وزیر ہیں جس کے ذمہ تمام انتظام ہوتا ہے۔

بعض کا خیال ہے کہ نوشت وخواند سے عورتوں کے اخلاق پر برا اثر پڑتا ہے اور لکھنا پڑھنا ان کی پیدائشی بے حوصلگی اور ناعاقبت اندیشی کے ساتھ مل کر خراب نتیجہ پیدا کرتا ہے۔ اگر غور کریں تو سمجھ سکتے ہیں کہ یہ خیال بھی سراسر غلط ہے۔ علم ایسی چیز نہیں جو اخلاق کو بگاڑ دے۔ بلکہ بے علم نہ خود خدا کے حقوق کو جانتا ہے نہ بندوں کے حقوق سے واقف ہے اور نہ اس کو عملوں کی جزا اور سزا کی خبر ہے اگر اخلاق بگڑ سکتے ہیں تو اس کے بگڑ سکتے ہیں لیکن جس شخص کو علم ہے اور وہ نیکی و بدی کی جزا و سزا سے واقف ہے اس کے اخلاق بگڑنے کا ہرگز اندیشہ نہیں۔

ہاں اگر پڑھانے والی استانی یا ساتھ پڑھنے والی لڑکیاں کوئی ایسا مذہب رکھتی ہوں۔ جس کی وجہ سے ان کے پاس اٹھنے بیٹھنے سے مسلمان لڑکیوں کی خصلتوں کے بگڑ جانے کا ڈر ہو یا دین اور اخلاق کا علم پڑھا کر اس پر عمل کرنے کی ترغیب نہ دلائی جائے یا ایسی تعلیم دی جائے جس میں دینی چاشنی نہ ہو یا تعلیم کے ساتھ اخلاق و خصائل کی نگرانی نہ کی جائے تو یہ اندیشہ درست ہوسکتا ہے لیکن اس میں علم کا قصور نہیں طریقہ تعلیم کا قصور ہے۔ اس میں مرد بھی برابر کے شریک ہیں۔ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اگر انسان ایسی حالت میں علم پڑھنے لگے کہ اس کے اخلاق خراب ہوں تو وہ خواہ کسی علم

کو حاصل کرے اس سے اچھا نتیجہ حاصل نہیں کر سکتا۔

## حضرت عائشہ اور حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا عالمہ فاضلہ تھیں

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے علم و فضل کا اندازہ اس سے لگا سکتے ہیں کہ حدیث روایت کرنے اور سنت نبوی کی باریکیاں سمجھنے میں آپ بڑے بڑے اہل فضل صحابہ کی ہم رتبہ ہیں اور علم دین کے اعلیٰ ارکان میں ان کا شمار ہے اس کے علاوہ عربی ادبیات اور اشعار میں بھی ان کو بڑی واقفیت تھی۔

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے ایسی اعلیٰ تعلیم پائی تھی کہ آپ کو ملک عرب کے اکثر تعلیم یافتہ مردوں کے برابر قابلیت حاصل تھی۔ اکثر صحن خانہ میں بیٹھ کر وعظ فرماتیں آپ کے خطبے اب بھی تاریخ کی کتابوں میں موجود ہیں جو نہایت مدلل اور پر جوش ہیں۔

ام ہانی علامہ سیف الدین حنفی رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ علم نحو' فقہ اور حدیث میں اپنی نظیر نہیں رکھتی تھیں۔ حتیٰ کہ امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے ان سے مدتوں علم حدیث پڑھا۔

## لڑکیوں کو وراثت سے محروم کرنا' ظلم عظیم ہے

مروجہ رسم جہیز کا بہانہ بنا کر اکثر لوگ لڑکیوں کو وراثت سے محروم کر دیتے ہیں جو کہ ظلم عظیم اور قرآن پاک کے صریح حکم کی خلاف ورزی ہے اس لئے کہ ہر وارث کو خواہ مرد ہو یا عورت وراثت سے اس کا حصہ دینا ضروری ہے۔ رسماً یا جبراً معاف کرانے اور شرماشرمی معاف کرنے سے معاف نہیں ہوتا۔ ہاں اگر صاحب حق برضا و رغبت اور اپنی خوشی سے معاف کرے تو معاف ہو جائے گا۔ (مرتب)

## جہیز کس کی ملکیت ہے؟

جہیز ہمارے بلاد کے عرف عام شائع سے خاص ملک زوجہ ہوتا ہے جس میں

شوہر کا کچھ حق نہیں۔طلاق ہوئی تو کل لے لے گی اور مرگئی تو اسی کے ورثا پر تقسیم ہوگا۔

(فتاوی رضویہ ج۵ ص۳۵۰)

قارئین یہ علمی ادبی مقالہ اہلسنت کی عظیم شخصیت حضرت مفتی علی احمد سندھیلوی کا تحریر کردہ ہے۔مسلم معاشرہ کی اصلاح کے لئے کتاب میں شامل کیا گیا ہے۔

(محمد عبدالاحد قادری)



# رخصتی کا بیان

## رخصتی رات کے وقت کی جائے

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

زفوا عرائسکم لیلا واطعموا ضحی۔ (مسند الفردوس ج ۲ برقم ۳۳۳۸)

ترجمہ اپنی دلہنوں کو رات کے وقت رخصت کرو اور صبح کے وقت (ولیمہ کا) کھانا کھلاؤ۔

### فائدہ

دلہن کو رات کے وقت رخصت کرنے کا اس لئے حکم ہے تا کہ شادی میں شریک لوگ اس کو رخصت ہوتے ہوئے نہ دیکھ سکیں جیسا کہ مدینہ منورہ میں آج سے چودہ سو سال قبل کسی قسم کی روشنی کا انتظام نہیں ہوتا تھا سوائے بعض گھروں میں دیا جلانے کے اور اندھیری رات میں جب گھروں میں دیا جل رہا ہو اور دلہن کو ایک گھر سے دوسرے گھر میں رخصت کیا جائے تو رات اور گلیوں کی تاریکی دلہن کی رخصتی کو چھپا دیتی تھی۔ لیکن آج افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ دلہن کی اس طرح کی مسنون رخصتی کی بجائے شادی والے گھروں میں گلیوں میں بازاروں میں اور شادی ہالوں میں خوب روشنی کی

جاتی ہے اور دلہن کو بلا پردہ سب کے سامنے بٹھایا جاتا ہے اور اس کی ویڈیو فلم بنائی جاتی ہے اور سب محرم اور نامحرم نظارہ کرتے ہیں جو کہ بالکل حرام ہے جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے۔

## رخصتی کس ماہ میں کی جائے

امام مسلم رحمۃ اللہ علیہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ

تزوجنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی شوال وبنی بی فی شوال۔

ترجمہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے ساتھ شوال میں شادی کی تھی اور شوال میں ہی میری رخصتی ہوئی تھی۔

## فائدہ

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ شادی کیلئے شوال کا مہینہ بہت مناسب ہے۔

## رخصتی کے وقت کی دعا

جب کوئی شخص اپنی لڑکی کی شادی کرے تو رخصتی کے وقت اپنی لڑکی اور داماد (یعنی دولہا دلہن) دونوں کو اپنے پاس بلوائے پھر اس کے بعد ایک پیالے میں تھوڑا سا پانی لے کر یہ دعا پڑھے۔

اللھم انی اعیذھابک وذریتھا من الشیطان الرجیم

ترجمہ اے اللہ میں تیری پناہ میں دیتا ہوں اس لڑکی کو اور اس کی (جو ہوگی) اولادوں کو شیطان مردود سے۔

اس دعا کو پڑھنے کے بعد پیالے میں دم کر کے اس کے بعد پہلے اپنی لڑکی (دلہن) کو اپنے سامنے کھڑا کرے اور پھر اس کے سر پر پانی کے چھینٹے مارے پھر سینے اور اس کی پیٹھ پر چھینٹے مارے۔

اس کے بعد اسی طرح داماد کو (دولہے) کو بھی بلوائے اور پیالے میں دوسرا پانی لے کر یہ دعا پڑھے۔

اللهم انی اعیذه بك وذریته من الشیطان الرجیم

ترجمہ اے اللہ میں تیری پناہ میں دیتا ہوں اس لڑکے کو اور اس کی (جو ہوگی) اولاد یں ان کو شیطان مردود سے۔

پانی پر دم کرنے کے بعد پہلے کی طرح داماد کے سر اور سینے پر پھر پیٹھ پر چھینٹے مارے اور اس کے بعد رخصت کر دے۔ (حصن حصین)

## حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی رخصتی کے وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل

حضرت امام محمد بن محمد بن جزری شافعی رضی اللہ عنہ اپنی مشہور زمانہ کتاب ''حصن حصین'' میں حدیث نقل فرماتے ہیں۔

''جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مولیٰ علی مشکل کشاء کرم اللہ وجہہ الکریم کا نکاح حضرت خاتون جنت فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہا سے کر دیا تو آپ ان کے گھر تشریف لے گئے اور حضرت فاطمہ نے فرمایا۔ ''تھوڑا سا پانی لاؤ''۔ چنانچہ وہ ایک لکڑی کے پیالے میں پانی لے کر حاضر ہوئیں۔ آپ نے ان سے وہ پانی لیا اور ایک گھونٹ پانی دہن مبارک میں لے کر پیالے میں ڈال دیا اور ارشاد فرمایا۔ ''آگے آؤ'' حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سامنے آ کر کھڑی ہو گئیں تو آپ نے ان کے سر پر اور سینے پر وہ پانی چھڑکا اور یہ دعا فرمائی (وہ دعا جو ہم پہلے لکھ چکے ہیں) اور اس کے بعد فرمایا ''میری طرف پیٹھ کرو'' حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف پیٹھ کر کے کھڑی ہو گئیں، تو آپ نے باقی پانی میں بھی یہی دعا پڑھ کر پیٹھ پر چھڑک دیا۔ اس کے بعد آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جانب رخ کر کے فرمایا۔ ''پانی لاؤ'' حضرت علی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں سمجھ گیا جو آپ چاہتے ہیں۔ چنانچہ میں نے بھی پیالہ بھر کر پانی پیش کیا۔ آپ نے فرمایا

""آگے آؤ"" میں آگے گیا پھر حضور ﷺ نے وہی کلمات پڑھ کر اور پیالے میں کلی فرما کر میرے سر اور سینے پر پانی کے چھینٹے دیئے اور پھر وہی دعا پڑھ کر میرے مونڈھوں کے درمیان پانی کے چھینٹے دیئے اس کے بعد فرمایا۔ ""اب اپنی دلہن کے پاس جاؤ""۔

(حصن حصین ص ۱۶۳)

## فائدہ

پانی پر صرف دعا پڑھ کر دم کریں۔ اس میں کلی نہ کریں۔ حضور اکرم ﷺ کا لعاب دہن باعث برکت ہے اور بیماریوں سے شفا اور جہنم کی آگ کے حرام ہونے کا سبب ہے۔



# شبِ زُفاف (سہاگ رات) کے آداب

جب دولہا، دلہن کمرے میں جائیں اور تنہائی ہو تو بہتر یہ ہے کہ سب سے پہلے دلہن، دلہا دونوں وضو کرلیں اور پھر جائے نماز یا کوئی پاک کپڑا اچھا کر دو رکعت نماز نفل شکرانہ پڑھیں اگر دلہن حیض کی حالت میں ہو تو نماز نہ پڑھے لیکن دولہا ضرور پڑھے۔

## میاں بیوی کا سب سے پہلا عمل

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا تزوج احدکم فلیکن اول ما یجتمعان علیه طاعة الله وان یصلی وتصلی خلفه ویدعو وتومن۔ (رواہ ابن عدی الکامل ج ۲)

ترجمہ جب تم میں سے کوئی شادی کرے تو سب سے پہلا کام جس پر یہ میاں بیوی جمع ہو وہ اللہ کی اطاعت ہے وہ اس طرح سے کہ مرد آگے (نفلی) نماز کی امامت کرائے اور عورت اس کے پیچھے نماز پڑھے اور مرد دعا کرے اور عورت آمین کہے۔

### فائدہ

آج کل لوگ شادی کے موقع پر شادی کو عبادت کی بجائے گناہ کا مجموعہ بنا

دیتے ہیں۔ غیر شرعی رسم ورواج' ہندوانہ رسمیں' مغربی تہذیب' مخلوط ماحول' ناچ گانا' موسیقی وغیرہ اور جو مسلمان اس طرح شادی کا پروگرام نہیں کرتے تو ان پر انگشت نمائی کی جاتی ہے اور بہت کوسا جاتا ہے اور کہتے ہیں یہ شادی نہیں تھی مرگ تھی۔

## محبت پیدا کرنے کا عمل

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

''ایک شخص نے ان سے بیان کیا کہ میں نے ایک جوان لڑکی سے نکاح کر لیا ہے اور مجھے اندیشہ ہے کہ وہ مجھے پسند نہیں کرے گی۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ ''محبت والفت اللہ عزوجل کی طرف سے ہوتی ہے اور نفرت شیطان کی طرف سے' جب تم اپنی بیوی کے پاس جاؤ تو سب سے پہلے اس سے کہو کہ وہ تمہارے پیچھے دو رکعت نماز پڑھے۔

اللھم بارك لی فی اھلی وبارك لھم فی وارزقنی منھم وارزقھم منی اللھم اجمع بیننا ما جمعت وفرق بیننا اذا فرقت الی خیر۔

ان شاء اللہ تم اسے محبت کرنے والی اور وفا کرنے والی پاؤ گے''۔

(تفسیر در منثور مترجم ج ۱ ص ۶۹۰' غنیۃ الطالبین باب ۵)

## نماز کی نیت

نیت کی میں نے دو رکعت نماز نفل شکرانہ کی' واسطے اللہ تعالیٰ کے منہ میرا کعبہ شریف کی طرف۔ اللہ اکبر۔

پھر جس طرح دوسری نمازیں پڑھی جاتی ہیں اسی طرح یہ نماز بھی پڑھے (یعنی پہلے الحمد شریف' پھر کوئی ایک سورۃ ملائے)

نماز کے بعد اس طرح سے دعا کرے۔

''اے اللہ! تیرا شکر و احسان ہے کہ تو نے ہمیں یہ دن دکھایا اور ہمیں اس خوشی و نعمت سے نوازہ اور ہمیں اپنے حبیب ﷺ کی اس سنت پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔ اے اللہ! ہماری اس خوشی کو ہمیشہ اسی طرح قائم رکھ' ہمیں میل ملاپ' پیار و محبت کے ساتھ اتفاق و اتحاد کی زندگی گزارنے کی توفیق عطا فرما۔ اے رب قدیر ہمیں نیک' صالح اور فرمانبردار اولاد عطا فرما۔ اے اللہ! مجھے اس سے اور اس کو مجھ سے روزی عطا فرما اور ہم پر اپنی رحمت ہمیشہ قائم رکھ اور ہمیں ایمان کے ساتھ سلامت رکھ۔ آمین۔



# شبِ زُفاف کی خاص دُعا

نماز اور دعا پڑھ لینے کے بعد دلہن دولہا سکون واطمینان سے بیٹھ جائیں پھر اس کے بعد دولہا اپنی دلہن کی پیشانی کے تھوڑے سے بال اپنے سیدھے ہاتھ میں نرمی کے ساتھ محبت بھرے انداز میں پکڑے اور یہ دعا پڑھے۔

اللهم انی اسئلك من خیرها وخیر ما جبلتها علیه واعوذبك من شرها وشر ما جبلتها علیه

ترجمہ اے اللہ میں تجھ سے اس کی (بیوی کی) بھلائی اور خیر وبرکت مانگتا ہوں اور اس کی فطری عادتوں کی بھلائی اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس کی برائی اور فطری عادتوں کی بُرائی سے۔

حضرت عمرو بن شعیب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔

"جب کوئی شخص نکاح کرے اور پہلی رات کو اپنی دلہن کے پاس جائے تو نرمی کے ساتھ اس کی پیشانی کے تھوڑے بال اپنے سیدھے ہاتھ میں لے کر یہ دعا پڑھے۔ (وہی دعا جو ہم اوپر بیان کر چکے ہیں)

(ابوداؤد ج ۲ باب ۱۲۳ حدیث ۳۹۳ حصن حصین ص ۱۶۴)

## شبِ زُفاف کی دعا کی فضیلت

شب زفاف کے روز اس دعا کو پڑھنے کی فضیلت میں علماء کرام ارشاد فرماتے ہیں۔ ''اللہ رب العزت اس کے پڑھنے کی برکت سے میاں بیوی کے درمیان اتحاد و اتفاق اور محبت قائم رکھے گا اور عورت میں اگر بُرائی ہو تو اسے دور فرما کر اس کے ذریعے نیکی پھیلائے گا' اور عورت ہمیشہ شوہر کی خدمت گزار' وفادار اور فرمانبردار رہے گی''۔ اگر ہم اس دعا کے معنوں پر غور کریں تو ہم پائیں گے کہ اس میں ہمارے لئے کتنے امن وسکون کا پیغام ہے۔ یہ دعا ہمیں درس دیتی ہے کہ کسی بھی وقت انسان کو یادالٰہی سے غافل نہ ہونا چاہیے بلکہ ہر وقت ہر معاملے میں اللہ کی رحمت کا طلب گار رہے۔ لہٰذا اس دعا کو شادی کی پہلی رات ضرور پڑھے۔



# ایک بڑی غلط فہمی کا ازالہ

کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ جب کسی باکرہ سے پہلی بار مجامعت کی جائے تو اس سے خون کا اخراج ضروری ہے۔ چنانچہ یہ خون کا آنا اس کے باعصمت' پاک دامن ہونے کا ثبوت سمجھا جاتا ہے۔ اگر خون نہ دیکھا گیا تو عورت بدچلن' آوارہ سمجھی جاتی ہے اور عورت کے باعصمت ہونے اور اس کی دوشیزگی پر شبہ کیا جاتا ہے۔ کبھی کبھی یہ شک اس قدر زندگی کو کڑوا اور بدمزہ کر دیتا ہے کہ نوبت طلاق تک جا پہنچتی ہے۔ ممکن ہے کہ اس کا بیان بظاہر طبع گرامی کو فحش معلوم ہو لیکن تجربہ شاہد ہے کہ سینکڑوں زندگیاں اسی شک وشبہ کی بنا پر تباہ ہو چکی ہیں۔ لہٰذا اس مسئلے پر روشنی ڈالنا نہایت ضروری ہے۔ کیا عجب کہ ہمارے اس مضمون کو پڑھنے کے بعد کوئی طلاق نامی دریا میں غوطہ زن ہو کر اپنی خوشیوں کو موت کے گھاٹ اتارنے سے بچ جائے۔

کنواری لڑکیوں کے مقام مخصوص میں اندر کی جانب ایک پتلی سی جھلی ہوتی ہے جسے پردہ بکارت یا پردہ عصمت وغیرہ کہتے ہیں۔ اس جھلی میں ایک چھوٹا سا سوراخ ہوتا ہے جس سے سن بلوغ کے بعد حیض کا خون اپنے مخصوص ایام پر خارج ہوتا رہتا ہے۔ ایسی باکرہ سے پہلی بار جب کوئی مرد مباشرت کرتا ہے تو اس کے آلے کے ٹکرانے سے یہ جھلی پھٹ جاتی ہے جس کے نتیجہ میں تھوڑا سا خون کا اخراج ہوتا ہے اور عورت کو

معمولی سی تکلیف کا احساس ہوتا ہے پھر یہ پردہ ہمیشہ کیلئے ختم ہو جاتا ہے۔

چونکہ یہ جھلی پتلی اور نازک ہوتی ہے تو بعض اوقات کسی کسی باکرہ کی معمولی سی چوٹ یا کسی حادثے کی وجہ سے یا بعض اوقات کسی کی خود بخود پھٹ جاتی ہے۔ آج کل اکثر لڑکیاں کار، سائیکل وغیرہ چلاتی ہیں کچھ لڑکیاں کھیل کود اور ورزش اور دیگر محنت، مشقت وغیرہ کے کام بھی کرتی ہیں جس کی وجہ سے بھی یہ پردہ بکارت بعض اوقات پھٹ جاتا ہے۔ اور ظاہر ہے ایسی لڑکیوں کی جب شادی ہوتی ہے تو مرد کچھ نہ پا کر شک میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

کسی کسی دوشیزہ کی یہ جھلی ایسی لچک دار ہوتی ہے کہ مباشرت کے بعد بھی نہیں پھٹتی اور جماع میں رکاوٹ کا سبب بھی نہیں بنتی اور نہ ہی خون) کا اخراج واقع ہوتا ہے۔ لاکھوں میں سے کسی ایک کی یہ جھلی اتنی موٹی اور سخت ہوتی ہے کہ پھٹتی ہی نہیں جس کیلئے آپریشن (Opration) کی ضرورت پڑتی ہے۔

لہٰذا اگر کسی شخص کی شادی ایسی باکرہ سے ہو جس سے پہلی مرتبہ قرابت ہونے پر خون کا اثر ظاہر نہ ہو تو ضروری نہیں کہ وہ آوارہ، عیاش و بدچلن رہ چکی ہو۔ اس لئے اس کی عصمت، پاک دامنی پر شک کرنا کسی بھی صورت میں جائز نہیں۔ جب تک کہ بدچلن ہونے کا مکمل شرعی ثبوت شرعی گواہوں کے ساتھ نہ ہو۔

فقہ کی مشہور زمانہ کتاب "تنویر الابصار" میں ہے۔

من ذالت بكارتها بوثبة اوورود حيض اور جراحة اور كبر بكر حقيقة۔

(تنویر الابصار، فتاویٰ رضویہ ج ۱۲، ص ۳۶)

ترجمہ جس کا پردہ عصمت کودنے، حیض آنے یا زخم یا عمر زیادہ ہونے کی وجہ سے پھٹ جائے تو وہ عورت حقیقت میں باکرہ (کنواری، پاک دامن) ہے۔

## شبِ زُفاف کی باتیں بتانا منع ہے

کچھ لوگ اپنے دوستوں کو شب زفاف (پہلی رات) میں بیوی کے ساتھ کی ہوئی باتیں مزے لے کر سناتے ہیں۔ دولہا اپنے دوستوں کو بتاتا ہے اور دلہن اپنی سہیلیوں کو بتاتی ہے۔ سنانے والا اور سننے والے اسے بڑی دلچسپی کے ساتھ مزے لے کر سنتے ہیں اور لطف اندوز ہوتے ہیں۔ یہ بہت ہی جاہلانہ طریقہ ہے بھلا اس سے زیادہ بے شرمی اور بے حیائی کی بات اور کیا ہو سکتی ہے۔

## یوم قیامت شریر ترین شخص

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ان من شرار الناس منزلة عند الله یوم القیامة الرجل یفضی الی امرأته وتفضی الیه ثم یفشی سرها۔

ترجمہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے نزدیک لوگوں میں شریر ترین وہ شخص ہوگا جو اپنی بیوی کے ساتھ سوتا ہے اور وہ اس کے ساتھ سوتی ہے پھر وہ اس کے راز کو پھیلاتا ہے۔

## فائدہ

اس حدیث میں تاکید ہے کہ میاں بیوی اپنے مابین کے حالات کسی غیر شخص کو نہ بتائیں۔

## شبِ زُفاف کی باتیں بتانے والا

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

”زمانے جاہلیت میں لوگ اپنے دوستوں کو اور عورتیں اپنی سہیلیوں کو رات

میں کی ہوئی باتیں اور حرکتیں بتایا کرتے تھے۔ چنانچہ سرکار مدینہ ﷺ کو اس بات کی خبر ہوئی تو آپ نے اسے سخت ناپسند فرمایا اور ارشاد فرمایا۔

**ذلک مثل شیطانہ لقیت شیطانا فی السکۃ فقضی منھا حاجتہ والناس ینظرون الیہ۔** (ابوداؤد ج ۲ باب ۱۲۷ حدیث ۴۰۷)

ترجمہ جس کسی نے صحبت کی باتیں لوگوں میں بیان کی اس کی مثال ایسی ہے جیسے شیطان عورت' شیطان مرد سے ملے اور لوگوں کے سامنے ہی کھلے عام صحبت کرنے لگے"۔



# ایک مثالی شادی

حضرت سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ اسلامی دنیا میں ''سیّد التابعین'' کے لقب سے ملقب ہیں۔ آپ کو پانچ سو جلیل القدر صحابہ کی شاگردی کا فخر حاصل ہے۔ حضرت سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ پچاس برس تک مسجد نبوی میں بیٹھ کر تشنگان علوم نبوی کی پیاس بجھاتے رہے۔ علاوہ ازیں آپ مشہور ترین ہستی (اَعْلَمُ النَّاسِ بِعِلْمِ رَسُوْلَ اللّٰہِ) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے داماد بھی تھے۔ حضرت سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ کی ایک لڑکی فاطمہ تھی موصوفہ کو قرآن ازبر ہونے کے علاوہ پانچ ہزار احادیث زبانی یاد تھیں اور حسن ظاہری کی یہ حالت تھی کہ ''اجمل النسا فی العرب'' کا مقولہ عفیفہ کے حق میں زبان زد خلائق تھا۔ غرض کہ فاطمہ کا خلق ظاہری اور خلق باطنی میں اپنے عصر میں کوئی شریک و سہیم نہ تھا۔ فاطمہ کا یہ شہرہ سن کر عبدالملک بن مروان نے (جو مراکش سے لے کر افغانستان تک واحد حکمران تھا) چاہا کہ کسی صورت فاطمہ کو اپنے ولی عہد بیٹے ولید بن عبدالملک کے عقد میں دے دے۔ ''ولید'' کی عیاشی' بدعملی' اسلام سے بے خبری شہرہ آفاق تھی۔ ولید اگرچہ ایک فقید المثال تاجدار کا ولی عہد تھا۔ لیکن کردار میں فاطمہ بنت سعید سے سراسر مختلف واقع ہوا تھا۔ عبدالملک نے ایک خاص معتمد' معتبر معزز شاہی کی وساطت سے یہ پیغام حضرت سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں پہنچایا کہ میرے

لخت جگر ولید کو جو کل میرے بعد تاج وتخت کا وارث ہے۔ دامادی میں منظور کرلیا جائے۔ پیغامبر نے اس حربہ کو بھی اپنی پوری قوت اور طاقت کے ساتھ استعمال کیا۔ جس سے ایک متزلزل الایمان شخص پر اس کے قلب کو مجروح کرنے کے بعد نہایت آسانی اور سہولت سے ہر طرح کا قبضہ کیا جاسکتا ہے۔ یعنی مبلغ تیس ہزار روپیہ انعام اور ایک بڑے جلیل القدر منصب کا قلم دان آپ کے حوالے کردینے کا وعدہ سنایا۔

حضرت سعید بن میتب رحمۃ اللہ علیہ نے نہایت بے باکی اور بے خوفی سے کہا کہ مجھے کوئی انکار نہیں مگر بات یہ ہے کہ ولید شرابی ہے بداخلاق ہے عیاش ہے اور قرآن کریم کہتا ہے۔

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قُوْۤا اَنْفُسَكُمْ وَاَهْلِيْكُمْ نَارًا (سورۃ تحریم)

ترجمہ اپنی جانوں اور اپنے اہل خانہ کو نار جہنم سے بچاؤ۔

ایک بداخلاق بے دین جاہل شخص کے نکاح میں لڑکی کو دے دینا جرم عظیم ہے۔ جس کی توقع ایک شفیق اور دوراندیش باپ سے ہرگز نہ کرنی چاہیے۔ عبدالملک کو چاہیے کہ وہ کوئی اپنا ہمسر تلاش کرے قاصد نے یہ روکھا اور دوٹوک جواب عبدالملک کو من وعن جا کر کہہ دیا۔ جواب کے سنتے ہی عبدالملک بن مروان نے آگ بگولہ ہو کر کہا کہ اس سعید کے ساتھ وہ سلوک اور معاملہ کیا جائے گا۔ جس سے مجبور ہو کر وہ خود اپنی لڑکی کو شاہی حرم سرا میں لائے گا۔

## بغاوت کا جھوٹا الزام

گورنر مدینہ کے نام شاہی حکم صادر ہوا کہ حضرت سعید ابن المسیب (رحمۃ اللہ علیہ) امیر المومنین کے خلاف خفیہ بغاوت کا مرتکب ہوا ہے اور اس کی سزا فی الحال یہ تجویز پائی ہے کہ سو کوڑے لگائے جائیں اور سزا دینے والے دس نوجوان زور آور منتخب کئے جائیں۔ جب ایک آدمی اپنی پوری قوت کے ساتھ دس ضربیں لگائے تو فوراً دوسرا تازہ

دم شروع کر دے۔ ازاں بعد برو فاب میں نمک ملا کر سعید کو غسل کرایا جائے۔ بعد از غسل اون کے کپڑے برفاب میں بھگو کر پہنائے جائیں۔ تین دن رات متواتر میدان میں کڑی نگرانی میں کھڑا رکھا جائے۔ چنانچہ ویسا ہی کیا گیا۔ حضرت سعید بن میتب رحمۃ اللہ علیہ نے یہ سزا نہایت خندہ پیشانی سے برداشت کی۔ سزا بھگتنے کے بعد حسب معمول مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں تدریس حدیث میں مشغول ہو گئے۔

کچھ عرصے بعد ایک دن اختتام درس پر جب لوگ واپس جا رہے تھے تو اپنے ایک شاگرد ''ابو وداع'' کو بلا کر فرمایا کہ تین دن تم نظر نہیں آئے۔ شاگرد رشید ''ابو وداع'' نے جواب میں عرض کیا کہ جناب میری بیوی کا انتقال ہو گیا ہے۔ تین روز اس کے سوگ میں مشغول رہا۔ حضرت سعید بن میتب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا دوسری شادی کا ارادہ ہے؟ ''ابو وداع'' نے عرض کیا کہ حضرت مجھے دو دن سے متواتر فاقہ ہے۔ میں نکاح کس طرح کر سکتا ہوں۔ میری ناداری اور افلاس کا یہ حال ہے کہ اگر بالفرض کوئی شخص مجھے رشتہ دے بھی تو میں ایک درہم مہر ادا کرنے کی طاقت اور گنجائش نہیں رکھتا۔ ''ابو وداع'' کی بات سننے کے بعد حضرت سعید بن میتب رحمۃ اللہ علیہ نے پانچ اشخاص کے نام گنوائے اور فرمایا کہ ان کو میرے نام پر اسی وقت بلا کر لاؤ چنانچہ حسب ارشاد وہ پانچ اشخاص کو بلا کر لائے۔ جب سب آپ کے پاس بیٹھ گئے تو حضرت سعید بن میتب رضی اللہ عنہ نے ایک مسنون خطبہ دیا۔ خطبہ سے فارغ ہونے کے بعد فرمایا کہ میری بیٹی فاطمہ جس کا رشتہ امیر المومنین عبد الملک بن مروان نے اپنے ولی عہد کے واسطے مانگا اور اپنی پوری سلطنت کا زور ایڑی چوٹی تک لگانے کے بعد ناکام اور بے مراد رہا ہے۔ میں اپنی گرہ سے مبلغ دس درہم ''ابو وداع'' کی طرف سے حق مہر ادا کرنے کے بعد اس مفلس اور نادار شخص ''ابو وداع'' سے اس کا نکاح کر رہا ہوں۔

## رخصتی

''ابو وداع'' کہتے ہیں کہ میں ایجاب وقبول کے بعد اپنی جھونپڑی میں آیا اور مجھے بار بار یہ وہم ستاتا تھا کہ یہ ماجرا اور یہ مسئلہ کہیں خواب کا نہ ہو۔ بھلا یہ کب ہو سکتا یہ کہ جس مقصد اور جس غرض کے حاصل کرنے کے واسطے حکومت وقت خزانے خرچ کرنے اور اپنی قہرمانی قوت کا پورا مظاہرہ کرنے کے بعد بھی ناکام رہی ہو۔ مجھ جیسا افلاس زدہ شخص اس دولت کو کس طرح پا سکتا ہے۔ میں اسی کشمکش اور ادھیڑ بن میں تھا کہ اے الہ العالمین یہ واقع اور حقیقت ہے یا خواب اور خیال ہے۔ تو باہر سے کسی نے دستک دی میں دوڑتا ہوا دروازے پر پہنچا اور پوچھا کہ کون ہو تو جواب میں آواز آئی کہ ''سعید بن میسب'' ہوں۔ میں نے عرض کیا حضرت خیر باشد! رات کے وقت تشریف آوری کا سبب؟ اگر میرے متعلق کوئی حکم تھا تو مجھے بلا لیا ہوتا۔ آپ نے کیوں تکلیف فرمائی۔ فرمایا کوئی کام نہیں کوئی حکم نہیں۔ آج فاطمہ تمہارے نکاح میں آکر تمہاری بیوی ہو چکی ہے میں نے اس کو رات اپنے گھر میں رکھنا مناسب نہیں سمجھا۔ اسے ساتھ لایا ہوں اس کو اندر جانے دو۔

''ابو وداع'' کہتے ہیں کہ اس فرشتہ سیرت مجسمہ عصمت کو میرے حوالے کر کے خدا حافظ کہا اور حضرت سعید بن میسب رحمۃ اللہ علیہ واپس تشریف لے گئے۔

(تحریر حضرت مولانا محمد بخش مسلم رحمۃ اللہ علیہ بی۔اے خطیب مسلم مسجد بیرون لوہاری گیٹ لاہور)



# ایک سعادت مند دلہن

حضرت سیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میری شادی کندہ قبیلے کی ایک عورت سے ہوئی جس کا نام صواب تھا۔ جب میں دلہن کے پاس جانے لگا تو دروازے پر رک گیا اور اس کا نام لے کر پکارا مگر افسوس اس نے جواب نہ دیا میں نے پھر پکارا اے فلانی کیا تو گونگی ہے (کہ جواب نہیں دے رہی) یا بہری کہ سنتی نہیں؟

تو اس نے جواب دیا اے صحابی رسول میں نہ تو گونگی ہوں اور نہ بہری نئی نویلی دلہنیں بولنے سے حیا کرتی ہیں۔ آپ فرماتے ہیں کہ جب میں اندر داخل ہوا تو دیکھا کہ گھر میں پردے لگے ہوئے ہیں۔ قیمتی سامان سجا ہوا ہے اور ریشمی کپڑے موجود ہیں یہ دیکھ کر میں نے کہا اے فلانی کیا تیرے گھر کو بخار آ گیا ہے تو نے اس اتنے کپڑے اوڑھا رکھے ہیں یا پھر خانہ کعبہ کندہ قبیلے میں آ گیا؟ تو اس نے جواب دیا ایسی بات نہیں بلکہ دلہنیں اپنے گھر کو سجاتی ہیں۔

آپ فرماتے ہیں پھر میں نے نظر اٹھا کر دیکھا تو خادم کھانا لئے سامنے کھڑے تھے میں نے کہا میں نے حضور نبی کریم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو نرم و ملائم بستر پر سوئے اور لباس شہرت پہنے اور عالی شان سواری پر سوار ہو اور من پسند کھانے کھائے وہ جنت کی خوشبو نہیں سونگھ سکے گا۔ آپ فرماتے ہیں (یہ سن کر) پر زوجہ کہنے لگے۔ اے

صحابی رسول ﷺ میں آپ کو گواہ بناتی ہوں کہ اس گھر میں جو کچھ ہے سب راہ خدا میں صدقہ ہے اور میرے تمام غلام راہ خدا میں آزاد ہیں۔ آپ مجھے تھوڑی سی گندم لا دیجئے۔ میں گھر کے کام کاج بھی خود کرلیا کروں گی مگر آپ فرماتے ہیں میں نے اس سے کہا اللہ تعالیٰ تجھ پر رحم کرے اور تیری مدد کرے۔

(بحرالدموع مترجم از علامہ ابن جوزی' مطبوعہ مکتبۃ المدینہ لاہور)



# ایک متوکل دلہن

حضرت شاہ شجاع کرمانی رحمۃ اللہ علیہ شاہی خاندان سے تعلق رکھنے کے باوجود عظیم المرتبت بزرگ ہوئے ہیں۔ ایک مرتبہ شاہ کرمان نے آپ کی صاحبزادی کے ساتھ نکاح کرنے کا پیغام بھیجا تو آپ نے تین دن کی مہلت مانگی اور تین دن مسجد کے اطراف اس نیت سے چکر کاٹتے رہے کہ کوئی درویش کامل مل جائے تو میں اس سے نکاح کردوں۔ چنانچہ تیسرے دن ایک بزرگ خلوص قلب کے ساتھ مسجد میں نماز ادا کرتے ہوئے مل گئے تو آپ نے دریافت کیا کہ کیا تم نکاح کے خواہش مند ہو۔ انہوں نے کہا میں تو بہت مفلوک الحال ہوں مجھ سے کون اپنی لڑکی کا نکاح کرسکتا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ میں اپنی لڑکی تمہارے نکاح میں دیتا ہوں۔ چنانچہ باہمی رضامندی سے نکاح ہوگیا اور جب صاحبزادی اپنے شوہر کے پاس پہنچی تو دیکھا ایک کوزے میں پانی اور ایک ٹکڑا سوکھی ہوئی روٹی کا رکھا ہوا ہے اور جب شوہر سے پوچھا کہ یہ کیا ہے تو انہوں نے کہا آدھا پانی اور آدھی روٹی کل کھالی تھی اور آدھی آج کیلئے بچا رکھی تھی۔ یہ سن کر بیوی نے اپنے والدین کے ہاں جانے کی خواہش کی تو شوہر نے کہا کہ میں تو پہلے ہی جانتا تھا کہ شاہی خاندان کی لڑکی فقیر کے ساتھ گذارا نہیں کرسکتی۔ لیکن بیوی نے جواب دیا کہ یہ بات نہیں ہے بلکہ میں تو اپنے والد سے یہ شکایت کرنا چاہتی ہوں

کہ انہوں نے مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ میں تیرا نکاح ایک متقی شخص سے کر رہا ہوں مگر اب معلوم ہوا ہے کہ میرا نکاح تو ایسے شخص سے کر دیا گیا ہے جس کا اللہ تعالیٰ کی ذات پر توکل نہیں ہے اور دوسرے دن کیلئے کھانا بچا کر رکھتا ہے جو توکل کے بالکل منافی ہے لہٰذا اس گھر میں یا تو میں رہوں گی یا یہ روٹی رہے گی۔

(تذکرۃ الاولیاء مترجم ص ۲۹۹ مطبوعہ قادری رضوی کتب خانہ لاہور)



# دعوت ولیمہ

''ولیمہ کرنا سنت مؤکدہ ہے''۔ (جان بوجھ کر ولیمہ نہ کرنے والا سخت گنہگار ہے)

(کیمیائے سعادت)

''ولیمہ یہ ہے کہ شب زفاف کی صبح کو اپنے دوست' احباب' عزیز و اقارب اور محلہ کے لوگوں کو حسب استطاعت (حیثیت کے مطابق) دعوت کرے۔ دعوت کرنے والوں کا مقصد سنت پر عمل کرنا ہو۔ نہ یہ کہ میری واہ واہ ہو گی''۔

(بہار شریعت ج ۲' ح ۱۶)

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ مجھ سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اولم ولوشاة

(بخاری ج ۳' باب ۹۷' مسلم ج ۱' ص ۴۵۸' مؤطا امام مالک ج ۲' کتاب النکاح)

ترجمہ ولیمہ کرو چاہے ایک ہی بکری ذبح کرو۔

استطاعت ہو تو ولیمہ میں کم از کم ایک بکری یا ایک بکرے کا گوشت ضرور ہو کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے پسند فرمایا۔ لیکن اگر حیثیت نہ ہو تو پھر اپنی حیثیت کے مطابق کسی بھی قسم کا کھانا کھلا سکتے ہیں کہ اس سے بھی ولیمہ ادا ہو جائے گا۔

## ولیمہ سنت ہے

حضرت صفیہ بنت شیبہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں۔

**اولم النبی صلی الله تعالیٰ علیه وسلم علی بعض نسائه بمدین من شعیر۔**

(بخاری ج ۳' باب ۱۰۰' حدیث ۱۵۸)

ترجمہ نبی کریم ﷺ نے اپنی بعض ازواج کا ولیمہ دو سیر جو کے ساتھ کیا تھا۔

## حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی شادی پر ولیمہ

روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کا نکاح حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے ہوا۔ جب آپ نے انہیں رخصتی کر کے اپنے گھر لے جانا چاہا تو حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا۔ اے محمد ﷺ کیا آپ جا رہے ہیں آپ پہلے ایک دو اونٹ وغیرہ ذبح کریں اور لوگوں کو کھانا کھلائیں۔ چنانچہ آپ ﷺ نے ایسا ہی کیا اور لوگوں کو کھانا کھلایا یہ پہلا ولیمہ تھا جو حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ نکاح کے موقع پر کیا۔ (السمط الثمین فی مناقب امہات المؤمنین' علامہ محب طبری)

## حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی شادی پر ولیمہ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں اللہ کی قسم میری شادی پر نہ اونٹ ذبح ہوئے اور نہ بکری ذبح کی گئی البتہ ایک پیالہ تھا جس میں کچھ تھوڑا بہت کھانے پینے کو تھا اور وہ بھی حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں بطور ہدیہ بھیجا تھا اور میں یہ اچھی طرح جانتی ہوں کہ یہ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے ہی بھیجا تھا۔

(السمط الثمین فی مناقب امہات المؤمنین)

## حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی شادی پر ولیمہ

امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ حضرت انس کے طریق سے روایت کرتے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت زینب رضی اللہ عنہا کی شادی پر ایسا شاندار ولیمہ کیا کہ ہم نے کسی دوسری زوجہ کی شادی پر نہ دیکھا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کے شاگرد حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کو پوچھا اس ولیمہ میں کیا پیش کیا گیا تھا آپ نے فرمایا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس ولیمہ میں کھانا اور گوشت پیش کیا تھا اور اس کثرت سے تھا کہ لوگ باقی چھوڑ کر چلے گئے۔ (بخاری، مسلم، مسند احمد بحوالہ السمط الثمین)

## حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کی شادی پر ولیمہ

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کا حق مہر آزاد کرنا ہی تھا اور انہیں حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا نے تیار کیا اور رات کو بارگاہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں بھیج دیا اور شب زفاف گذارنے کے بعد صبح کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کے پاس کھانے پینے کو کچھ ہے وہ اب دسترخوان پر لا کر رکھ دے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ کوئی پنیر لے کر آیا کوئی کھجوریں لایا کوئی گھی وغیرہ لایا اس سے ایک حلوہ سا تیار کیا گیا یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ولیمہ تھا۔ (السمط الثمین فی مناقب امہات المومنین)

## ولیمہ میں تاخیر جائز نہیں

سیدنا امام غزالی رضی اللہ عنہ ''کیمیائے سعادت'' میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''ولیمہ میں تاخیر کرنا ٹھیک نہیں اگر کسی شرعی وجہ سے تاخیر ہو جائے تو ایک ہفتہ کے اندر اندر ولیمہ کر لینا چاہیے۔ اس سے زیادہ دن گزرنے نہ پائے''۔

(کیمیائے سعادت)

**مسئلہ** دعوت ولیمہ صرف پہلے دن یا اس کے بعد دوسرے دن کریں یعنی دو ہی دن

تک یہ دعوت ہو سکتی ہے اس کے بعد ولیمہ اور شادی ختم۔ (بہار شریعت ج ۲ ح ۱۶)

## ولیمہ کب کیا جائے؟

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

طعام اول یوم حق وطعام یوم الثانی وسنة وطعام یوم الثالث سمعة ومن سمع سمع الله به۔ (ترمذی ج ۱ حدیث ۱۰۸۹، ابوداؤد ج ۳ حدیث ۳۴۹)

ترجمہ پہلے دن کا کھانا (یعنی شب زفاف کے دوسرے روز ولیمہ کرنا) حق ہے۔ (اسے کرنا ہی چاہیے) دوسرے دن کا سنت ہے اور تیسرے دن کا کھانا سنانے اور شہرت کیلئے ہے اور جو کوئی سنانے کیلئے کام کرے گا اللہ تعالیٰ اسے سنائے گا۔ (یعنی اس کی سزا ملے گی)

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ

حضرت سعید بن میتب رضی اللہ عنہ کو ولیمہ میں پہلے روز بلایا گیا تو دعوت منظور فرمائی۔ دوسرے روز دعوت دی گئی تب بھی قبول فرمائی اور تیسرے روز بلایا گیا تو دعوت منظور نہ کی بلانے والے کو کنکریاں ماریں اور فرمایا کہ

"یہ شیخی بگھارنے والے اور دکھاوا کرنے والے ہیں"۔

(ابوداؤد ج ۳ حدیث ۳۴۹)

## دعوت قبول کرنا سنت ہے

دعوت قبول کرنا سنت ہے۔ بعض علماء کے نزدیک دعوت قبول کرنا واجب ہے۔ دونوں قول بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ اجابت سنت مؤکدہ ہے۔ ولیمہ کے سوا دوسری دعوتوں میں بھی جانا افضل ہے۔ (بہار شریعت ج ۲ ح ۱۶)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما روایت کرتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد

فرمایا کہ

اذا دعی احدکم الی الولیمۃ فلیاتھا۔

(بخاری ج ۳' حدیث ۱۵۹' مسلم ج ۱' موطا امام مالک ج ۲)

ترجمہ جب تم میں سے کسی کو ولیمہ کھانے کیلئے بلایا جائے تو وہ ضرور جائے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

من ترك الدعوة فقد عصی الله ورسوله۔

(بخاری ج ۳' حدیث ۱۶۳' مسلم ج ۱)

ترجمہ جو دعوت قبول کر کے نہ جائے اس نے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کی۔

حضرت حمید بن عبدالرحمٰن حمیری رضی اللہ عنہ نے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی سے روایت کی کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

''جب دو شخص دعوت دینے بیک وقت آئیں تو جس کا گھر تمہارے گھر سے قریب ہو اس کی دعوت قبول کرو اور اگر ایک پہلے آیا تو جو پہلے آیا اس کی دعوت قبول کرو''۔

(امام احمد' ابوداؤد ج ۳' حدیث ۳۵۷)

## بغیر دعوت کہ نہ جانا

دعوت میں بغیر بلائے نہیں جانا چاہیے۔ آج کل عام طور پر کئی لوگ دعوتوں میں بن بلائے ہی چلے جاتے ہیں اور انہیں نہ ہی شرم آتی ہے اور نہ ہی اپنی عزت کا کچھ خیال ہوتا ہے۔ گویا۔

؎ مان نہ مان میں تیرا مہمان

سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''دعوت میں جاؤ جب کہ بلائے جاؤ''......اور......فرمایا:

ومن دخل غير دعوة دخل سارقا وخرج مغيرا۔

(ابوداؤد ج ۳ حدیث ۳۴۲)

ترجمہ جو بغیر بلائے دعوت میں گیا وہ چور ہو کر داخل ہوا اور غارت گیری کر کے لٹیرے کی صورت میں باہر نکلا۔ (یعنی گناہوں کو ساتھ لے کر نکلا)

## بُرا ولیمہ

حدیث پاک میں اس ولیمہ کو بہت بُرا بتایا گیا ہے جس میں امیروں کو تو بلایا جائے اور غرباء و مساکین کو فراموش کر دیا جائے۔ ایسی دعوت یقیناً بہت بُری ہے جس میں امیروں کی خاطر تواضع خوب بڑھ چڑھ کر کی جائے اور غریبوں کو نظر انداز کر دیا جائے یا انہیں حقارت کی نظر سے دیکھا جائے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

شر الطعام طعام الوليمة يدعى لها الاغنياء ويترك الفقراء۔

(بخاری ج ۳ حدیث ۱۶۳، مسلم ج ۱، ابوداؤد ج ۳ حدیث ۳۴۳، مؤطا امام مالک ج ۲)

ترجمہ سب سے برا ولیمہ کا وہ کھانا ہے جس میں امیروں کو تو بلایا جائے اور غریبوں کو نظر انداز کر دیا جائے۔

آج کل مسلمانوں میں ایک اور نئی جدت پیدا ہو چکی ہے وہ کہ دعوت میں دو قسم کے کھانے ہوتے ہیں۔ سادہ اور کم لاگت والا کھانا مسلمانوں کیلئے اور بہترین قسم کے پکوان غیر مسلم دوستوں کیلئے رکھے جاتے ہیں۔ غیر مسلم دعوتیوں کی خاطر تواضع میں اس قدر غلو کیا جاتا ہے کہ پوچھئے مت۔ ہمارے ملک پاکستان میں حکومتی پابندی کے باوجود ولیمہ پر اس قدر کھانے کا انتظام کیا جاتا ہے کہ ہر قسم کا وافر مقدار میں کھانا ہوتا ہے اگر ایک کھانا پکایا جائے تو لوگ انگلیاں اٹھاتے ہیں اس لئے غریب بیچارہ قرض یا سود پر پیسے لے کر ولیمہ کرتا ہے یہ لوگ کھا کر چلے جاتے ہیں بعد میں وہ غریب

قرض وسود کے بوجھ میں دبا رہتا ہے جو کہ بالکل غلط ہے۔

## فرمان خداوندی

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ بَرِیْٓءٌ مِّنَ الْمُشْرِكِیْنَ وَرَسُوْلُهٗ۔ (سورۃ توبہ ۳)

ترجمہ اللہ بیزار ہے مشرکوں سے اور (بیزار ہے) اس کا رسول۔ (کنزالایمان)

اور فرماتا اللہ تبارک وتعالیٰ

یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ۔ (سورۃ التوبہ ۲۸)

ترجمہ اے ایمان والو! مشرک نرے ناپاک ہیں۔ (کنزالایمان)

اللہ کے رسول ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔

"جو کافروں کی تعظیم وتوقیر کرے یقیناً اس نے دین اسلام کو ڈھانے میں مدد کی"۔ (ابن عدی، ابن عساکر، طبرانی، بیہقی، ابونعیم فی الحلیۃ)

بتائیے جن لوگوں کے متعلق اللہ عزوجل ورسول ﷺ کے یہ احکام ہے۔ ان کی خاطر تواضع میں اس قدر مبالغہ کرنا اور مسلمانوں کو ان سے کم درجہ میں شمار کرنا کہاں تک صحیح ہے؟ کچھ لوگ کہتے ہیں کہ "صاحب! ہم ہندوستان میں رہتے ہیں دن رات ان کے بیچ اٹھنا بیٹھنا ہے ہمارے کاروباری تعلقات ہیں، اسلئے یہ سب کچھ کرنا ضروری ہے"۔ اس کے جواب میں صرف اتنا ہی کہوں گا کہ "اے میرے بھائی! ذرا یہ تو بتاؤ کہ عموماً یہ غیر مسلم بھی اپنی شادی بیاہ کے موقع پر مسلمانوں کیلئے الگ ان کا پسندیدہ کھانا رکھتے ہیں؟ جی نہیں! تو پھر ہم کیوں کفاروں سے مصلحت (Compermoise) کریں" یقیناً ایسی دعوت اور ایسے ولیمہ کا کوئی ثواب نہیں ملتا جس میں مسلمانوں سے زیادہ کفاروں کو اہمیت دی جائے۔

## ٹیبل کرسی پر کھانا

آج کل ٹیبل کرسی پر جوتے پہنے ہوئے کھانا' کھانے کا فیشن ہو چکا ہے۔ جس دعوت میں ٹیبل کرسی کا انتظام نہ ہو وہ دعوت گھٹیا قسم کی دعوت سمجھی جاتی ہے۔

یادرکھئے! ہماری شریعت میں ٹیبل کرسی پر کھانا ممنوع ہے۔ کھلانے والے اور کھانے والے دونوں گنہگار ہے۔ اس لئے یہ نصاریٰ کا طریقہ ہے اور عموماً ٹیبل کرسی پر کھانا ہو تو لوگ جوتے پہنے ہوئے کھانا کھاتے ہیں۔

## نیچے بیٹھ کر کھانا سنت ہے

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا کلتم الطعام فاخلعوا نعالکم فانه اروح لا قدامکم وانها سنة جمیله۔ (طبرانی' مشکوٰۃ ج ۲' حدیث ۴۰۵۴)

ترجمہ جب کھانا کھانے بیٹھو تو جوتے اتار لو کہ اس میں تمہارے پاؤں کیلئے زیادہ راحت ہے' اور یہ اچھی سنت ہے۔

ٹیبل کرسی پر کھانے کے متعلق مجدد دین وملت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں۔

"ٹیبل کرسی پر جوتے پہنے ہوئے کھانا' کھانا عیسائیوں کی نقل ہے اس سے دور بھاگے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ ارشاد یاد کرے۔ من تشبه بقوم فهو منهم۔ یعنی جو کسی قوم سے مشابہت پیدا کرے وہ انہیں میں سے ہے۔ اسے روایت کیا امام احمد' ابوداؤد' ابو یعلیٰ' والطبرانی نے صحیح سند کے ساتھ۔ (فتاویٰ افریقہ ص ۵۴)

یہ تو ٹیبل کسی پر کھانے کے متعلق حکم تھا مگر موجودہ دور میں تو اتنی ترقی ہوگئی ہے کہ اکثر جگہ کھڑے کھڑے کھانے کا انتظام ہوتا ہے۔ اس میں ایسے مسلمان زیادہ

شریک ہیں جن کے سر پر سوسائٹی میں موڈرن کہلانے کا بھوت سوار ہے اور حیرت بالائے حیرت کہ اس بھکاری طرز کی دعوت کو اسٹینڈرکا نام دے دیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے انسان کو اشرف المخلوقات بنایا' اور اسے کھانے پینے' سونے جاگنے' چلنے پھرنے' اٹھنے بیٹھنے غرض کے ہر معاملے میں جانوروں سے الگ منفرد امتیازی خصوصیات سے نوازا ہے۔ لیکن تعجب! آج کا انسان جانوروں کے طریقوں کو اپنانے میں ہی اپنی ترقی سمجھ رہا ہے اور اس پر پھولے نہیں سمارہا ہے۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو جانوروں کی طرح کھڑے ہو کر کھانے پینے سے بچنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

**مسئلہ** بھوک سے کم کھانا سنت ہے' بھوک بھر کر کھانا مباح ہے (یعنی نہ ثواب نہ ہی گناہ) اور بھوک سے زیادہ کھانا حرام ہے۔ زیادہ کھانے کا مطلب یہ ہے کہ اتنا کھایا جس سے پیٹ خراب ہونے (یعنی بدہضمی ہونے) کا گمان ہے۔

(قانون شریعت ج ۲' ص ۱۷۸)

## شادی بیاہ' دیگر تقریبات پر مرد وعورتوں کا مل کر کھانا منع ہے

آج کل مسلمانوں میں ایک نئی چیز اور رائج ہوگئی ہے۔ وہ یہ کہ خواتین میں مرد اور نوجوان لڑکے کھانا کھاتے ہیں۔ کھانے کے دوران بیہودہ گندہ مذاق' لڑکیوں سے چھیڑ چھاڑ اور بدتمیزی کی ہر حد کو پار کرلیا جاتا ہے۔ کیا اس کے حرام و گناہ ہونے میں کسی کو کوئی شک ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لعن اللہ الناظر والمنظور الیہ۔

(بیہقی فی شعب الایمان مشکوۃ ج ۲' حدیث ۲۹۹۱)

ترجمہ اللہ کی لعنت بدنگاہی کرنے والے پر اور جس کی طرف بدنگاہی کی جائے۔

''جو شخص کسی عورت کو بدنگاہی سے دیکھے گا قیامت کے دن اس کی آنکھوں میں

پگھلا ہوا سیسہ ڈالا جائے گا"۔

اس بُرے طریقے پر پابندی لگانا ہر مسلمان پر ضروری ہے۔ خاص کر ہمارے گھر کے بزرگوں پر خاص ذمہ داری ہے کہ وہ شادی بیاہ کے موقعہ پر عورتوں میں مردوں کو جانے اور کھانا کھلانے سے روکے' ورنہ یاد رکھئے! محشر کے دن سخت پوچھ ہوگی اور آپ سے پوچھا جائے گا۔ "تم قوم میں بزرگ تھے تم نے اپنی جوان نسلوں کو حرام کاموں سے کیوں نہ روکا تھا' اس بے حیائی کے خلاف تم نے کیوں اقدام نہ کیا"۔ بتایئے اس وقت آپ کے پاس کیا جواب ہوگا۔

اللہ عزوجل کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا:

الساکت عن الحق شیطان اخرس۔ (الحدیث)

ترجمہ بُرائی دیکھ کر حق بات کہنے سے خاموش رہنے والا گونگا شیطان ہے۔



# آدابِ مباشرت

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

فَالْئٰنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَابْتَغُوْا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ۔ (سورۃ البقرہ ۱۸۸)

ترجمہ تو اب ان سے صحبت کرو اور طلب کرو جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے نصیب میں لکھا ہو۔ (کنزالایمان)

## اپنی بیوی سے قربت کرنا صدقہ ہے

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''تم میں سے کسی کا اپنی بیوی سے مباشرت کرنا بھی صدقہ ہے۔ صحابہ کرام نے عرض کیا۔''یارسول اللہ ﷺ! کوئی شخص اپنی شہوت پوری کرے گا اور اسے اجر بھی ملے گا''؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:''ہاں! اگر وہ حرام مباشرت کرتا تو کیا وہ گنہگار نہ ہوتا! اسی طرح وہ جائز مباشرت کرنے پر اجر کا مستحق ہے''۔

اس بات کا ہمیشہ خیال رکھے کہ جب بھی مباشرت کا ارادہ ہو تو یہ معلوم کرلے کہ کہیں عورت حیض سے تو نہیں ہے۔ چنانچہ عورت سے صاف صاف پوچھ لے اور عورت کی بھی ذمہ داری ہے کہ اگر وہ حائضہ ہو تو بے جھجک اپنے شوہر کو اس سے آگاہ کرے۔ اگر عورت حالت حیض میں ہو تو ہرگز ہرگز مباشرت نہ کرے کہ ان ایام میں

مباشرت کرنا بہت بڑا گناہ ہے۔اس مسئلہ کا مفصل بیان ان شاء اللہ آگے آئے گا۔

اکثر عورتیں شادی کی پہلی رات حالت حیض میں ہونے کے باوجود شرم کی وجہ سے بتاتی نہیں ہیں' یا اگر کہہ بھی دے تو بہت کم مرد ہوتے ہیں جو صبر سے کام لیتے ہیں۔ پھر اس جلد بازی کی سزا عمر بھر ڈاکٹروں اور حکیموں کی فیس کی شکل میں بھگتے پھرتے ہیں۔لہٰذا مرد اور عورت دونوں کو ایسے موقعوں پر صبر و تحمل سے کام لینا چاہیے۔ کچھ مرد مطلب پرست ہوتے ہیں انہیں صرف اپنے مطلب سے ہی لینا ہوتا ہے۔وہ دوسروں کی خوشی کی کوئی اہمیت نہیں دیتے اور یہی اصول وہ اپنی بیوی کے ساتھ بھی روا رکھتے ہیں۔ چنانچہ جب ان کے دل میں خواہش جماع ہوتی ہے تو یہ نہیں دیکھتے کہ عورت اس کیلئے تیار ہے یا نہیں' وہ کہیں کسی دکھ درد یا بیماری میں مبتلا تو نہیں ہے۔ان سب باتوں سے انہیں کوئی مطلب نہیں ہوتا وہ بے صبری کے ساتھ عورت سے اپنی خواہش کی تکمیل کر لیتے ہیں۔اس حرکت سے عورت کی نگاہ میں مرد کی عزت کم ہو جاتی ہے اور وہ مرد کو مطلب پرست سمجھنے لگتی ہے۔ساتھ ہی مباشرت کا وہ لطف بھی حاصل نہیں ہو پاتا جو دونوں طرف ہے آگ برابر لگی ہوئی۔کا منظر پیش کر سکے۔

## صحبت باپردہ کرے

حضرت عتبہ بن السلمی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا اتی احدکم اھلہ فلیستتر ولایتجرد تحرد الحمیرین۔

(ابن ماجہ ج ۱ باب ۶۱۶' حدیث ۱۹۹۰)

ترجمہ تم میں جو کوئی اپنی بیوی کے پاس جائے تو پردہ کر لے اور گدھوں کی طرح نہ شروع ہو جائے۔

امام محمد غزالی علیہ الرحمہ روایت کرتے ہیں کہ سرکار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''مرد کو چاہیے کہ اپنی عورت پر جانوروں کی طرح نہ کرے۔ صحبت سے پہلے قاصد ہوتا ہے۔ صحابہ کرام نے عرض کیا۔ یارسول اللہ ﷺ! وہ قاصد کیا ہے؟ ارشاد فرمایا: وہ بوس کنار اور محبت آمیز گفتگو وغیرہ ہیں''۔ (کیمیائے سعادت)

## محبت آمیز گفتگو کرنا اور دل بہلانا

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''جو مرد اپنی بیوی کا ہاتھ اس کو بہلانے کیلئے پکڑتا ہے' اللہ تعالیٰ اس کیلئے ایک نیکی لکھ دیتا ہے۔ جب مرد محبت سے عورت کے گلے میں ہاتھ ڈالتا ہے اس کے حق میں دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں اور جب عورت سے جماع کرتا ہے تو دینا و مافیہا سے بہتر ہو جاتا ہے''۔ (غنیۃ الطالبین باب ۵)

## بیوی سکون کا باعث ہے

حضرت نافع بن الازرق رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ ''ھن لباس لکم '' کا کیا مطلب ہے تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا وہ (عورتیں) تمہارے لئے سکون ہیں۔ تم ان کی طرف سے رات اور دن کو سکون لیتے ہو۔ ابن الازرق نے کہا کیا عرب یہ معنی جانتے ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں کیا تو نے نابغہ بن زبیان کا یہ قول نہیں سنا۔

اذا ما الضجیع ثنی عطفها تثنت علیه فکانت لباسا

ترجمہ جب عورت کے پہلو میں اس کا خاوند سوتا ہے تو وہ اس پر لوٹتا ہے اور وہ اس پر لوٹتی ہے تو وہ اس کیلئے سکون کا باعث ہوتی ہے۔ (تفسیر در منثور مترجم ج ۱ ص ۵۱۸)

## صحبت کی دعا

صحبت سے پہلے خود بے چین نہ ہو جائے اپنے آپ پر پورا اطمینان رکھے جلد

بازی نہ کرے۔ پہلے بیوی سے پیار و محبت بھری گفتگو کرے پھر بوس و کنار کے ذریعے اسے مباشرت کیلئے آمادہ کرے اور اس دوران دل ہی دل میں کہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ

ترجمہ اللہ کے نام سے جو بزرگ و برتر عظمت والا ہے۔ اللہ بہت بڑا ہے۔ اللہ بہت بڑا ہے۔

اس کے بعد جب مرد عورت صحبت کا ارادہ کرلیں تو برہنہ ہونے سے قبل ایک مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں۔ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ○ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ○ لَمْ يَلِدْ ○ وَلَمْ يُوْلَدْ ○ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ○

سورۃ اخلاص پڑھنے کے بعد یہ دعا پڑھیں۔

بسم الله اللهم جنبنا الشيطان وجنب الشيطان ما رزقتنا۔

(بخاری ج ۳، مسلم ج ۱، احیاء العلوم ج ۲، حصن حصین)

ترجمہ اللہ کے نام سے۔ اے اللہ دور کر ہم سے شیطان مردود کو اور دور کر شیطان مردود کو اس اولاد سے جو تو ہمیں عطا کرے۔

## نیک اولاد کا حصول کیسے؟

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

قد ربينهما فی ذلك اوقضی ولد لم يضره شيطان ابدا۔

(بخاری ج ۳، حدیث ۱۵۰، مسلم ج ۱، ترمذی ج ۱، حدیث ۱۰۸۷)

ترجمہ جو شخص اس دعا کو صحبت کے وقت پڑھے گا (وہی دعا جو اوپر لکھی گئی ہے) تو اللہ تعالیٰ اس پڑھنے کو اگر اولاد عطا فرمائے تو اس اولاد کو شیطان کبھی بھی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دعا نہ پڑھنے کا وبال

اس حدیث کی شرح میں حضور سیدنا غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ اپنی کتاب ''غنیۃ الطالبین'' میں۔ حضرت محقق شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی تصنیف ''اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ'' میں۔ اور سیدی اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ ''فتاویٰ رضویہ'' میں ارشاد فرماتے ہیں۔

''اگر کوئی شخص صحبت کے وقت دعا نہ پڑھے (یعنی شیطان مردود سے اللہ کی پناہ نہ مانگے) تو اس شخص کی شرم گاہ سے شیطان لپٹ جاتا ہے اور اس مرد کے ساتھ شیطان بھی اس کی بیوی سے صحبت کرنے لگتا ہے اور اس جماع سے جو اولاد پیدا ہوتی ہے وہ نافرمان' بُری خصلتوں والی' بے غیرت' اور بددین گمراہ ہوتی ہے۔ شیطان کی اس دخل اندازی کے سبب اولاد میں تباہ کاری آ جاتی ہے''۔ (والعیاذ باللہ)

(غنیۃ الطالبین' باب ۵' اشعۃ اللمعات' فتاویٰ رضویہ ج ۹' نصف اول' ص ۴۶)

بخاری شریف کی ایک حدیث میں ہے کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:
''اگر میں اپنی بیوی کے ساتھ کسی کو دیکھ لوں تو تلوار سے اس کا کام تمام کر دوں۔ ان کی اس بات کو سن کر لوگوں نے تعجب کیا۔ اللہ عزوجل کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: لوگو! تمہیں سعد کی اس بات پر تعجب آتا ہے حالانکہ میں تو ان سے زیادہ غیرت والا ہوں اور اللہ تعالیٰ مجھ سے زیادہ غیرت والا ہے''۔ (بخاری ج ۳' باب ۱۳۷)

کیا آپ گوارا کریں گے کہ آپ کی بیوی کے ساتھ کوئی اور مرد مباشرت کرے۔ یقیناً اگر آپ میں غیرت کا تھوڑا سا بھی حصہ موجود ہے تو آپ یہ ہرگز گوارا نہیں کریں گے۔ پھر بتایئے آپ یہ کیسے گوارا کر لیتے ہیں کہ آپ کی بیوی کے ساتھ شیطان مردود بھی صحبت کرے۔ (والعیاذ باللہ) لہٰذا اس مصیبت سے بچنے کیلئے جب بھی صحبت کرے تو یاد کر کے دعا پڑھ لے یا کم از کم اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم O

بسم اللہ الرحمن الرحیم ○ ضرور پڑھ لیا کریں۔

غالباً آج کل بہت سے ہمارے بھائی ایسے ہوں گے جو صحبت کے وقت دعا نہیں پڑھتے۔شاید یہی وجہ ہے کہ نسلیں بے غیرت' نافرمان' اور دین سے دور نظر آ رہی ہیں۔ ہمارا اور آپ کا روزمرہ کا مشاہدہ ہے کہ اولاد سے باپ کہتا ہے کہ بزرگوں کے مزارات پر حاضر ہونا چاہیے۔ بیٹا بزرگوں کے مزاروں پر جانے کو زنا اور قتل سے بدتر سمجھتا ہے۔ باپ کا عقیدہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہمارے آقا و مولیٰ ہیں۔ بیٹا رسول اللہ ﷺ کو اپنے جیسا بشر اور بڑے بھائی سے زیادہ سمجھنے کو تیار نہیں۔ (معاذ اللہ) غرض کہ اس طرح کی سینکڑوں مثالیں ہیں کہ دنیاوی معاملہ ہو یا پھر دینی' اولاد اپنے ماں باپ اور بزرگوں سے باغی نظر آتی ہے۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو توفیق دے۔



# جماع کا صحیح مقام

اللہ تبارک وتعالیٰ قرآن عظیم میں ارشاد فرماتا ہے۔

نِسَآؤُکُمْ حَرْثٌ لَّکُمْ فَاْتُوْا حَرْثَکُمْ اَنّٰی شِئْتُمْ وَقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِکُمْ۔

(سورۃ البقرہ ۲۲۳)

ترجمہ تمہاری عورتیں تمہارے لئے کھیتیاں ہیں تو آؤ اپنی کھیتیوں میں جس طرح چاہو اور اپنے بھلے کا کام پہلے کرو۔ (کنزالایمان)

## شان نزول

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

''یہ آیت کریمہ مباشرت کے متعلق نازل ہوئی''۔ (بخاری ج ۲ حدیث ۱۶۶۰)

امام وکیع' ابن ابی شیبہ' عبد بن حمید' بخاری' ابوداؤد' ترمذی' نسائی' ابن ماجہ' ابن جریر' ابونعیم حلیہ میں اور بیہقی (رحمۃ اللہ علیہم) سنن میں روایت کرتے ہیں کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہودی کہتے تھے کہ جب مرد عورت کے پیچھے کی طرف سے فرج میں وطی کرے اور وہ حاملہ ہو جائے تو بچہ بھینگا پیدا ہوتا ہے اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت کریمہ نازل فرمائی۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب وطی فرج میں ہو تو آگے کی طرف سے

یا پیچھے کی طرف ہو دونوں طرح جائز ہے۔ (تفسیر درمنثور مترجم ج ا ص ۶۷۵)

اللہ کے پیارے حبیب سرکار مدینہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''صحبت صرف عورت کی فرج میں ہی ہونی چاہیے۔ چاہے آگے سے کرے یا پیچھے سے، دائیں کروٹ سے ہو یا بائیں کروٹ سے، جس طرح کوئی شخص اپنے کھیت میں جس طرف سے آنا چاہے آتا ہے اسی طرح اس کی بیوی اس کیلئے کھیت کی مانند ہے اس سے وطی کسی بھی سمت سے کی جاسکتی ہے لیکن وطی صرف فرج میں ہی ہونی چاہیے۔ (احیاء العلوم)

## فائدہ

خیال رہے اپنی بیوی سے صحبت آگے کے مقام میں کرے دُبر میں نہ کرے کیونکہ حدیث میں آیا ہے کہ دبر میں وطی کرنے والا ملعون ہے۔ یعنی وطی سیدھا کر کے کرے الٹی لیکن اگلے مقام کی طرف۔

نسائی اور ابن حبان نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ طرف نظر رحمت نہیں فرماتا جو کسی مرد سے بدفعلی کرتا ہے یا عورت کی دُبر میں وطی کرتا ہے۔

## انزال کے وقت کی دعا

جس وقت انزال ہو یعنی مرد کی منی اس کے آلے سے نکل کر عورت کی فرج میں داخل ہونے لگے اس وقت دل ہی دل میں یہ دعا پڑھیں۔

اللھم لاتجعل للشیطان فیما رزقتنی نصیباً

(حصن حصین، فتاویٰ رضویہ ج ۹ نصف آخر ص ۱۶۱)

ترجمہ اے اللہ شیطان کیلئے حصہ نہ بنا اس میں جو (اولاد) تو ہمیں عطا کرے۔

اس دعا کی تعلیم دینا اس بات کی شہادت ہے کہ اسلام ایک مکمل دین ہے جو زندگی کے ہر موڑ پر اپنا حکم نافذ کرتا ہے تاکہ مسلمان کسی بھی معاملے میں کسی دوسرے دھرم وقانون کا محتاج نہ رہے اور اس دعا میں دوسری حکمت یہ بھی ہے کہ مسلمان کسی بھی حال میں یادالٰہی سے غافل نہ رہے بلکہ ہر حال میں اللہ کی رحمت کا امیدوار رہے۔

ساتھ ہی یہ بات بھی یاد رکھنا ضروری ہے کہ آنے والی اولاد کیلئے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا تو کی جائے کہ اللہ تعالیٰ اسے شیطان سے محفوظ رکھے لیکن جب اولاد پیدا ہو جائے اور اسے شیطانی کاموں سے نہ روکے اسے بُری باتوں سے منع نہ کرے اور اچھی باتوں کا حکم نہ دے تو بڑی عجیب وتعجب خیز بات ہوگی۔اس لئے آگاہ ہو جایئے کہ یہ دعا ہمیں آئندہ کیلئے بھی عمل خیر کرنے کی دعوت فکر دیتی ہے۔

## انزال کے فوراً بعد الگ نہ ہو

حضرت سیدنا امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ روایت کرتے ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

''مرد میں یہ کمزوری کی نشانی ہے کہ جب مباشرت کا ارادہ کرے تو بوس وکنار سے پہلے جماع کرنے لگے اور جب انزال ہو جائے تو صبر نہ کرے اور فوراً الگ ہو جائے کہ عورت کی حاجت پوری نہیں ہوتی''۔ (کیمیائے سعادت)

امام اہلسنت اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

''انزال ہونے کے فوراً بعد عورت سے جدا نہ ہوں یہاں تک کہ عورت کی بھی حاجت پوری ہو۔حدیث پاک میں اس کا بھی حکم ہے۔اللہ عزوجل کی بیشمار دورودیں اس نبی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم پر جنہوں نے ہم کو ہر باب میں تعلیم خیر دی اور ہماری دنیاوی و دینی حاجتوں کی کشتی کو بغیر کسی دوسرے کے سہارے نہ چھوڑا''۔

(فتاویٰ رضویہ ج۹ نصف آخر ص۱۶۱)

چنانچہ مرد کو انزال ہو بھی جائے تو فوراً عورت سے الگ نہ ہو جائے بلکہ اسی طرح کچھ دیر اور ٹھہرے رہے تا کہ عورت کا بھی مطلب پورا ہو جائے۔ کیونکہ عورت کو دیر میں انزال ہوتا ہے۔

## بعد مباشرت عضو مخصوص کی صفائی

صحبت کے بعد مرد اور عورت الگ ہو جائیں پھر کسی صاف کپڑے سے پہلے دونوں اپنے اپنے مقام مخصوص کو صاف کریں تا کہ بستر پر گندگی نہ لگنے پائے۔ صفائی کے بعد پیشاب کر لیں کہ اس کے بہت سے فائدے اطباء نے بیان کئے ہیں۔ جن میں سے چند یہاں ذکر کئے جاتے ہیں۔

1) اگر مرد کے آلے میں کچھ منی باقی رہ گئی ہو تو پیشاب کے ذریعے نکل جاتی ہے۔ کیونکہ اگر تھوڑی سی منی عضو میں اوپر رہ جائے تو بعد میں پیشاب میں جلن اور کھجلی کی بیماری ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

2) پیشاب جراثیم کش ہوتا ہے (کیونکہ پیشاب میں جراثیم کو ختم کرنے والے اجزاء پائے جاتے ہیں) اس لئے پیشاب کے وہاں سے گزرنے سے اس جگہ کی ساری گندگی ختم ہو جاتی ہے اور اس جگہ کے جراثیم ختم ہو جاتے ہیں اور شرم گاہ کی نالی صاف ہو جاتی ہے۔ اس طرح کے اور بھی کئی فائدے ہیں جن کی تفصیل یہاں طوالت کا سبب ہیں۔

### فائدہ

پیشاب کے عضو تناسل سے جدا ہونے کے بعد اور ٹھنڈے ہونے پر خود پیشاب کے کروڑہا جراثیم بڑھ کر نقصان دہ ثابت ہوتے ہیں۔ اس لئے اسلامی شریعت میں پیشاب کا کسی طرح کا بھی استعمال حرام ہے۔

پیشاب کر لینے کے بعد شرم گاہ اور اس کے اطراف کے حصہ کو اچھی طرح سے دھولیں اس سے بدن تندرست رہتا ہے اور کھجلی کی بیماری سے بچاؤ ہو جاتا ہے۔

لیکن یاد رکھئے! مباشرت کے فوراً بعد ٹھنڈے پانی سے نہ دھوئے کہ اس سے بخار ہونے کا خطرہ ہوتا ہے۔ اس لئے کہ صحبت کے بعد جسم کا درجہ حرارت بڑھ جاتا ہے۔ اور جسم میں گرمی آ جاتی ہے اگر گرم جسم پر ٹھنڈا پانی ڈالا جائے گا تو بخار جلد ہونے کا خطرہ ہے۔ لہٰذا صحبت کرنے کے بعد تقریباً پانچ' دس منٹ بیٹھ جائے یا لیٹ جائے تا کہ بدن کی حرارت اعتدال پر آ جائے پھر اس کے بعد پانی کا استعمال کرے اگر جلدی ہو تو ہلکے گرم پانی سے شرم گاہ دھونے میں کوئی نقصان نہیں۔

## چند مزید آداب

جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ مذہب اسلام ہماری ہر جگہ ہر حال میں رہنمائی کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ یہاں تک کہ میاں بیوی کے آپسی تعلقات میں بھی ایک بہترین دوست و رہنما بن کر ابھرتا ہے اور ہماری بھرپور رہنمائی کرتا ہے۔

یہاں ہم شرعی روشنی میں مباشرت کے چند مزید آداب بیان کر رہے ہیں۔ جنہیں یاد رکھنا اور اس پر عمل کرنا ہر شادی شدہ مسلمان مرد و عورت پر ضروری ہے۔

## صحبت تنہائی میں کریں

آپ نے سڑکوں پر سینما ہال میں اور باغوں میں کھلے عام کچھ پڑھے لکھے کہلانے والے موڈرن انسان دیکھے ہوں گے جو انسانی شکل میں جانور نظر آتے ہیں کیونکہ وہ سڑکوں و باغوں میں ہی وہ سب کچھ کر لیتے ہیں جو انہیں نہیں کرنا چاہیے۔ لیکن الحمدللہ! ہم مسلمان ہیں اور اشرف المخلوقات' اس لئے ہم پر ضروری ہے کہ ہم اسلام کا حکم مانیں اور موڈرن جانور نما انسانوں کی نقل سے بچیں۔ لہٰذا یاد رکھئے صحبت ہمیشہ

تنہائی میں کرے اور ایسی جگہ کرے جہاں کسی کے اچانک آنے کا خطرہ نہ ہو اور اس وقت کمرہ میں اندھیرا کرلیں روشنی ہرگز نہ ہو۔

**مسئلہ** بیوی کا ہاتھ پکڑ کر مکان کے اندر لے گیا اور دروازہ بند کرلیا اور لوگوں کو معلوم ہوگیا کہ وطی (مباشرت) کرنے کیلئے ایسا کیا ہے تو یہ مکروہ ہے۔

**مسئلہ** جہاں قرآن کریم کی کوئی آیت کریمہ کسی چیز پر لکھی ہو۔ اگر چہ او پر شیشہ (کانچ) ہو۔ جب تک اس پر کپڑے کا غلاف نہ ڈال لے وہاں صحبت کرنا یا برہنہ بے ادبی ہے۔ (فتاویٰ رضویہ ج۹ نصف آخر ص۲۵۸)

حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ ''غنیۃ الطالبین'' میں اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ اپنی ملفوظات ''الملفوظ'' میں فرماتے ہیں۔

جو بچہ سمجھتا ہے اور دوسروں کے سامنے بیان کرسکتا ہے اس کے سامنے صحبت کرنا مکروہ (تحریمی) ہے۔ (یعنی شریعت میں ناپسندیدہ ونا جائز ہے)''۔

(غنیۃ الطالبین باب۲، الملفوظ ج۳، ص۱۳)

**مسئلہ** کسی کی دو بیویاں ہوں تو ایک بیوی سے دوسری بیوی کے سامنے صحبت کرنا جائز نہیں۔ مرد کو اپنی بیوی سے تو حجاب نہیں لیکن ایک بیوی کو دوسری بیوی سے تو پردہ فرض ہے اور شرم وحیاء ضروری ہے۔ (فتاویٰ رضویہ ج۹ نصف اول، ص۲۰۷)

## مباشرت سے پہلے وضو

مباشرت سے پہلے وضو کر لینا چاہیے کہ اس کے بہت سے فائدے ہیں۔ جن میں سے چند ہم یہاں بیان کرتے ہیں۔

1) وضو کرنا ثواب اور باعث برکت ہے۔

2) مباشرت سے پہلے وضو کرنے کی حکمت ایک یہ بھی ہے کہ مرد وعورت دونوں میں یہ احساس پیدا ہو کہ صحبت ہم صرف اپنی خواہشات نفسانی کی تکمیل کیلئے

مرد اور عورت دونوں پر غسل فرض ہو گیا۔ (بخاری ج ا باب ۲۰۱ حدیث ۲۸۴)

## حیض کے بعد

عورت کو حیض کا خون آنا جب بند ہو جائے تو اسکے بعد اسے غسل کرنا فرض ہے۔

## نفاس کے بعد

عورت کو بچہ جنے کے بعد جو خون فرج سے آتا ہے اسے نفاس کہتے ہیں اس خون کے بند ہو جانے کے بعد عورت کو غسل کرنا فرض ہے۔ یہ جو مشہور ہے کہ عورت بچہ جننے کے چالیس دن بعد پاک ہوتی ہے۔ غلط ہے۔ (اس کی تفصیل اور نفاس کا مفصل بیان آگے آئے گا) (قانون شریعت ج ا)

ان پانچ چیزوں سے غسل فرض ہو جاتا ہے۔ اب اس کے علاوہ چند اور ضروری مسائل ہیں جن کا ہر مسلمان کو جاننا اور یاد رکھنا ضروری ہے۔

## منی

منی وہ ہے جو شہوت کے ساتھ نکلتی ہے۔

## مذی

مذی وہ ہے جو بغیر مزہ کے ایسے ہی عضوء تناسل پر چپ چپا سا مادہ نکلتا ہے۔ کھوپرے کے تیل کی طرح کا مادہ کبھی قبض سے کبھی ہاضمہ کی خرابی سے بھی نکلتا ہے۔

## ودی

گاڑھے پیشاب کو کہتے ہیں' جو غالباً دیکھنے میں گاڑھے دودھ کی طرح کا مادہ ہوتا ہے۔ منی نکلنے سے غسل فرض ہوتا ہے۔ جب کہ مذی و ودی کے نکلنے سے غسل فرض نہیں ہوتا لیکن وضو ٹوٹ جاتا ہے۔

**مسئلہ** اگر منی اتنی پتلی پڑ گئی کہ پیشاب کے ساتھ یا ویسے ہی کچھ قطرے بغیر شہوت (بغیر مزے) کے نکل جائیں تو غسل فرض نہ ہوا لیکن وضو ہو تو وضو ٹوٹ گیا۔

(قانون شریعت ج۱)

## بیماری سے منی نکلنا

کسی نے بوجھ اٹھایا یا اونچائی سے نیچے گرا' یا بیماری کی وجہ سے بغیر کسی مزے کے منی نکل گئی تو غسل فرض نہ ہوا' البتہ وضو ٹوٹ گیا۔ (قانون شریعت ج۱)

## پیشاب کے ساتھ منی نکلنا

اگر کسی نے پیشاب کیا اور منی نکلی تو دیکھا جائے کہ اس وقت عضوء تناسل میں تناؤ تھا یا نہیں اگر تناؤ تھا تو غسل فرض ہو گیا' اور اگر تناؤ نہ تھا اور بغیر کسی مزے کے پیشاب کے ساتھ منی نکل گئی تھی تو غسل فرض نہ ہوا۔ (فتاویٰ عالمگیری' بہار شریعت و کتب کثیرہ)

## کس پر غسل فرض ہوا؟

مرد اور عورت ایک بستر پر سوئے لیکن مباشرت نہ کی' صبح بیدار ہونے کے بعد بستر پر منی کے دھبے کا نشان پایا۔ مرد اور عورت دونوں کو یاد نہیں کہ دونوں میں سے کسے احتلام ہوا ہے' تو اب اس دھبے کو دیکھیں اگر وہ دھبہ لمبا سفید رنگ کا اور گندہ سا ہے تو مرد پر غسل فرض ہوا (یعنی مرد کو احتلام ہوا ہے) اور اگر وہ دھبہ گول پتلا اور پیلے رنگ کا ہے تو عورت پر غسل فرض ہوا۔ (واللہ اعلم)

**مسئلہ** مرد و عورت ایک بستر پر سوئے' بیداری کے بعد بستر پر منی کا نشان پایا گیا اور ان میں سے کسی کو احتلام یاد نہیں تو احتیاط یہ ہے کہ دونوں غسل کریں۔ یہی صحیح ہے۔

(بہار شریعت ج۱' ح۲)

## مباشرت کے بعد منی نکلنا

کسی عورت نے اپنے شوہر سے مباشرت کی۔ مباشرت کے بعد غسل کیا۔ پھر اس کی شرم گاہ سے اس کے شوہر کی منی نکلی تو اس پر غسل واجب نہ ہوگا لیکن وضو جاتا رہے گا۔ (بہارشریعت ج ۱ ح ۲)

## ناپاک کیلئے کون سی باتیں حرام ہیں

جس کو نہانے کی ضرورت ہو اس کو مسجد میں جانا' کعبہ کا طواف کرنا' قرآن کریم کو چھونا' بے دیکھے یا زبانی پڑھنا یا کسی آیت کا لکھنا' یا ایسی انگوٹھی پہننا یا چھونا جس پر قرآن کی کوئی آیت یا عدد یا حروف مقطعات لکھے ہوئے ہو' دینی کتابیں جیسے حدیث' تفسیر اور فقہ وغیرہ کی کتابیں چھونا' یہ سب حرام ہے' اگر قرآن کریم جزدان میں ہو یا رومال و کپڑے میں لپٹا ہو تو اس پر ہاتھ لگانے میں حرج نہیں۔ اگر قرآن کی کوئی آیت قرآن کی نیت سے نہ پڑھی صرف تبرک کیلئے بسم اللہ' الحمدللہ یا سورۃ فاتحہ یا آیت لکرسی یا ایسی ہی کوئی آیت پڑھی تو کچھ حرج نہیں۔ اسی طرح درود شریف اور کلمہ شریف بھی پڑھ سکتے ہیں۔ (قانون شریعت ج ۱)

## ناپاک کا جھوٹا

ناپاک مرد و عورت کا اور حیض و نفاس والی عورت کا جوٹھا پاک ہے۔ اسی طرح ان کا پسینہ یا تھوک کسی کپڑے یا جسم سے لگ جائے تو ناپاک نہیں ہوگا۔

(بخاری ج ۱ ص ۱۹۳' قانون شریعت ج ۱)

## ناپاک کا نماز پڑھنا

رات میں صحبت کی ہو تو نماز فجر سے پہلے' اور اگر دن میں صحبت کی ہو تو اگلی نماز

سے پہلے غسل کرلیں تا کہ نماز قضا نہ ہو جائے اور زیادہ وقت تک ناپاکی کی حالت میں رہنا نہ پڑے کہ ناپاک شخص سے رحمت کے فرشتے دور رہتے ہیں۔ غسل کی حاجت ہے اور وقت تنگ ہے کہ اگر غسل کرتا ہے تو فجر کی نماز کا وقت ختم ہو جائے گا اور نماز قضا ہو جائے گی ایسی حالت میں تیمم کر کے گھر پر ہی نماز پڑھ لے' پھر اس کے بعد غسل کر کے اسی نماز کو دوبارہ پڑھے۔ (اس طرح سے ادا نماز پڑھنے کا ہی ثواب ملے گا)

(احکام شریعت ج ۲)

## جس گھر میں ناپاک ہو

اکثر مرد اور عورتیں شرم و حیا سے غسل نہیں کرتے اور ناپاکی کی حالت میں کئی کئی دن گزار دیتے ہیں۔ یہ بہت ہی بڑی نحوست کی بات اور جاہلانہ طریقہ ہے۔ حدیث پاک میں ہے جس گھر میں ناپاک مرد یا عورت ہو اس گھر میں رحمت کے فرشتے نہیں آتے' اس گھر میں نحوست و بے برکتی آ جاتی ہے۔ کاروبار و رزق سے برکت دور ہو جاتی ہے اور مفلسی' غربت تنگ دستی کا بسیرا ہو جاتا ہے۔

## غسل سے پہلے بال کاٹنا

غسل کرنے سے پہلے ناپاکی کی حالت میں زیر ناف بال' بغل کے بال' سر کے بال' ناک کے بال اور ناخن وغیرہ نہ کاٹیں کہ یہ مکروہ ہے اور اس سے سخت بری لاعلاج بیماریوں کے ہو جانے کا بھی خطرہ ہے۔

(کیمیائے سعادت' بہار شریعت ج ۲' ح ۱۶۷)

احیاء العلوم میں ہے کہ

''ناپاک حالت میں زیر ناف بال' ناخن' سر کے بال وغیرہ کاٹنا منع ہے کیونکہ آخرت میں تمام اجزاء اس کے پاس واپس آئیں گے تو ناپاک اجزاء کا ملنا اچھا نہیں۔

یہ بھی مذکور ہے کہ ہر بال انسان سے اپنی ناپاکی کا مطالبہ کرے گا"۔(احیاء العلوم ج ۲)

## ایک اہم مسئلہ

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں علیہ الرحمہ "فتاویٰ رضویہ" میں نقل فرماتے ہیں کہ "بدھ کے دن ناخن کتروانے سے حدیث میں منع کیا گیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔ "بدھ کے دن ناخن نہ کترایا کرو کہ اس سے کوڑھ ہونے کا خطرہ ہے"۔(کوڑھ ایک خطرناک بیماری ہے جس میں جسم پر سفید داغ پڑ جاتے ہیں)

(فتاویٰ رضویہ ج ۹ نصف اول ص ۳۷)



# نجاستوں کے پاک کرنے کا طریقہ

غسل سے پہلے کپڑوں کو پاک کرنا ضروری ہے۔ وہ کپڑا جس پر نجاست (گندگی) لگی ہو اس پر پہلے صاف پانی بہا کر خوب اچھی طرح ملیں پھر کپڑے کو اچھی طرح نچوڑ لیں۔ پھر دوسرا صاف پانی لیں اور کپڑے پر بہائیں پھر صابن یا سرف سے اچھی طرح دھوئے پھر اس کپڑے کو نچوڑ لیں۔ اب تیسری مرتبہ صاف نیا پانی لے کر کپڑے پر بہائیں اور پھر نچوڑ لیں۔ اب آپ کا کپڑا شرعی رو سے پاک ہو گیا۔ یعنی تین مرتبہ نیا پانی لینا اور تین مرتبہ اچھی طرح کپڑے پر بہانا اور پھر اچھی طرح نچوڑ لینا ضروری ہے۔

**مسئلہ** نجاست اگر پتلی ہے تو کپڑا تین مرتبہ دھونے اور تین بار اچھی طرح نچوڑنے سے پاک ہوگا۔ کپڑے کو اچھی طرح نچوڑنے کا مطلب یہ ہے کہ ہر بار اپنی پوری قوت سے اس طرح نچوڑے کہ پانی کے قطرے ٹپکنا بند ہو جائیں اگر کپڑے کا خیال کر کے اچھی طرح نہیں نچوڑا تو کپڑا شریعت کے مطابق پاک نہیں سمجھا جائے گا۔

**مسئلہ** کپڑے کو تین مرتبہ دھو کر ہر بار خوب نچوڑ لیا ہے کہ اب نچورنے سے پانی کے قطرے ٹپکے گے نہیں پھر اس کو لٹکا دیا اور اس سے پانی ٹپکا تو یہ پانی پاک ہے۔

**مسئلہ** اگر ایک شخص نے ناپاک کپڑے دھو کر اچھی طرح نچوڑ لیا' مگر ایک دوسرا شخص ایسا ہے جو اس پہلے شخص سے زیادہ طاقتور ہے اگر وہ کپڑا نچورے تو ایک دو بوند

اور ٹپک سکتی تھیں تو وہ کپڑا پہلے والے شخص کیلئے پاک ہے اور اس دوسرے طاقتور شخص کیلئے ناپاک ہے' کیونکہ دوسرا شخص پہلے شخص سے طاقت میں زیادہ ہے اگر یہ خود دھوتا اور نچوڑتا تو وہ کپڑا اس کیلئے اور پہلے شخص کیلئے بھی پاک ہوتا۔

اس مسئلہ سے معلوم ہوا کہ مرد کو اپنے ناپاک کپڑے خود ہی دھونے چاہیے۔ بیوی سے نہ دھلوائے' کیونکہ عام طور پر عورت کی طاقت مرد کی طاقت سے کم ہوتی ہے اگر مرد خود نچوڑے تو ایک دو بوندیں کپڑے اور نکال سکتا ہے اس لئے مرد کے حق میں کپڑے ناپاک ہی ہوں گے۔ لیکن کسی کی بیوی اس سے زیادہ طاقتور ہو اور اس نے اچھی طرح سے نچوڑا ہے تو مرد کیلئے کپڑے پاک ہیں۔ ایسے مرد جن کی بیوی ان سے زیادہ طاقتور ہے اس کے ہاتھوں دھلے کپڑے پہننے میں کوئی حرج نہیں۔

**مسئلہ** کپڑے کو پہلی مرتبہ دھونے' نچوڑنے کے بعد ہاتھ دوسرے نئے پانی سے اچھی طرح دھوئے' پھر دوسری مرتبہ کپڑا دھونے اور نچوڑنے کے بعد ہاتھ دوسرے پانی سے پھر اچھی طرح دھوئے۔ تیسری مرتبہ کپڑا دھونے اور نچوڑنے سے کپڑا اور ہاتھ دونوں پاک ہو گئے۔

**مسئلہ** ایسی چیزیں جنہیں نچوڑا نہیں جا سکتا' جیسے روئی کا گدا' دری' چٹائی' کارپیٹ' شطرنجی وغیرہ تو انہیں پاک کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ان پر پہلے اتنا پانی بہائے کہ وہ پوری طرح بھیگ جائے اور پانی بہنے لگے اس کے بعد ہاتھ سے اچھی طرح ملیں اور اسے اس وقت تک چھوڑ دیئے جب تک کہ پانی گدے' چٹائی وغیرہ سے ٹپکنا بند نہ ہو جائے۔ پھر دوسری مرتبہ پانی بہائے پھر چھوڑ دے جب پانی کو بوندیں ٹپکنا بند ہو جائیں تو اب تیسری مرتبہ اس پر پانی بہائے اور سوکھنے کیلئے چھوڑ دے۔ اب وہ گدا' یا چٹائی پاک ہو گئی۔ تین مرتبہ نیا پانی اس چیز پر بہانا اور ہر مرتبہ پانی ٹپکنے تک انتظار کرنا ضروری ہے۔ (احکام شریعت ج ۳' قانون شریعت ج ۱)

# غسل کا بیان

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا۔ (سورۃ مائدہ ۶)

ترجمہ اور اگر تمہیں نہانے کی حاجت ہو تو خوب ستھرے ہو لو۔ (کنزالایمان)

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

"جب مرد مباشرت کے بعد غسل کرتا ہے تو بدن کے جس بال پر سے پانی گزرتا ہے اس کے ہر بال کے بدلے اس کی ایک نیکی لکھی جاتی ہے۔ ایک گناہ کم کر دیا جاتا ہے اور ایک درجہ اونچا کر دیا جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ اس بندے پر فخر فرماتا ہے اور فرشتوں سے فرماتا ہے کہ "میرے اس بندے کی طرف دیکھو کہ اس سرد رات میں غسل جنابت کیلئے اٹھا ہے' اسے میرے پروردگار ہونے کا یقین ہے تم گواہ ہو جاؤ کہ میں نے اسے بخش دیا"۔ (غنیۃ الطالبین باب ۵)

غسل میں تین فرض ہیں۔ ان میں سے اگر کوئی ایک بھی فرض چھوٹ گیا تو چاہے سمندر میں بھی نہالیں تو بھی غسل نہ ہوگا اور اسلامی شریعت کے مطابق ناپاک ہی رہے گا غسل کے تین فرض یہ ہیں۔

## غرارہ کرنا

منہ بھر کر غرارہ کرنا۔ اس طرح کہ حلق کا آخری حصہ، دانتوں کی کھڑکیاں، مسوڑے وغیرہ سب سے پانی بہہ جائے۔ دانتوں میں اگر کوئی چیز اٹکی ہوئی ہو تو اسے نکالنا ضروری ہے اگر وہاں پانی نہ لگا تو غسل نہ ہوگا۔ اگر روزہ ہو تو غرارہ نہ کرے صرف کلی کرے کہ اگر غلطی سے پانی حلق کے نیچے چلا گیا تو روزہ ٹوٹ جائے گا۔

**مسئلہ** کوئی شخص پان کتھا وغیرہ کھاتا ہے اور چونا و کتھا دانتوں کی جڑوں میں ایسا جم گیا کہ اس کا چھڑانا بہت زیادہ نقصان کا سبب ہے تو معاف ہے اور اگر بغیر کسی نقصان کے چھڑا سکتا ہے تو چھڑانا واجب ہے بغیر اس کے چھڑائے غسل نہ ہوگا۔

(فتاویٰ رضویہ ج ۲، کتاب الطہارۃ، باب الغسل)

## ناک میں پانی ڈالنا

ناک کے آخری نرم حصہ تک پانی پہنچانا فرض ہے ناک کی گندگی کو انگلی سے اچھی طرح سے نکالے، پانی ناک کی ہڈی تک لگنا چاہیے اور ناک میں پانی محسوس ہونے لگے۔

## تمام بدن پر پانی بہانا

تمام بدن پر پانی بہانا کہ بال برابر بھی بدن کا کوئی حصہ سوکھا نہ رہے، بغل، ناف، کان کے سوراخ وغیرہ تک پانی بہانا ضروری ہے۔

(بہار شریعت ج ۱، ح ۲، قانون شریعت ج ۱)

## غسل کرنے کا طریقہ

غسل میں نیت کرنا سنت ہے اگر نہ بھی کی تب بھی غسل ہو جائے گا۔ غسل کی

نیت یہ ہے کہ ''میں پاک ہونے اور نماز کے جائز ہونے کے واسطے غسل کر رہا ہوں / یا کر رہی ہوں۔

نیت کے بعد پہلے دونوں ہاتھ گٹوں (کلائی) سمیت تین مرتبہ اچھی طرح دھوئے' پھر شرم گاہ اور اس کے اطراف کے حصوں کو دھوئے چاہے وہاں گندگی لگی ہو یا نہ لگی ہو۔ پھر بدن پر جہاں جہاں گندگی ہو ان جگہوں کو دھوئے۔ اس کے بعد غرارہ کرے کہ پانی حلق کے آخری حصے' دانتوں کی کھینڈوں' مسوڑوں وغیرہ میں بہہ جائے' کوئی چیز دانتوں میں اٹکی ہو تو لکڑی وغیرہ سے اسے نکال لے' پھر ناک میں پانی ڈالے اس طرح کہ پیشانی سے لے کر ٹھوڑی تک اور ایک کان سے دوسرے کان کی لو تک' پھر تین مرتبہ کہنیوں سمیت ہاتھوں پر پانی بہائے پھر سر کا مسح کرے جس طرح وضو میں کرتے ہیں۔ اس کے بعد بدن پر تیل کی طرح پانی ملیں۔ پھر تین مرتبہ سر پر پانی ڈالیں پھر تین مرتبہ سیدھے مونڈھے پر اور تین مرتبہ بائیں مونڈھے پر لوٹے یا مگ وغیرہ سے پانی ڈالے اور جسم کو ملتے بھی جائیں اس طرح کہ بدن کا کوئی حصہ سوکھا نہ رہے۔ سر کے بالوں کی جڑوں بغل میں شرم گاہ اور اس کے آس پاس کے حصوں پر سب جگہ پانی پہنچ جائے۔ اسی طرح عورت اپنے کان کی بالی' ناک کی نتھنی وغیرہ کو گھما گھما کر وہاں پانی پہنچائے۔ سر کی جڑوں تک پانی ضرور پہنچے۔ اب اسلامی شریعت کے مطابق آپ پاک ہو گئے۔ آپ کا غسل صحیح ہو گیا' اس کے بعد صابن وغیرہ جو بھی جائز چیز لگانا ہو وہ لگا سکتے ہیں۔ آخر میں پیر دھو کر الگ ہو جائیں۔

(فتاویٰ رضویہ ج ۲' ص ۱۸' بہار شریعت ج ۱' ح ۲' ص ۱۸)

**مسئلہ** نہانے کے پانی میں بے وضو شخص کا ہاتھ' انگلی' ناخن یا بدن کا کوئی اور حصہ پانی میں بے دھوئے چلا گیا تو وہ پانی غسل اور وضو کے لائق نہ رہا۔ اسی طرح جس شخص پر غسل فرض ہے اس کے جسم کا کوئی بھی حصہ بے دھوئے پانی سے چھو گیا تو وہ پانی غسل کے لائق نہیں۔ اس لئے ٹاکے وغیرہ کا پانی جس میں گھر کے کئی لوگوں کے ہاتھ بغیر

دھلے ہوئے پڑتے ہیں اس پانی سے غسل اور وضو نہیں ہو سکتا۔ غسل کیلئے پہلے سے ہی احتیاط سے کئی بالٹی یا ڈرام میں الگ ہی نل سے پانی بھر لیں۔ اگر ایسا ٹاکا ہے کہ جس میں کسی کا ہاتھ نہیں جاتا اور اس میں نل وغیرہ لگا ہے جیسے عموماً مساجد میں ہوتے ہیں یا آج کل بلڈنگوں میں چھت کے اوپر پلاسٹک کے بڑے بڑے ٹینک لگائے جاتے ہیں تو ایسے ٹاکے و ٹینک کے پانی سے غسل کرنا صحیح ہے۔ اگر غسل کے پانی میں دھلا ہوا ہاتھ یا بدن کا کوئی حصہ پانی میں چلا گیا یا چھو گیا تو کوئی حرج نہیں۔

اسی طرح غسل کرتے وقت بھی یہ احتیاط رکھیں کہ ناپاک بدن سے پانی کے چھینٹے ٹینکی میں موجود پانی جس سے غسل کر رہا ہے اس میں جانے نہ پائیں۔

(قانون شریعت ج ا)

**مسئلہ** ایسا حوض یا تالاب جو کم سے کم دس ہاتھ لمبا' دس ہاتھ چوڑا (یعنی کم از کم 10×10 کا) ہو تو اس کے پانی میں اگر ہاتھ یا نجاست چلے گئی تو وہ پانی ناپاک نہیں ہوگا' جب تک کہ اس کا رنگ یا مزہ یا اس کی بو نہ بدل جائے۔ اس سے غسل اور وضو جائز ہے۔ ہاں اگر نجاست اتنی چلے گئی کہ رنگ یا مزہ یا بو بدل گئی تو اس پانی سے وضو غسل نہ ہوگا۔ (قانون شریعت ج ا)

**مسئلہ** غسل کرتے وقت قبلہ کی طرف رخ کر کے نہانا منع ہے۔ غسل خانے میں جس کی چھت ہو اور بند دروازے ہو یا ایسی جگہ جہاں کسی کے اچانک دیکھنے کا گمان نہ ہو تو وہاں برہنہ نہانے میں کوئی حرج نہیں' عورتوں کو زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔ یہاں تک کہ بیٹھ کر نہانا بہتر ہے۔ ایسی جگہ نہائے جہاں کسی کے دیکھنے کا اندیشہ نہ ہو۔ نہاتے وقت بات چیت کرنا' کچھ پڑھنا' چاہے کوئی دعا کیوں نہ ہو' کلمہ شریف' درود شریف وغیرہ پڑھنا سخت منع ہے۔

**مسئلہ** کچھ لوگ نہاتے وقت فلمی گیت گاتے ہیں اور کچھ تو معاذ اللہ بے خیالی میں نعت وغیرہ گنگنانے لگتے ہیں۔ یاد رکھئے اوّل تو گانا گانا ہی جائز نہیں' پھر نہاتے وقت

چاہے غسل خانے میں نہا رہا ہو یا اور کسی جگہ گیت، گانا سخت ناجائز ہے۔ اسی طرح غسل کرتے وقت نعت شریف وغیرہ پڑھنا بھی سخت ناجائز و گناہ ہے۔

**مسئلہ** کچھ لوگ چڈی پہن کر سڑکوں کے کنارے سرکاری نل میں نہاتے ہیں یہ جائز نہیں۔ بلکہ سخت ناجائز و حرام و گناہ ہے۔ کیونکہ مرد کو مرد سے بھی گھٹنے سے ناف تک کا حصہ چھپانا فرض ہے۔ (قانون شریعت ج ۱)

**مسئلہ** کچھ لوگ ناپاک چڈی یا کپڑا پہنے ہوئے ہی غسل کرتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ نہانے میں سب کچھ پاک ہو جائے گا یہ بیوقوفی ہے۔ اس سے تو گندگی پھیل کر پورے بدن کو ناپاک کر دیتی ہے اور ویسے بھی اس طریقے سے چڈی پاک نہیں سمجھی جائے گی، کیونکہ ناپاک کپڑے کو تین بار دھونا، اور ہر بار اچھی طرح نچوڑنا ضروری ہے (جس کا بیان پہلے گزر چکا ہے) اس لئے پہلے ناپاک چڈی یا کپڑے کو اتار لیں۔ پاک چڈی یا کپڑا ہی باندھ کر غسل کرے۔

## ناخن پالش ہونے پر غسل نہ ہوگا

اکثر عورتیں اپنے ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر اور کچھ مرد بھی اپنے ہاتھوں کے ناخنوں پر پالش لگاتے ہیں۔ ناخن پالش میں اسپریٹ (شراب) ہوتا ہے جو کہ شریعت میں حرام ہے۔ مردوں کیلئے تو بہت ہی زیادہ سخت حرام و گناہ ہے کہ یہ عورتوں سے مشابہت پیدا کرنا ہے۔ ناخنوں پر پالش ہونے کی وجہ سے غسل اور وضو کرتے وقت پانی ناخنوں پر نہیں لگتا بلکہ پالش پر لگ کر پھسل جاتا ہے اور سرے سے ہی غسل نہیں ہوتا۔ جب غسل ہی نہ ہوا تو ناپاک ہی رہا اور ناپاکی کی حالت میں نماز پڑھی تو نماز نہ ہوگی اور جان بوجھ کر ناپاک رہنا سخت گناہ ہے۔ اللہ نہ کرے اس حالت میں موت آگئی تو اس کا وبال الگ، اور ناپاکی میں اکثر شریر جنات کا اثر ہو جاتا ہے۔ اس لئے عورتوں کو چاہیے کہ ناخن پالش نہ لگائیں۔

# میاں بیوی کے حقوق

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ۔ (سورۃ البقرہ ۱۸۷)

ترجمہ وہ تمہاری لباس ہیں اور تم ان کے لباس۔ (کنزالایمان)

ان قرآنی الفاظ میں اپنی عورتوں کے ساتھ میل جول کی مہلت کا سبب بیان کیا گیا ہے اور ان کے ساتھ میل جول رکھ کر اور اکٹھے رہ کر بچ جانا بہت مشکل ہے۔

**سوال** عورت مرد کا اور مرد عورت کا لباس کیوں؟

**جواب** گا ہے دونوں بوقت نیند برہنہ ہو کر اور گلے لگ کر سوتے ہیں۔

ج ۲) بوقت جماع ایک دوسرے پر مشتمل ہونے کی وجہ سے۔

ج ۳) یا اس لئے کہ ایک دوسرے کا حال چھپاتے ہیں۔

ج ۴) یا اس لئے کہ ایک دوسرے کو غلط کاری سے بچاتے ہیں اور ایسی خرابیوں سے ایک دوسرے کو محفوظ رکھتے ہیں جن کا صدور ان سے نامناسب ہے۔

ج ۵) آیت کا مطلب یہ ہے کہ تم اپنی عورتوں کا سکون ہو اور وہ تمہارا سکون ہیں اور یہ بھی مشاہدہ ہے کہ جتنا مرد عورت کو آپس میں سکون ملتا ہے ایسی کسی اور شے سے انہیں سکون نصیب نہیں ہوتا بشرطیکہ ان کی آپس میں محبت اور اچھا سلوک ہو ورنہ پناہ

بخدا۔

(تفسیر روح البیان سورۃ البقرۃ ۱۸۷)

## فائدہ

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے کیا ہی خوب بہترین مثال کے ذریعے میاں بیوی کے ایک دوسرے پر حقوق کے متعلق اپنے بندوں کو سمجھایا ہے۔

لباس جسم کے عیوب کو چھپاتا ہے اسی طرح بیوی اپنے شوہر کے عیوب کو اور شوہر اپنی بیوی کے عیوب کو چھپانے والے بنیں۔ ایک مہذب انسان بغیر لباس کے نہیں رہ سکتا اسی طرح تمدن یافتہ مرد یا عورت بغیر نکاح کے نہیں رہ سکتے۔ لباس کے میلے ہونے پر دھویا جاتا ہے اسی طرح شوہر اور بیوی غم و پریشانی کے موقع پر ایک دوسرے کا مکمل سہارا بنیں اور غموں کو دھو ڈالیں۔ لباس میں اگر کوئی معمولی سا داغ لگ بھی جائے تو لباس پھینکا نہیں جاتا بلکہ سے دھو کر صاف کر لیا جاتا ہے۔ اسی طرح میاں بیوی ایک دوسرے کی چھوٹی موٹی غلطیوں کو معاف کریں اور غلطیوں کے داغ کو معافی کے پانی سے دھو کر صاف کر لیں۔



# شوہر کے حقوق

بیوی کا فرض ہے کہ اپنے شوہر کی عزت کا خیال رکھے اور اس کے ادب واحترام سے کسی قسم کی کوتاہی نہ برتے اور زبان سے ایسی کوئی بات نہ نکالے جو شوہر کی شان کے خلاف ہو۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لو کنت امر احدا ان یسجد لاحد لامرت المراۃ ان تسجد لزوجھا

(ترمذی ج ۱ باب ۸۸ حدیث ۱۱۵۸)

ترجمہ اگر میں کسی کو کسی کیلئے سجدہ کا حکم دیتا تو عورتوں کو حکم دیتا کہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے۔

## فائدہ

اس حدیث شریف سے دو باتیں معلوم ہوئی۔ ایک تو یہ کہ خدا کے سوا کسی کیلئے سجدہ کرنا جائز نہیں اور دوسری بات یہ معلوم ہوئی کہ شوہر کا درجہ اتنا بلند ہے کہ مخلوق میں اگر کسی کیلئے سجدہ کرنا جائز ہوتا تو عورت کو حکم دیا جاتا کہ وہ اپنے شوہر کو سجدہ کرے۔

## ایک دوسرے کے حقوق کی رعایت

علامہ اسمٰعیل حقی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں زوجیت کے مقاصد نامکمل رہتے ہیں جب تک کہ ہر دونوں ایک دوسرے کے حقوق کی رعایت نہ کریں اور ہر دونوں کو خیال رہے کہ ہم نے ایک دوسرے کے احوال کی اصلاح کرنی ہے مثلاً (۱) طلب النسل (۲) تربیت اولاد (۳) ہر دونوں کے معاشرہ کی اصلاح کا خیال (۴) گھر کی حفاظت (۵) گھر کی چیزوں کی اچھی تدبیر بنانا (۶) ایک دوسرے کے معاملات سمجھداری سے سلجھانا اسی طرح وہ جملہ امور جو شرعاً مستحسن اور عادت کے موافق ہیں۔

(تفسیر روح البیان سورۃ بقرۃ ۲۲۸)

## بہترین عورت کی پہچان

ایک شخص نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا کہ

''بہترین عورت کی پہچان کیا ہے''؟ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا

''التی تطیعه اذا امر۔ یعنی جو عورت اپنے شوہر کی عزت وفرمانبرداری کرے''۔

(نسائی ج ۲، ص ۳۶۴)

عورت کا فرض ہے کہ اپنے شوہر کی خدمت سے کسی قسم کی کوتاہی نہ برتے بلکہ زندگی کے ہر موڑ پر نہایت ہی خندہ پیشانی سے شوہر کی خدمت کر کے اپنی وفاداری کا عملی ثبوت دے۔ یہاں تک کہ اگر شوہر اپنی عورت کو کسی ایسے کام کا حکم دے جو اس کو بے کار وفضول محسوس ہو تب بھی عورت کا فرض ہے کہ شوہر کے حکم کی تعمیل کرے۔

ام المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

''میری امت میں سب سے بہتر وہ عورتیں ہیں جو اپنے شوہر کے ساتھ اچھا

سلوک کرتی ہیں۔ ایسی عورت کو ایسے ایک ہزار شہیدوں کا ثواب ملتا ہے جو خدا کی راہ میں صبر کے ساتھ شہید ہوئے۔ ان عورتوں میں سے ہر عورت جنت کی حوروں پر ایسی فضیلت رکھتی ہے جیسے مجھے (یعنی حضور ﷺ) کو تم پر فضیلت حاصل ہے"۔

(غنیۃ الطالبین باب ۵)

## رسول اللہ ﷺ کا عورتوں سے خطاب

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا اے عورتوں کی جماعت اللہ سے ڈرتی رہو اور اپنے خاوندوں کی رضا جوئی کرو۔ اگر عورت کو معلوم ہوتا کہ اس کے خاوند کا کیا حق ہے تو وہ (خدمت کے انتظار میں) کھڑی رہتی جب تک کہ وہ صبح اور شام کے کھانے سے فارغ نہ ہو جائے۔ (طبرانی المعجم الکبیر برقم ۳۴۳)

امام عبدالرزاق' بزار اور طبرانی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ ایک عورت حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میں آپ کی خدمت میں عورتوں کی نمائندہ بن کر حاضر ہوئی ہوں۔ جہاد اللہ تعالیٰ نے مردوں پر فرض کیا ہے اگر وہ کسی کو قتل کریں تو انہیں ثواب ملتا ہے۔ اگر انہیں قتل کیا جائے تو تب بھی وہ زندہ ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ کے ہاں انہیں رزق دیا جاتا ہے۔ ہم عورتیں ان کی خدمت میں لگی رہتی ہیں ہمارا کیا اجر اور حق ہے؟ نبی کریم ﷺ نے فرمایا تو جس عورت کو بھی ملے اسے یہ پیغام پہنچا دینا کہ خاوند کی اطاعت اور اس کا حق اس کو پہنچانا اس عمل کے برابر ہے لیکن تم میں سے بہت ہی کم یہ کام کرتی ہیں۔

(تفسیر درمنثور مترجم ج ۲ ص ۴۲۱)

## رسول اللہ ﷺ کی بیٹی کو نصیحت

امام بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم

صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی صاحبزادی سے فرمایا بیشک میں نفرت کرتا ہوں کہ عورت اپنے خاوند کی شکایت کرنے والی ہو۔ امام بیہقی نے حضرت حسن سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیوی سے فرمایا اے بیٹی کسی مرد کی کوئی بیوی نہیں جو خاوند کی خواہش کو پورا نہ کرے اور خاوند کے منہ پر اس کی مذمت کرے اگرچہ خاوند اسے حکم دے کہ وہ جبل اسود سے جبل احمر کی طرف منتقل ہو یا جبل احمر سے جبل اسود کی طرف منتقل ہو اپنے خاوند کی رضا چاہا کرو۔ (تفسیر درمنثور مترجم ج ۲ ص ۴۲۲)

## خاوند کی اطاعت پر والد کی مغفرت

امام حکیم ترمذی نوادر الاصول میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ ایک شخص جہاد کیلئے گیا اس نے اپنی بیوی سے کہا تم نیچے نہ اترنا اس عورت کا والد نیچے رہتا تھا' اس کا والد بیمار ہو گیا۔ اس عورت نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف پیغام بھیجا۔ آپ کو بتائے اور مشورہ لے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عورت کو پیغام بھیجا اللہ سے ڈرو اور اپنے خاوند کی اطاعت کرو پھر اس کا باپ فوت ہو گیا اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر دینے اور مشورہ کیلئے پیغام بھیجا تب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسی قسم کا پیغام بھیجا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے اس کی نماز جنازہ پڑھی تو اس عورت کو پیغام بھیجا کہ اللہ تعالیٰ نے تیری خاوند کی اطاعت کی وجہ سے تیرے باپ کو بخش دیا۔

(نوادر الاصول)

## یوم قیامت نماز کے بعد خاوند کے متعلق سوال

حضرت کعب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

"قیامت کے روز عورت سے پہلے نماز کے متعلق پوچھا جائے گا اور پھر اس کے بعد خاوند کے حقوق کے متعلق سوال ہوگا"۔ (تنبیہ الغافلین)

## عورت کی دعا کی قبولیت کب؟

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''کوئی عورت اپنے خاوند کے گھر سے بھاگ نکلے تو اس کی نماز قبول نہیں ہوتی اور عورت جب نماز پڑھے مگر اپنے خاوند کیلئے دعا نہ کرے تو اسکی دعا مردود ہوتی ہے''۔

(تنبیہ الغافلین)

## شوہر کی ناشکری کفر ہے

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے رویت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

کفران العشیر کفر دون کفر فیہ (بخاری ج ا باب ۱۲ حدیث ۲۸)

ترجمہ شوہر کی ناشکری کرنا ایک طرح کا کفر ہے اور ایک کفر دوسرے سے کم ہوتا ہے۔

## جہنم میں سب سے زیادہ عورتیں

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

''مجھے دوزخ دکھائی گئی میں نے وہاں عورتوں کو زیادہ پایا وجہ یہ ہے کہ وہ کفر کرتی ہیں''۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا۔ ''کیا وہ اللہ کے ساتھ کفر کرتی ہیں'' ارشاد فرمایا ''نہیں! وہ شوہر کی ناشکری کرتی ہیں (جو کہ ایک طرح کا کفر ہے) اور احسان نہیں مانتیں اگر تو کسی عورت سے عمر بھر احسان اور نیکی کا سلوک کرے لیکن ایک بات بھی خلاف طبیعت ہو جائے تو جھٹ کہہ دے گی میں نے تجھ سے کبھی آرام اور سکون نہیں پایا''۔ (بخاری ج ا باب ۲۱ حدیث ۲۸)

## نظر رحمت سے محروم عورت

حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ اس عورت پر نظر رحمت نہیں فرماتا جو اپنے شوہر کا شکر ادا نہیں کرتی حالانکہ وہ اپنے شوہر سے بے نیاز بھی نہیں۔

(الزواجر عن اقتراف الکبائر مترجم ص ۳ مکتبہ المدینہ لاہور)

## شرک کے بعد بڑا گناہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''کیا تم کو نہیں معلوم کہ عورت کیلئے شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ شوہر کی نافرمانی ہے''۔

(غنیۃ الطالبین باب ۵)

لہٰذا عورتوں کو چاہیے کہ اپنے شوہر کی نافرمانی اور ناشکری نہ کرے، ورنہ پھر جہنم کے عذاب کیلئے تیار رہے۔ عورت اگر یہ چاہتی ہے کہ شوہر کو اپنا گرویدہ بنائے رکھے تو اس کی خدمت میں کوتاہی نہ کرے اس کی پر خلوص خدمتوں کو دیکھ کر شوہر خود ہی اس کا گرویدہ ہو جائے گا۔

## خدا اور فرشتوں کی لعنت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول مقبول ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''شوہر اپنی بیوی کو جس وقت بستر پر بلائے اور وہ آنے سے انکار کر دے تو اس عورت پر خدا کے فرشتے صبح تک لعنت کرتے رہتے ہیں''۔

(بخاری ج ۳، حدیث ۱۷۸، مسلم ج ۱)

ایک روایت میں ہے کہ

''جب شوہر اپنی حاجت کیلئے بیوی کو بلائے تو بیوی اگر روٹی پکا رہی ہو تو اس کو لازم ہے کہ سب کام چھوڑ کر شوہر کے پاس حاضر ہو جائے''۔ (ترمذی ج ۱، حدیث ۱۱۵۹)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

حق الزوج علی المرأة ان لا تمنعه وان كانت علی قتب۔

(ابوطیاسی بحوالہ الافصاح فی احادیث النکاح)

ترجمہ عورت پر خاوند کا یہ حق ہے کہ وہ اس کو نہ روکے اگر چہ وہ کجاوے کے پالان پر بھی کیوں نہ ہو۔

طیالسی میں اس حدیث کے بعد یہ الفاظ بھی ہیں

اور خاوند کے گھر سے اس کی اجازت کے بغیر کسی کو کچھ نہ دے اگر اس نے کچھ دیا تو خاوند کو ثواب ہوگا اور اس کو گناہ ہوگا اور یہ اس کی اجازت کے بغیر نفلی روزہ بھی نہ رکھے اگر اس نے ایسا کیا اس کو گناہ ہوگا ثواب نہیں ملے گا اور اس کے گھر سے بھی اس کی اجازت کے بغیر نہ نکلے اگر اس نے ایسا کیا تو اس پر عذاب اور رحمت کے فرشتے لعنت کریں گے حتیٰ کہ واپس لوٹ آئے عرض کیا گیا اگر چہ خاوند ظالم ہو؟ فرمایا اگر چہ ظالم ہو۔

## خاوند کا شکوہ کرنے والی

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

انی لا بغض المرأة تخرج من بيتها تجر ذيلها تشكو زوجها۔

(رواہ طبرانی)

ترجمہ میں اس عورت کو ناپسند کرتا ہوں جو اپنے گھر سے نکلے اور اپنی چادر کو گھسیٹ رہی ہو اور اپنے خاوند کا شکوہ کر رہی ہو۔

## مرد کی کمر توڑنے والی بیوی

حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا

کہ تین عورتیں مصیبتوں میں سے ہیں پھر آپ ﷺ نے اس عورت کا بھی ذکر کیا کہ جب اس کے پاس ہو تو وہ تجھے اذیت دے اور جب تو اس سے غائب ہو تو تیری خیانت کرے۔

ایک اور روایت میں ہے۔

تین کمر کے منکے توڑنے والی چیزوں سے پناہ مانگو پھر آپ ﷺ نے بُری عورت کو شمار کیا (جو مرد کو) بڑھاپے سے پہلے پہلے بوڑھا کر دیتی ہے (یعنی غموں اور پریشانیوں میں مبتلا کرے)

## شوہر کا حق ادا نہیں ہو سکتا

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ

''حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں ایک جوان عورت حاضر ہوئی اور عرض کیا۔''یارسول اللہ ﷺ! میں جوان عورت ہوں مجھے نکاح کیلئے پیغام آتے ہیں مگر میں شادی کو بُرا سمجھتی ہوں۔ آپ مجھے بتائیے بیوی پر شوہر کے کیا حقوق ہیں؟'' نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا۔''اگر شوہر کی چوٹی سے ایڑی تک پیپ ہو اور وہ اسے زبان سے چاٹے تو بھی شوہر کا حق ادا نہیں کر پائے گی''۔ اس عورت نے عرض کیا۔ یارسول اللہ ﷺ تو میں شادی نہ کروں''؟ آپ نے فرمایا۔''تم شادی کرو کیونکہ اس میں بھلائی ہے''۔

(تنبیہ الغافلین، مکاشفۃ القلوب، باب ۹۵)

افسوس آج کل کی زیادہ تر عورتیں اپنے شوہروں کو بُرا بھلا کہتی اور گالیاں دیتی ہیں۔ کچھ بے باک بے شرم عورتیں اپنے شوہروں کو مارنے سے بھی نہیں چوکتی اور کچھ عیاش بدچلن عورتیں اپنے بیمار شوہر کو گھر پر چھوڑ کر دوسرے مردوں کے ساتھ رنگ رلیاں منانے میں مست رہتی ہیں۔

خدارا ایسی عورتیں ہوش میں آئیں، اپنے شوہر کے مرتبے کو پہچانیں اور اس

دنیا میں تھوڑی سی مستی، رنگ رلیوں اور تھوڑے سے جھوٹے مزے کی خاطر ہمیشہ رہنے والی آخرت کی زندگی کو تباہ و برباد نہ کریں۔

## جنتی عورت

امام بیہقی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ کیا میں تمہیں جنتیوں کے بارے میں نہ بتاؤں (عرض کیا گیا ضرور) فرمایا (۱) نبی جنت میں ہوں گے (۲) صدیق جنت میں ہوں گے (۳) شہید جنت میں ہوں گے (۴) بچہ جنت میں ہوگا (۵) ایسا شخص جو اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر شہر کی ایک طرف رہنے والے بھائی سے ملاقات کو جائے وہ بھی جنت میں ہوگا (۶) تمہاری وہ عورتیں جنت میں ہوں گی جو خاوند سے محبت کرنے والی ہوں جب خاوند اس پر ناراض ہو تو وہ آئے اور اپنا ہاتھ خاوند کے ہاتھ میں دے دے پھر وہ کہے میں اس وقت نہ سوؤں گی یہاں تک کہ تو راضی ہو جائے۔ (شعب الایمان ج۶ برقم ۸۷۳۲)

امام ابن ابی شیبہ، حاکم اور بیہقی نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی ہے جبکہ حاکم نے اسے صحیح قرار دیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو عورت گذارے جبکہ اس کا خاوند اس سے راضی ہو تو وہ جنت میں داخل ہو جائے گی۔

(مستدرک حاکم ج۴ برقم ۷۳۲۸)

امام احمد، ابن جریر اور بیہقی نے حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ ایک عورت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوئی جبکہ اس کا بیٹا اس کے ساتھ تھا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حمل اٹھانے والیاں، بچے جننے والیاں، رحم کرنے والیاں اگر وہ نہ ہو جو یہ اپنے خاوندوں کے ساتھ کرتی ہیں تو ان میں سے نماز پڑھنے والیاں جنت میں داخل ہو جائیں۔ (تفسیر درمنثور ج۲ ص۴۲۲)

## تیرا خاوند جنت بھی اور جہنم بھی

ابن سعد ابن ابی شیبہ حاکم اور بیہقی نے حضرت حصین بن محصن رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے روایت نقل کی ہے کہ مجھے میری پھوپھی نے بتایا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں ایک کام کیلئے آئی۔ آپ نے فرمایا اے عورت تیرا خاوند ہے؟ میں نے عرض کی ہاں۔ فرمایا تیرا اس کے ساتھ کیا سلوک ہے؟ میں نے عرض کی میں اس کی ضرورت پوری کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑتی مگر وہ جو کرنے سے عاجز ہوں۔ فرمایا خیال رکھنا کہ تو اس کے ہاں کیا حیثیت رکھتی ہے بیشک وہ تیری جنت اور جہنم ہے۔

(مستدرک حاکم ج ۲ برقم ۲۷۶۹)

## عورت کا جہاد

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

جهاد المرأة حسن التبعل (تفسیر روح البیان سورۃ بقرہ ۲۲۸)

ترجمہ عورت کا جہاد یہ ہے کہ وہ اپنے خاوند کے حقوق میں چوبند ہو۔

## بیوی کو تابعدار بنانے کا عمل

جس شخص کی بیوی اس کا کہنا نہ مانتی ہو نافرمان زبان دراز اور جھگڑالو ہو تو وہ شخص سوتے وقت ۔اَلْمَانِعُ۔ خلوص کے ساتھ بہت زیادہ پڑھے۔ بفضلہ تعالیٰ عورت فرمانبردار اور محبت کرنے والی ہو جائے گی۔ (وظائف رضویہ ص ۲۲۴)



# بیوی کے حقوق

جس طرح بیوی پر لازم ہے کہ شوہر کے حقوق ادا کرے اسی طرح شوہر پر بھی فرض ہے کہ بیوی کے حقوق ادا کرنے میں کسی قسم کی کوتاہی نہ کرے۔

اللہ رب العزت ارشاد فرماتا ہے۔

وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ (سورۃ النساء ۱۹)

ترجمہ اور ان سے (عورتوں سے) اچھا برتاؤ کرو۔ (کنز الایمان)

شوہر پر بیوی کی جو ذمہ داریاں عائد ہیں ان سب میں ایک بڑی ذمہ داری یہ بھی ہے کہ وہ بیوی کا مہر ادا کرے۔

حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''نکاح کی شرط یعنی مہر ادا کرنے کا سب سے زیادہ خیال رکھو''۔

(بخاری ج ۳' باب ۸۱' حدیث ۱۳۷)

بیوی کا مہر شوہر کے ذمہ ادا کرنا واجب اور ضروری ہے اگر اس کے ادا کرنے میں کوتاہی ہوگی تو قیامت کے روز سخت گرفت اور سزا ہوگی۔ شوہر کا اپنی بیوی کو ستانا' گالیاں دینا' اور اس پر ظلم و زیادتی کرنا بدترین گناہ ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

"سب سے بُرا آدمی وہ ہے جو اپنی بیوی کو ستائے"۔ (طبرانی شریف)

## عورتوں کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی مردوں کو نصیحت

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ایما امرأة سالت زوجها اطلاق من غیر باس فعلیها حرام رائحة الجنة اومیکم بالنساء خیرا فانهن او عوان عند کم۔

(ابوداؤد کتاب المناسک، ابن ماجہ برقم ۳۰۸۴)

ترجمہ جو عورت بغیر کسی تکلیف کے اپنے خاوند سے طلاق کا مطالبہ کرتی ہے اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے۔ میں مردوں کو عورتوں سے خیر خواہی کا حکم دیتا ہوں کیونکہ یہ تمہارے پاس مددگار کے طور پر ہوتی ہیں۔

امام مسلم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے حجۃ الوداع کے متعلق ایک طویل حدیث بیان کی کہ اس میں ہے کہ عورتوں کے متعلق اللہ سے ڈرو۔ کیونکہ تم نے ان کو اللہ کی امانت کے طور پر حاصل کیا ہے (یعنی بیویاں تمہارے پاس اللہ کی امانت ہیں اس لئے ان پر ظلم اور زیادتی نہ کرنا)

## عورتوں کی لغزشیں نہ ڈھونڈو

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے عورتوں کی خوامخواہ لغزشیں اور کوتاہیاں ڈھونڈنے سے منع فرمایا ہے۔

(الطبرانی بحوالہ الافصاح فی احادیث النکاح)

## عورتوں پر شک نہ کرو

حضرت جابر بن عتیک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

غیرۃ یبغضھا اللہ وھی غیرۃ الرجل علی اھلہ من غیر ریبہ۔

(ابوداؤد برقم ۲۶۴۴ باب الخیلاء)

ترجمہ وہ غیرت جو اللہ کو نہیں بھاتی اس آدمی کی غیرت ہے جو بغیر کسی شک کے بیوی پر شک کرتا ہے۔

## فائدہ

آج کل یہ وباء عام ہے کہ معمولی باتوں پر عورت پر شک کیا جاتا ہے اور اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے یا بیوی طلاق کا مطالبہ کرتی یا میکے چلی جاتی ہے یا پھر خودکشی کر لیتی ہے چند ماہ قبل اخبار میں آیا کہ مرد سے ستائی عورت نے پہلے بچوں کو ذبح کر دیا بعد میں خود اپنی زندگی کا خاتمہ کر دیا۔

## بیوی سے حسن سلوک کرو

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:
''وہ شخص کامل ایمان والا ہے جو اپنی بیوی کے ساتھ حسن سلوک میں اچھا ہے اور میں تم سب میں اپنی بیویوں کے ساتھ سب سے بہتر سلوک کرنے والا ہوں''۔

(ترمذی ج ۱ باب ۷۸۹ حدیث ۱۱۶۱ تنبیہ الغافلین)

حضرت امام ترمذی و حضرت امام ابن ماجہ رضی اللہ عنہما نے ان لفظوں کے ساتھ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کیا ہے کہ

خیرکم خیرکم لاھلہ وانا خیرکم لاھلی۔

(ترمذی ج ۱ ابن ماجہ حدیث ۲۰۴۷)

ترجمہ تم میں وہ بہتر ہے جو اپنی بیوی کے ساتھ بہتر ہے اور میں اپنی بیویوں کے ساتھ تم سب سے بہتر ہوں۔

شوہر کو چاہیے کہ اپنی بیوی کے ساتھ خوش مزاجی نرمی اور مہربانی سے پیش آئے اور اپنے پیارے نبی کے فرمان پر عمل کرے۔

موجودہ دور میں دیکھا یہ جا رہا ہے کہ مرد حضرات باہر تو چوہا بنے پھرتے ہیں لیکن گھر آتے ہی شیر کی طرح دھاڑنا شروع کر دیتے ہیں اور بے وجہ بیوی پر رعب جھاڑتے رہتے ہیں۔ بیوی سے ہمیشہ محبت کا سلوک رکھے۔ ہاں اگر وہ نافرمانی کرے یا جائز حکم نہ مانے تو اس پر ناراضگی کا اظہار کر سکتے ہیں۔

## عورت کا مرد پر حق

حضرت معاویہ بن جیدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عورت کا مرد پر کیا حق ہے۔ فرمایا جب خود کھائے تو اس کو بھی کھلائے اور جب خود پہنے تو اس کو بھی پہنائے اور اس کے چہرے کا عیب نہ نکالے اور زیادہ نہ پیٹے اور گھر سے باہر قطع تعلق نہ کرے۔

## فائدہ

آج کل تو عورتوں کے حقوق کا خیال نہیں رکھا جاتا اور اس کو طرح طرح کے طعنے دیئے جاتے ہیں کبھی بدصورتی کا طعنہ کبھی غریبی کا طعنہ وغیرہ یہاں تک جانوروں کی طرح مارا جاتا ہے اور کبھی کبھی عورتوں کو قتل بھی کر دیا جاتا ہے جیسا کہ ٹی وی اور اخبارات میں اکثر خبریں آتی ہیں۔

## عورت کے خاوند پر پانچ حقوق

امام ابو اللیث سمرقندی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ خاوند پر عورت کے پانچ قسم کے حقوق لازم ہیں۔

۱) یہ کہ گھر سے باہر اس کے کام کاج سنوارے اور اسے گھر سے باہر نہ جانے

دے نہ کہ وہ عورت ہے جس کا بلا وجہ نکلنا گناہ اور بے مروتی ہے۔

۲) یہ کہ نماز' روزہ وغیرہ احکام کے متعلق بقدر ضرورت مسائل اسے سکھائے اور اسے گھر سے باہر نہ جانے دے۔

۳) یہ کہ اسے حلال کھانا کھلائے کیونکہ حرام غذا سے پیدا ہونے والا گوشت جہنم میں پگھلایا جائے گا۔

۴) یہ کہ اس پر کوئی ظلم نہ کرے کہ وہ اس کے پاس امانت ہے۔

۵) یہ کہ وہ اگر اس پر کچھ زیادتی بھی کر بیٹھے تو محض اس کی ہمدردی میں اسے برداشت کرے کہ کہیں اس سے بڑھ کر کوئی بات نہ کر بیٹھے۔ (تنبیہ الغافلین)

اور یہ بات بھی خاوند کے اخلاقی فرائض میں شامل ہے کہ اگر عورت بیمار ہو جائے تو اس کی تیمارداری میں ہرگز ہرگز کوئی کوتاہی نہ کرے بلکہ اپنی دلداری و دلجوئی اور بھاگ دوڑ سے عورت کے دل پر نقش بٹھا دے کہ میرے شوہر کو مجھ سے بے حد محبت ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ عورت شوہر کے اس احسان کو یاد رکھے گی اور وہ شوہر کی خدمت گذاری میں اپنی جان لڑا دے گی۔

## بیوی کی بدمزاجی پر صبر و تحمل

اگر بیوی کے کسی قول' فعل' بدگوئی' بداخلاقی' سخت مزاجی' زبان درازی وغیرہ سے شوہر کو کبھی کبھی اذیت اور تکلیف پہنچ جائے تو شوہر کو چاہیے کہ صبر و تحمل اور برداشت سے کام لے کیونکہ عورتوں کا ٹیڑھا پن ایک فطری چیز ہے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ

استوصوا بالنساء خیرا فان المرأة خلقت من ضلع وان اعوج ما فی الضلع اعلاہ فان ذھبت تقیمہ کسرتہ وان ترکتہ لم یزل اعوج فاستوصوا بالنساء۔ (بخاری)

ترجمہ    عورتوں سے حسن سلوک کرو کیونکہ عورت عورت پسلی سے پیدا کی گئی ہے اور پسلی کا اوپر والا حصہ زیادہ ٹیڑھا ہوتا ہے پس اگر اسے سیدھا کرنا چاہو تو توڑ دو گے اور اگر (اپنے حال پر) چھوڑ دو گے تو ہمیشہ ٹیڑھا رہے گا پس عورتوں سے اچھا سلوک کرو۔

## فائدہ

میاں بیوی کی ازدواجی زندگی کا جب آغاز ہوتا ہے تو بیوی بعض اوقات گھریلو نشیب وفراز کو سمجھ نہیں پاتی اور بیوی کی بعض باتیں مرد کو ناگوار محسوس ہوتی ہیں لیکن جوں جوں وقت گذرتا ہے سمجھدار عورتیں اپنی عادتوں کو خاوند کے مطابق تبدیل کر لیتی ہیں جس سے گھر کا نظام پر سکون ہو جاتا ہے اگر ایسا نہ ہو تو مرد کو عورتوں کی عادتوں پر مسلسل صبر کرنا چاہیے تاکہ اللہ تعالیٰ کوئی بہتر صورت پیدا کر دے۔

## جنتی حوروں کی بددعا

خاوند کو ستانا زبان درازی کرنا کئی عورتوں کا وطیرہ بن چکا ہے مگر یہ نہیں سوچتی اس طرح سے گھریلو حالات خراب ہو جاتے ہیں اور جس کا زیادہ اثر بچوں پر پڑتا ہے اس لئے عورت کی اس بات کو حضور نبی کریم ﷺ نے ناپسند کیا ہے۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا جب کوئی عورت اپنے خاوند کو تکلیف پہنچاتی ہے تو حوروں میں سے اس کی بیوی کہتی ہے اسے تکلیف نہ دے اللہ تجھے ہلاک کرے کیونکہ یہ تیرے پاس چند روز کیلئے ہے عنقریب یہ تجھے چھوڑ کر ہمارے پاس آجائے گا۔ (ابن ماجہ)

## بیوی کی بدمزاجی پر صبر کا اجر

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ میری امت کے مردوں میں سے سب سے زیادہ افضل وہ مرد ہے جو اپنی بیوی کے ساتھ اچھا

سلوک کرتا ہے اور اسے دینی نصیحتیں کرتا ہے اور خوف دلاتا ہے اور عورت سے دکھ اور اذیت ملنے پر صبر کرتا ہے جو شخص عورت کے دکھ پہنچانے پر صبر کرے گا تو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اسے یوم آخرت نمازی کا مرتبہ عطا ہوگا۔ (میاں بیوی کے حقوق)

## عورت اپنی زبان درازی سے بچے

حضور نبی کریم ﷺ نے ایک زبان دراز عورت کو زبان درازی ترک کرنے کی پوری ترغیب دی۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص بارگاہ نبوی میں عرض گذار ہوا یارسول اللہ ﷺ فلاں عورت کا بہت نمازیں پڑھنے' روزے رکھنے اور خیرات کرنے کا چرچا ہے مگر وہ اپنی زبان سے اپنے ہمسائے کو تکلیف دیتی ہے۔ آپ نے فرمایا کہ وہ جہنمی ہے عرض کیا فلاں عورت کم روزے رکھنے' کم صدقہ کرے اور کم نمازیں پڑھنے میں مشہور ہے وہ پنیر کے ٹکڑے خیرات کرتی ہے لیکن زبان سے اپنے ہمسائے کو تکلیف نہیں دیتی آپ نے فرمایا وہ جنتی ہے۔ (احمد' بیہقی شعب الایمان)

جب ہمسایہ کو تکلیف دینے اور زبان درازی کرنے پر تمام اعمال غارت ہو گئے تو جو بیوی مرد کو بُرا بھلا کہے گی اور زبان درازی کرے تو اس کا حشر کیا ہوگا۔

## حکایت

کہتے ہیں ایک شخص حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس اپنی بیوی کی شکایت لے کر حاضر ہوا۔ دروازے پر پہنچا تھا تو اندر سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بیوی حضرت ام کلثوم رضی اللہ عنہا کی کچھ تیز کلامی محسوس ہوئی تو اپنے دل میں یہ سوچ کر لوٹنے لگا کہ میں تو اپنی بیوی کی شکایت لے کر آیا تھا اور یہاں تو خود ہی وہی قصہ ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے واپس بلا کر پوچھا تو کہنے لگا میں یہ ارادہ لے کر آیا تھا کہ اپنی بیوی کا شکوہ آپ سے کروں مگر

آپ کے گھر کا معاملہ معلوم ہوا تو میں واپس جا رہا ہوں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرے ذمہ اس کے کچھ حقوق ہیں جس کی وجہ سے میں درگذر کرتا ہوں ایک تو یہ کہ وہ میرے اور جہنم کے درمیان آڑ ہے کہ اس کی وجہ سے میرا دل حرام سے بچا رہتا ہے دوسرا یہ کہ میں باہر چلا جاتا ہوں تو وہ میرے مال و متاع کی رکھوالی کرتی ہے تیسرا یہ کہ وہ میرے کپڑے دھوتی ہے۔ چوتھا یہ کہ وہ میری اولاد کی پرورش اور تربیت کرتی ہے پانچویں یہ کہ وہ میرا کھانا پکاتی ہے یہ سن کر وہ شخص کہنے لگا یہ سب فوائد تو مجھے بھی حاصل ہیں لہٰذا جس طرح آپ اپنی بیوی سے درگذر کرتے ہیں تو اب میں بھی ایسا ہی کروں گا۔

## حکایت

جب شیخ بو علی سینا، حضرت ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ کی شہرت سے متاثر ہو کر بغرض ملاقات خرقان میں آپ کے گھر پہنچے اور آپ کی بیوی سے پوچھا کہ شیخ کہاں ہیں تو بیوی نے جواب دیا تم ایک زندیق اور کاذب کو شیخ کہتے ہو مجھے معلوم نہیں کہ شیخ کہاں ہیں البتہ میرے شوہر تو جنگل سے لکڑیاں لانے گئے ہیں۔ یہ سن کر شیخ بو علی سینا کو خیال آیا کہ جب آپ کی بیوی ہی اس قسم کی گستاخی کرتی ہے تو نہ معلوم آپ کا مرتبہ کیا ہے گو میں نے تو آپ کی تعریف سنی ہے لیکن ایسا محسوس ہوتا ہے کہ آپ بہت ادنیٰ درجہ کے عام انسان ہیں۔ جب بو علی سینا آپ کی جستجو میں جنگل کی جانب روانہ ہوئے تو دیکھا کہ آپ شیر کی کمر پر لکڑیاں لادے ہوئے تشریف لا رہے ہیں۔ یہ معاملہ دیکھ کر شیخ بو علی سینا کو بہت حیرت ہوئی اور قدم بوس ہو کر عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے تو آپ کو ایسا بلند مقام عطا فرمایا ہے اور آپ کی بیوی آپ کے متعلق بہت بُری باتیں کہتی ہیں آخر اس کی وجہ کیا ہے؟ آپ نے جواب دیا کہ اگر میں ایسی بکری کا بوجھ برداشت نہ کرسکوں تو پھر یہ شیر میرا بوجھ کیسے اٹھا سکتا ہے۔

(تذکرۃ الاولیاء مترجم ص ۲۶۷ مطبوعہ قادری رضوی کتب خانہ لاہور)

## بیوی کو سمجھانے کا طریقہ

سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ "غنیۃ الطالبین" میں اور امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ "کیمیائے سعادت" میں فرماتے ہیں۔

"اگر بیوی شوہر کی اطاعت نہ کرے تو شوہر نرمی و محبت سے سمجھا بجھا کر اپنی اطاعت کروائے اگر اس کے بعد بھی نہ مانے تو شوہر غصہ کرے اور اسے ڈانٹ ڈپٹ کر سمجھائے۔ اگر پھر بھی نہ مانے تو سونے کے وقت اس کی طرف پیٹھ کر کے سوئے۔ اگر اس پر بھی نہ مانے تو پھر تین راتیں اس سے الگ سوئے۔ اگر ان تمام باتوں سے بھی نہ مانے اور اپنی ہٹ دھرمی پر اڑی رہے تو اسے مارے مگر منہ پر نہ مارے اور نہ ہی اتنے زور سے مارے کہ زخمی ہو جائے۔ اگر ان سب سے بھی فائدہ نہ ہو تو پھر ایک مہینے تک ناراض رہے۔ (پھر بھی کچھ بات نہ بنے تو اب ایک طلاق دے)

(غنیۃ الطالبین باب ۵' کیمیائے سعادت)

اگر کسی شخص کی دو بیویاں یا اس سے زیادہ ہوں تو سب کے ساتھ برابری کا سلوک رکھے۔ کھانے پینے اوڑھنے کپڑے وغیرہ۔ سب میں انصاف سے کام لے ہر بیوی کے پاس برابر برابر وقت گزارے اور اس کیلئے ان کی باری مقرر کر لے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا کانت عند الرجل امراتان فلم یعدل بینھما جاء یوم القیمۃ وشقہ ساقط۔ (ترمذی ج ۱' حدیث ۱۱۴۷' ابن ماجہ ج ۱' احیاء العلوم ج ۲)

ترجمہ جب کسی کے نکاح میں دو بیویاں ہو اور وہ ایک ہی کی طرف مائل ہو تو وہ قیامت کے دن جب آئے گا تو اس کا آدھا دھڑ گرا ہوا ہوگا۔



# بیوی کا نان نفقہ

بیوی کو یہ حق حاصل ہے کہ خاوند اس کے اخراجات کا بندوبست کرے شریعت محمد یہ میں بیوی کے خرچہ کو نفقہ کہا جاتا ہے۔نکاح کے بعد مرد کو یہ احساس ہو جانا چاہیے کہ عورت نے اپنے ماں باپ کا گھر چھوڑ کر اس کے ساتھ زندگی بھر رہنے کا جو عہد کر لیا تو اب اس کی ضروریات بھی اس کے ذریعہ سے ہوتی ہیں کیونکہ شادی کی وجہ سے عورت مرد کی شریک زندگی بن جاتی ہے اس لئے عورت کے کھانے' پینے' پہننے میں بھی برابر کی حق دار ہے اس لئے عورت کے تمام اخراجات کا بندوبست کرنا خاوند کا فرض بن جاتا ہے۔

## کھانے' پینے اور پہننے میں برابری

حکیم بن معاویہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ایک شخص نے حضور نبی کریم ﷺ سے دریافت کیا بیوی کا حق خاوند پر کیا ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا جیسا تو کھائے ویسا اسے کھلائے جیسا خود پہنے ویسا اسے پہنائے اور اس کے منہ پر نہ مارے اور اس کو بُرا نہ کہے اور گھر علاوہ تنہا نہ چھوڑے۔ (ابن ماجہ)

## فائدہ

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جس حیثیت کا کھانا خود مرد کھائے اور جس

حیثیت کا لباس خود پہنے اور جیسی رہائش میں وہ خود رہتا ہو اس طرح کا بیوی کیلئے بھی انتظام کرے اور خرچ کرنے میں کنجوسی نہ کرے اور حد سے زیادہ بھی نہ بڑھے کیونکہ فضول خرچی اسراف میں شامل ہے بلکہ اعتدال کے طریقہ پر چلنا چاہیے۔

## بیوی کے خرچہ میں فراخی کا اجر

حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا جو شخص اپنی بیوی کے نفقہ میں فراخی کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن غنی کر دے گا اور جنت میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی رفاقت عطا فرمائے گا۔ (بخاری)

## فائدہ

اس حدیث سے معلوم ہوا اخراجات کے سلسلہ میں یہ بات پیش نظر ہے کہ بیوی پر خرچ کرنے والا مال بھی راہ خدا میں مال خرچ کئے جانے کی طرح ہے۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بیوی بچوں کا فکر کرنا اور ان کے راحت و آرام کیلئے جدوجہد کرنا راہ خدا میں جہاد کرنے کے برابر ہے۔ حلال رزق کیلئے کوشش کرنا اور دین کی طرف رہنمائی کرنا ہر شوہر پر فرض ہے۔ (احیاء العلوم ج ۲)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ایک دینار وہ ہے جس تم اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہو۔ ایک دینار وہ ہے جس کو تم غلام پر خرچ کرتے ہو۔ ایک دینار وہ ہے جس کو تم مسکین پر صدقہ کرتے ہو اور ایک دینار وہ ہے جس کو تم اپنے بیوی بچوں پر خرچ کرتے ہو ان میں سب سے زیادہ اجر اس دینار پر ملے گا۔ جس کو تم اپنے اہل پر خرچ کرتے ہو۔ (صحیح مسلم)

اسی طرح ایک اور حدیث پاک میں فرماتے ہیں آقا علیہ السلام کہ جو شخص اپنے بیوی بچوں پر خرچ کرے گا پس وہ صدقہ ہے اللہ کے ہاں اسے اس کا اجر ملے گا یقیناً وہ

ایک غازی کا ثواب پائے گا۔ (بیہقی)

## خاوند کے مال سے کھانے کا حق

بقدر ضرورت خاوند کے مال سے عورت کیلئے کھا لینا جائز ہے اس سلسلہ میں ایک حدیث ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حضرت ابوسفیان کی بیوی ہندہ آئی اور کہنے لگے ابوسفیان کنجوس آدمی ہے اگر میں ان کے مال سے کچھ رقم لے کر (یعنی انہیں بتائے بغیر بچوں پر خرچ کروں تو کوئی حرج تو نہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر ضرورت کے مطابق مال لے کر خرچ کرلو تو کوئی حرج نہیں ہے۔ (بخاری)

## بخل کی مذمت

مال کے ہوتے ہوئے بیوی کیلئے خرچ کرنے میں بخل کرنا اچھا نہیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی مذمت کی ہے۔

روایت ہے کہ ایک مرتبہ بارگاہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں ایک عورت آئی اور عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرا شوہر مجھ سے بہت بخل کرتا ہے حتیٰ کہ آٹا گوندھنے تک کو برتن نہیں دیتا اور میں کوئی کسب اور ہنر بھی نہیں جانتی جس سے اپنا خرچ اٹھالوں۔ یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تجھ پر جنت حلال ہوگئی اور تیرے شوہر پر جہنم واجب ہوگئی۔ (مسلم)

## فرشتوں کی دعا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

ما من یوم یصبح العباد فیہ الا ملکان ینزلان فیقول احدھما اللھم اعط منفقا خلفا ویقول الاخر اللھم اعط ممسکا تلفاً (بخاری، مسلم)

ترجمہ ہر روز بوقت صبح دو فرشتے اترتے ہیں ان میں سے ایک کہتا ہے اے اللہ خرچ کرنے والے کونعم البدل عطا فرما۔ دوسرا کہتا ہے اے اللہ روکنے والے کا مال ضائع فرما۔

## نفقہ کی مقدار (مسائل)

حضرت امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں عورت کا جو نفقہ مرد کے ذمہ ہے وہ صرف تین چیزیں ہیں (۱) طعام (۲) قیام گاہ (۳) لباس۔ اس سے زائد جو کچھ شوہر اپنی بیوی کو دیتا ہے یا اس پر خرچ کرتا ہے وہ ہمدردی اور احسان ہے۔

بعض علماء کرام فرماتے ہیں کہ نفقہ کی مقدار دونوں کی معاشی حالت پر مبنی ہے اگر دونوں مال دار ہیں تو نفقہ مال داروں کی طرح ہوگا اور اگر دونوں غریب ہیں تو نفقہ غریبانہ ہوگا اور اگر بیوی غریب گھر کی ہے اور خاوند مال دار یا بیوی مال دار ہے تو بیوی کو اپنی حالت کے مطابق خرچہ دے اگر غریب ہے تو پھر اپنی غریبانہ حیثیت کے مطابق خرچہ دے۔

اگر میاں بیوی میں نفقہ کے متعلق اختلاف ہو جائے بیوی زیادہ خرچ کا مطالبہ کرتی ہو اور خاوند دینے کا اہل نہ ہو تو خاوند کی بات معتبر تصور ہوگی اگر خاوند مال دار ہو لیکن خرچ کرنے میں بخیل ہو جس سے بیوی کی ضروریات پوری نہ ہوتی ہوں تو عورت گھر کیلئے اپنے خاوند کے مال سے صرف اتنا خرچ کر سکتی ہے جو اس کی ذاتی کفالت کیلئے ضروری ہو۔

امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ سے لوگوں نے پوچھا کہ سال بھر میں عورت کیلئے کتنی دفعہ کپڑا بنا کر دینا لازم ہے۔ امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ غریب کیلئے تین دفعہ اور امیر کیلئے چار مرتبہ اور صحیح یہ ہے کہ جب بوسیدہ ہو جائے اور بنائے اور کپڑا درمیانی درجہ کا ہو نہ ہی بہت زیادہ عمدہ اور نہ بہت باریک اور نہ بہت موٹا۔ (فتاویٰ عالمگیری)

## مرد کے ذمہ اخراجات کیوں؟

امام ابن منذر ابن ابی حاتم اور بیہقی نے شعب الایمان میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت نقل کی ہے کہ عورت کو مرد سے پیدا کیا گیا اس کی ضرورت بھی مردوں میں رکھ دی گئی ہے۔ پس عورتوں کا خیال رکھو۔ مرد کو زمین سے پیدا کیا گیا ہے اس کی ضرورت زمین میں رکھ دی گئی ہے۔ (تفسیر در منثور مترجم ج ۲ ص ۳۲۰)



# بیوی کے غلام

اس زمانے میں اکثر دیکھا جا رہا ہے کہ مرد اپنی بیوی سے اپنی اطاعت نہیں کرواتا بلکہ اس کی اطاعت کرتا ہے۔ کچھ مرد بیوی کی غلامی کرنا اپنی شان سمجھتے ہیں اور اپنی اس غلامی کا تذکرہ بھی وہ بڑے پر جوش انداز میں اپنے دوستوں میں کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ کچھ تو اس قدر اپنی بیوی سے خوف زدہ رہتے ہیں کہ اگر وہ مجمع عام میں انہیں ڈانٹ بھی دے تو سر جھکائے سننے میں ہی وہ اپنی عافیت سمجھتے ہیں۔

رب تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

اَلرِّجَالُ قَوَّامُوْنَ عَلَی النِّسَاءِ۔ (سورۃ النساء ۳۴)

ترجمہ مرد افسر ہے عورتوں پر۔ (کنزالایمان)

## بد بخت

رسول اللہ ﷺ ارشاد فرماتے ہیں۔

تعس عبد الزوجۃ۔ یعنی بیوی کا غلام بد بخت ہے۔ (کیمیائے سعادت)

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

"بزرگوں نے فرمایا ہے عورتوں سے مشورہ کرو لیکن عمل اس کے خلاف کرو"۔

(یعنی ضروری نہیں کہ عورت کے ہر مشورے پر عمل کیا جائے) (کیمیائے سعادت)

## بیوی کا مطیع جہنمی ہے

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ "احیاء العلوم" میں نقل فرماتے ہیں کہ
"حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں جو شخص اپنی بیوی کا مطیع بنا رہے کہ وہ جو چاہے وہی کرے تو اللہ تعالیٰ اسے دوزخ میں اوندھا گرادے گا"۔

(احیاء العلوم ج ۲)

صد افسوس! آج کل لوگ عورت کے بہکاوے میں آخر خلاف شریعت کام تک کر لیتے ہیں کچھ تو عورت کے اس قدر غلام بن جاتے ہیں کہ بیوی کے کہنے پر اپنے ماں باپ تک کو چھوڑ دیتے ہیں لیکن بیوی کی غلامی نہیں چھوڑ سکتے۔ اگر گھر میں کسی معاملے میں تنازع ہو جائے تو بیوی کو سمجھانے کی بجائے الٹا اپنے ہی ماں باپ کو جھڑکتے ہیں اور اپنی آخرت کی بربادی کا سامان اپنے ہاتھوں اکٹھا کرتے ہیں۔ یاد رکھئے! بھلے ہی بیوی ناراض ہو جائے لیکن ماں باپ ناراض نہ ہونے پائیں۔ بیوی تو زندگی میں سینکڑوں مل سکتی ہیں لیکن ماں باپ دوبارہ نہیں مل سکتے۔

## عورتوں کی تابعدار میں تباہی

دار قطنی نے روایت کیا ہے۔

لایزال الرجال بخیر ما لم یطیعوا النساء (ابونعیم حلیۃ الاولیاء ج ۹)

ترجمہ مرد اس وقت تک خیر میں رہیں گے جب تک عورتوں کی تابعداری نہیں کریں گے۔

## والدین کا احترام کرو

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

هما جنتك ونارك (ابن ماجہ ج ۲ باب ۶۲۱ حدیث ۱۴۵۶)

ترجمہ ماں باپ تیری جنت بھی ہیں اور دوزخ بھی۔

اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ تو اپنے والدین کی فرمانبرداری کرے گا تو جنت میں جائے گا اور نافرمانی کرے گا تو دوزخ میں جا کر سزا پائے گا۔

اور مزید فرماتے ہیں ہمارے پیارے مدینے والے آقا ﷺ

''خدا شرک اور کفر کے علاوہ جس گناہ کو چاہے بخش دے گا مگر ماں باپ کی نافرمانی کو نہیں بخشے گا۔ بلکہ موت سے پہلے دنیا میں بھی سزا دے گا''۔ (بیہقی شریف)

لہٰذا ماں باپ کی فرمانبرداری کو ہی ہمیشہ اہمیت دے۔ عورت کا بھی فرض ہے کہ وہ اپنے ساس سسر کو اپنے ماں باپ کی طرح ہی سمجھے اور ان سے حسن سلوک کرے' ساتھ ہی مرد پر بھی ذمہ داری ہے کہ وہ اپنی بیوی سے اپنے ماں باپ کی اطاعت کروائے۔

## والدین سے محبت حج وعمرہ کا ثواب

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ما من ولد بار ينظر الى والديه نظرة رحمة الا كتب الله له بكل نظرة حجة مبرورة۔ (بیہقی۔ مشکوٰۃ ج ۲' حدیث ۴۷۲۵)

ترجمہ جب کوئی فرمانبردار لڑکا اپنے ماں باپ کی طرف محبت کی نظر سے دیکھتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کیلئے ہر نظر کے بدلے ایک حج مقبول کا ثواب لکھتا ہے۔ صحابۂ کرام نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اگر کوئی روزانہ سو بار دیکھے تو کیا اس کو روزانہ سو حج کا ثواب ملے گا؟ سرکار ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ ہاں! بیشک اللہ تعالیٰ بزرگ و برتر ہے اس کو یہ بات کچھ مشکل نہیں۔



# بی ایف فلموں کے نقصانات

ہمارا اور آپ کا مشاہدہ ہے کہ آج کل بعض لوگ سیکس کی معلومات کیلئے بلیو فلمیں دیکھتے ہیں۔ بالخصوص نوجوان لڑکے۔ کچھ بیوقوف شب زفاف کے روز اپنی بیوی کو خاص طور پر بلیو فلمیں دکھاتے ہیں تا کہ عورت بھی جس طرح فلم میں دکھایا گیا ہے اسی طرح ان سے پیش آئے۔ اور یہ خود بھی ہر وہ کام اور طریقہ اپنانے کی کوشش کرتے ہیں جو فلم میں ہوتا ہے۔ چاہے اس میں کتنی ہی تکلیف و پریشانی کیوں نہ ہو۔ آپ کو معلوم ہونا چاہیے کسی بھی مشکل سے مشکل کام کو فلمایا جانا الگ بات ہے اور اس کو حقیقت میں کر لینا اور بات ہے۔ بلیو فلمیں تو سراسر آنکھوں کی عیاشی اور دھوکے کے سوا کچھ نہیں۔ آج تقریباً ہر مسلمان یہ جانتا ہے کہ اسلام میں یہ سب حرام و گناہ ہے۔ لیکن پرواہ کسے ہے۔

فلموں میں دیکھ کر اس کی باتوں کو سیکھ کر عمل کرنا ایسا ہی ہے جیسے کسی فلم میں ہیرو کو موٹر سائیکل اس طرح چلاتے ہوئے دکھایا جائے کہ ہیرو سڑکوں سے ہوتے ہوئے موٹر سائیکل اچھال اچھال کر لوگوں کی بلڈنگوں اور مکانوں کی چھت پر چلا رہا ہے۔ کبھی اس بلڈنگ پر تو کبھی اس بلڈنگ پر۔ اسی منظر کو کسی بیوقوف نے دیکھا اور اسی طرح کرنے کیلئے اس نے موٹر سائیکل اپنے گھر کی چھت پر کھڑی کر کے شروع کی اور کلچ دبا

کر گیئر بدلا ایکسیلیٹر کلچ کے ساتھ چھوڑ دیا۔ ایسے بیوقوف شخص کا جو حال ہوگا وہی حال اس شخص کا ہوتا ہے جو بلیو فلمیں دیکھتا اور اس پر عمل کرتا ہے۔ ایسا شخص غیرت اور مردانگی کی اونچی چھت سے بے حیائی اور نامردی کے ایسے گڑھے میں گرتا ہے جس سے نکلنا زندگی بھر مشکل ہوتا ہے۔

## بدنگاہی اور بے پردگی کا وبال

آج کل نوجوانوں میں طرح طرح کی بُرائیاں جنم لے چکی ہیں۔ جس کی سب سے بڑی وجہ دین کی تعلیم سے دوری ہے۔ اس کے علاوہ فلمیں دیکھنے کا فیشن، فحش ناول وگندی تصاویر سے پر میگزینیں پڑھنے کا عام چلن اور بالخصوص عورتوں اور کنواری لڑکیوں کا بے پردہ فیشن کر کے سڑکوں پر کھلے عام گھومنا۔ جیسی برائیاں ہیں۔

آج کے موڈرن نوجوان غیر عورتوں کو دیکھنے، چھونے اور چھیڑ چھاڑ کرنے جیسے گناہوں کو گناہ ہی نہیں سمجھتے بلکہ اسے فیشن اور موڈرن کلچر کا نام دے کر معمولی بات سمجھتے ہیں کچھ بیوقوف تو لڑکیوں کو ایسا گھورتے ہیں گویا وہ آنکھوں کے ذریعے اپنا مادۂ منویہ لڑکی کے پیٹ میں ہی ڈال دیں گے۔ موجودہ دور کی اکثر فیشن پرست لڑکیاں بھی کسی طرح لڑکوں سے کم نہیں۔ وہ لڑکوں کو ایسا گھورتی ہیں گویا وہ آنکھوں آنکھوں ہی سے حاملہ ہونا چاہتی ہیں۔ کچھ نوجوان تو پیشہ ور عورتوں کے پاس جانے میں بھی کوئی شرم وحیاء تک محسوس نہیں کرتے بلکہ اسے مردانگی کا ثبوت سمجھتے ہیں۔ اور جو شخص یہ سب نہیں کرتا وہ ان عیاشوں کی نظر میں بیوقوف، بزدل، نامرد اور نہ جانے کیا کیا سمجھا جاتا ہے۔

## فرمان خداوندی

دیکھو ہمارا رب تبارک وتعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔

